# حسن البیان

فِیمافی

# سِیرۃ النّعمان رحمہ اللہ

مولانا حافظ عبدالعزیز رحیم آبادی رحمہ اللہ

مع مناظرہ مرشد آباد 1883ء

فیصلہ پریوی کونسل لندن 1891ء

احیاء التراث پبلی کیشنز

نام کتاب ــــــــــــ حسن البیان فیما فی سیرۃ النعمان رحمہ اللہ

مباحثہ مرشد آباد ۱۸۸۳ء۔ بروایت مولانا محمد سعید بنارسیؒ
فیصلہ پریوی کونسل لندن ۱۸۹۱ء۔ مقدمہ تاج پور مسجد

مصنفہ ــــــــــــ مولانا حافظ عبد العزیز رحیم آبادی رحمہ اللہ

صفحات ــــــــــــ ۴۴۸

سال طباعت ــــــــــــ ۲۰۲۱ء

زیر اہتمام ــــــــــــ احیاء التراث پبلی کیشنز

مطبع

ثوبان نعمان پرنٹنگ پریس، لاہور
0300-0997824

# فہرست

انّہ من سلیما ن و انّہ بسم اللّٰہ الرّ حمن الرّ حیم

# عرض احوال واقعی

الحمد للّٰہ نحمدہ و نستعینہ و نستغفرہ

حسن البیا ن فیما فی سیرۃ النّعما ن مصنفہ حضرت مولا نا حافظ عبدالعزیز رحیم آبادیؒ، کا ۱۳۸۵ ہجری کا مطبوعہ نسخہ پیش نظر ہے جو اہل حدیث اکادمی لاہور (پاکستان) کی طرف سے شیخ الحدیث حضرت مولا نا محمد عطاء اللہ حنیف بھوجیانی محشی سنن نسائی مرحوم کی فکرمندی سے منظر عام پر آیا تھا۔ یہ کتاب برصغیر کے عاملین بالحدیث کا سرمایہء افتخار ہے جس نے شمس العلماء علامہ شبلی نعمانیؒ جیسے عالمگیر شہرت کے ادیب، مورخ، محقق، مصنف، متکلم، کی تحقیقات مندرجہ سیرۃ النعمان کا تار و پود بکھیر کر رکھ دیا تھا۔ مجھے اس کتاب سے ایک مدت سے دلچسپی رہی ہے۔ نصف صدی قبل میں نے ایک مقالہ بعنوان :اہل الحدیث اور اہل الرائے ، پنجاب یونیورسٹی لاہور کے ایک سیمینار میں پڑھا تھا جس کے ماخذوں میں یہ کتاب بھی شامل تھی۔

جب سے تاریخ اہل حدیث پر کام شروع ہوا ہے، یہ ارادہ بھی رہا ہے کہ اس کتاب کو تاریخ اہل حدیث کے سلسلہ کتب میں شامل کیا جائے گا۔ کم وبیش دس برس سے میں نے اسے کمپوز بھی کیا ہوا ہے، چند برس قبل میں نے ارادہ بنالیا تھا کہ اسے جلد ۸ میں شامل کر دیا جائے۔ لیکن پھر یہ ہوا کہ، آٹھویں جلد کا مرحلہ آیا اور گذر گیا، جلد ۹ کا مرحلہ آیا اور گذر گیا، لیکن یہ کتاب کمپیوٹر پر ہی پڑی رہی۔ اب خیال ہے کہ اسے جلد ۱۰ یا جلد ۱۱ میں شامل کیا جائے۔ لیکن معلوم نہیں کہ وہ وقت کب آئے۔ لہذا میں نے سوچا کہ کیوں نہ اس کتاب کو فی الحال الگ سے شائع کروالیا جائے، اور اشاعت کے بعد اسے بہتر بنانے کی تجاویز اہل علم کی طرف سے سامنے آئیں، تو اون کی روشنی میں کتاب کو محو واثبات کے بعد تاریخ اہل حدیث کی جلد ۱۰ یا ۱۱ میں شامل کرلیا جائے۔

حضرت مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی کے شاگرد مولوی محمد صدیق مظفر پوری کی ایک تحریر: نصر من اللہ وفتح قریب، (بابت مقدمہ سیتامڑھی)، مئی ۱۹۱۳ء میں، اور ایک تحریر مارچ ۱۹۲۰ء میں مولانا رحیم آبادی کے سوانحی حالات پر شیخ الاسلام مولانا ثناء اللہ کے ہفت روزہ اخبار اہل حدیث امرتسر میں شائع ہوئی تھی۔ میں نے ان قیمتی دستاویزات کو شامل اشاعت کر دیا ہے۔

مولانا محمد عبدالوہاب الدیودھاریؒ کا ایک مضمون بعنوان، رحیم آبادی خاندان اور اس کے نونہالان، اکتوبر ۱۹۲۷ء کے اخبار اہل حدیث امرتسر میں شائع ہوا تھا، اسے بھی نذر قارئین کر دیا گیا ہے۔

فاضل جلیل حضرت مولانا محمد تنزیل صدیقی حسینی حفظہ اللہ نے حضرت مولانا عبدالمالک آروی کی ایک تحریر بعنوان: اہل بہار کی خدمت حدیث، ارسال فرمائی ہے جو۔ اکتوبر ۱۹۳۴ء کے ایک رسالے سے کاپی شدہ ہے۔ اس تحریر کا ایک حصہ، مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی اور ان کی حسن البیان، سے متعلق ہے، جسے میں نے حالیہ اشاعت کا حصہ بنا دیا ہے۔

حسن البیان کے علاوہ مناظرہ مرشد آباد (جو مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ نے ۱۸۸۳ء میں اہل حدیث علماء کے متفقہ نمائندے کی حیثیت سے تقلید و اجتہاد کے موضوع پر زبدۃ الاحناف سے کیا تھا)، بروایت مولانا محمد سعید بنارسی مرحوم کو بھی شامل اشاعت کر دیا ہے ۔ (اس مناظرے کی روئداد مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ نے بھی مرتب کر کے چھپوائی تھی جسے میں نے تاریخ اہل حدیث جلد دوم میں نقل کر دیا ہوا ہے۔ بہاء الدین)

برصغیر ہند کے عاملین بالحدیث پر رحیم آبادیوں کے احسانات میں مباحثہ مرشد آباد اور حسن البیان کے علاوہ ایک عدالتی مقدمہ بھی ہے جس کی پیروی سربراہ خاندان شیخ احمد اللہؒ نے پریوی کونسل لندن (برٹش انڈیا کی سپریم کورٹ) تک کر کے مساجد کے دروازے اہل حدیث کے لئے کھلوائے ہیں۔ اس مقدمے کی روداد کا اردو ترجمہ، شامل اشاعت کر دیا گیا ہے۔

سید سلیمان ندویؒ کی مؤلفہ: حیات شبلی، سے چند تراشے شامل اشاعت شامل کیے گئے ہیں جو موضوع سے متعلق محسوس ہوئے۔

نیز حضرت مولوی فضل الرحمٰن سلفی کی مولفہ: مولانا عبد العزیز رحیم آبادی: حیات وخدمات ، سے بھی کچھ صفحات ،گرامی قدر مؤلف کے شکریئے کے ساتھ یہاں نقل کردیئے گئے ہیں۔

ہفت روزہ اخبار اہل حدیث امرتسر میں کچھ تحریریں حسن البیان کے موضوع (تقلید واجتہاد) سے متعلق نظر پڑی ہیں،قند مکرر کے طور پر (بقدر گنجائش) انہیں بھی شامل اشاعت کر دیا ہے۔ یہ تحریریں الفرقان بریلی شاہ ولی اللہ نمبر، العدل گوجرانوالہ، ماہنامہ دار العلوم دیو بند، اخبارالفقیہ امرتسر جیسے مؤقر جرائد میں شائع ہونے والی مولانا محمد اشرف علی تھانویؒ ،مولانا عبید اللہ سندھیؒ، مولانا عبد العزیزؒ اڈیٹر العدل ، مولانا خیر محمدؒ جالندھری ،مولانا مناظر احسن گیلانیؒ ، مولانا محمد یوسف بنوریؒ، مولانا مرتضی علیؒ صدیقی حیدرآبادی وغیرہم کی نگارشات کے جواب میں مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ،مولانا عبدالسبحان مئوی اعظمیؒ ، مولانا محمد علیؒ جیپوری کی عرض داشتیں ہیں۔

میرا ارادہ بطور ابتدائیہ،عرض حال ،حروف چند،تقریظ ، وغیرہ کچھ بھی لکھنے کا نہیں تھا،لیکن برادر مکرم جناب شیر خان جمیل احمد عمری حفظہ اللہ نے مجھے بزور مشورہ دیا کہ ضرور کچھ نہ کچھ لکھو۔لہذا تعمیل حکم میں لکھی گئی ان چند سطور کے ساتھ یہ کتاب ،جس کی اشاعت نو کی خواہش بڑے بڑے نامور اہل علم کرتے رہے ہیں ، اصحاب علم وفضل کی نذر کی جاتی ہے۔

اپنی غلطیاں پکڑنے میں مشکلات پیش آتی ہیں ، عالی ظرف قارئین و ناظرین غلطیوں،کوتاہیوں پر متنبہ فرمائیں گے تو شکرگزار ہوں گا۔

والسلام مع الاکرام

فقیر بارگاہ صمدی: بہاء الدین محمد سلیمان

# مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ

نزھۃ الخواطر میں، سید عبدالحی لکھنویؒ نے آپ کا ترجمہ بایں الفاظ لکھا ہے:

عبدالعزیزؒ بن احمد اللہ مشہور علماء میں سے ہیں۔ رحیم آباد میں ۱۲۷۰ھ میں پیدا ہوئے۔ مولوی محمود عالمؒ رام پوری، حکیم عبدالسلامؒ دہلوی عظیم آبادی، مولوی محمد یحیٰؒ بن منور حسین ہرنی عظیم آبادی سے علم حاصل کیا۔ پھر دہلی جا کر فقہ و حدیث کا علم شیخ محدث نذیر حسینؒ سے حاصل کیا۔ پھر وطن لوٹ آئے بحث و مناظرہ میں طاق تھے۔ حسن البیان آپ کی تصنیف ہے۔ ۱۳۳۰ھ میں رحیم آباد میں فوت ہوئے۔

(نزھۃ الخواطر۔ ج ۸۔ص ۳۴۱)

..............................

(مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ کی کتاب کا اشتہار اخبار اہل حدیث امرتسر میں کم وبیش بایں الفاظ نکلا کرتا تھا)

## حسن البیان

مصنفہ مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی، جواب میں ہے سیرۃ النعمان کے جو امام اعظم (ابو حنیفہؒ) کی سوانح عمری ہے جس کے مصنف شبلی مرحوم ہیں۔ اس کتاب میں علامہ شبلیؒ نے آئمہ حدیث مثلاً امام بخاریؒ و دیگر محدثین پر خوب ردو قدح کی ہے اور فقہ حنفیہ کو حدیث رسولؐ کے ہم پلہ قرار دیا ہے۔ غرض سیرۃ النعمان بڑی زہریلی کتاب تھی جسکا برا اثر پڑ رہا تھا۔ خدا بخشے مولانا رحیم آبادیؒ کو کہ اس کے جواب میں قلم اٹھایا اور تمام اعتراضات کے دنداں شکن جواب دیئے جس کو خود علامہ شبلیؒ نے تسلیم کیا۔ حسن البیان بڑے معرکے کی کتاب ہے جو دیکھنے سے تعلق رکھتی ہے۔ بڑے بڑے علمائے اہل حدیث نے اس کو پسند فرمایا ہے (اہل حدیث امرتسر ۱۶ جنوری ۱۹۳۱ء ص ۲۰)

# نصر من اللہ و فتح قریب

شکر اللہ کہ بمردیم و رسیدیم بدوست
آفرین باد بریں ہمت مردانہ ما

سیتاڈھی کا مقدمہ قربانی جس کا غلغلہ چار دانگ عالم میں ہوا، تین برس سے جسکی شہرت اخباروں میں تھی، جسکے ذریعے کتنے خون ہوئے ،متعدد ہندو جان سے مارے گئے ، اور مسلمان جیل میں گئے ، جس میں لاکھوں روپے خرچ ہوئے۔ مفصل سے ہائی کورٹ کلکتہ تک وکلاء اور بیرسٹروں کے جم گھٹے رہے۔ ہندوؤں کو بڑا غرہ تھا کہ مسلمان غرباء ہیں وہ کیونکر خرچ و تدبیر کا بار اٹھا سکیں گے۔ مگر واہ رے اس مالک کی خدائی اور اسکی بندہ نوازی کہ اتنے اور ایسے مشکلات کا سامنا اور راجہ و رعیت کا مقابلہ ایسی حالت میں خدائے توانا نے مسلمانوں کو فتح دی کہ اپریل ..کو اصل مقدمہ قربانی والا اجلاس سے جناب ڈویژنل جج صاحب بہادر مظفرپور کے بحق مسلماناں فیصل پایا اور مسلمانوں کو پوری ڈگری ملی۔ فالحمدللہ ۔ اس تین برس میں جو جو واقعات ہوئے ہیں اور جیسے جیسے مراحل پیش آئے ہیں وہ ایسے ہیں کہ گویا اسلام اپنی حقیقت ،اپنی خوبی، اپنی ہمت، اپنی فرزانگی، اپنا صبر، اپنا استقلال جتاتا ہے۔

میں اس موقع پر جناب علامہ حضرت مولانا مولوی حافظ محمد عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی مدظلہ العالی کے ذکر و شکر کے بغیر بھی نہیں رہ سکتا کہ آپ ہی کے بذل سعی اور ہمت عالی کا یہ نتیجہ اللہ پاک نے دکھایا۔ جزاھم اللہ ۔ قریب پچاس ہزار کے مسلمانوں کی طرف سے روپیہ خرچ ہوئے ، اب ہائی کورٹ کلکتہ کا مرحلہ ایک اور پیش ہے کہ ہندو اپیل کرنے والے ہیں ۔خدائے پاک کے فضل سے اس میں بھی امید ہے کہ سامان کر دیگا اور مسلمانوں کو کامیاب فرمائے گا۔ (مولانا) محمد صدیق مظفرپوریؒ

اڈیٹر اہل حدیث امرتسر (مولانا ثناء اللہ امرتسری) اپنے ناظرین اور قوم کی طرف سے مولانا المکرّم مولوی عبدالعزیز صاحب اور دیگر اہالی مقدمہ کو مبارک باد کہتا ہے اور دعا کرتا ہے کہ آپ لوگ آئندہ بھی مظفر و منصور ہوں۔ آمین ۔

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۶ مئی ۱۹۱۳ء ص ۱۱)

# مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی کے مختصر سوانحی حالات

مولانا محمد صدیق مردلوی، مظفر پوری مرحوم نے ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر میں مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی کے سوانحی حالات لکھتے ہوئے بتایا تھا کہ:

آپ کے والد شیخ احمد اللہ رئیس موضع رحیم آباد بڑے جواد، کریم النفس محبّ علم و اہل علم، متقی، عابد، متبع سنت بزرگ گذرے ہیں۔آپ کے مناقب و اوصاف میں حافظ عبداللہ محدث غازیپوری فرمایا کرتے تھے کہ بڑے لوگوں میں سید صدیق حسنؒ اور چھوٹے رئیسوں میں جناب شیخ احمد اللہؒ نے توحید وسنت کی اشاعت میں جس مالی انفاق وایثار سے کام لیا اس میں یہ حضرات اپنی نظیر آپ ہیں۔

جناب شیخ احمد اللہ کے چارلڑکے جناب عبدالرحیم، جناب عبدالوہاب وکیل ہائی کورٹ، جناب عبدالعزیز، اور جناب حافظ محمد یسین تھے۔

مولانا عبدالعزیز ذہین اور فطین اور قوی الحافظہ تھے۔ایک برس میں قرآن مجید حفظ کیا۔ پھر مولوی عظمت اللہ ساکن بھپورہ متصل منیر ضلع عظیم آباد جناب محمود عالم رام پوری، جناب محمد یحی بہاری سے فارسی اور عربی کی تعلیم پائی۔گھوڑسواری اور بندوق کے شکار کا بھی بے حد شوق تھا۔ اور بندوق کے نشانے میں کمال تھا۔کاشتکاری اور زمین داری کے فن میں بھی یہی حال تھا۔

۱۲۹۰ھ میں تکمیل کی غرض سے مولانا سید نذیر حسین محدثؒ (میاں صاحب) کی خدمت میں حاضر ہوئے۔اور ۲ برس تک حاضر رہ کر صحاح ستہ، موطا امام مالک، دارمی، جامع صغیر، ہدایہ، جلالین اور اصول حدیث پڑھا۔ میاں صاحبؒ کے مدرسہ میں آپ لائق اور مستعد اور بالغ الاستعداد اور اعلی درجہ کے ذہین و ذکی اور مناظر طالب علم سمجھے جاتے تھے۔ اہل علم اس وقت سے آپکی عزت کرتے تھے۔ مولانا عبدالحق حقانی مفسر تفسیر حقانی (جوآپ کے ہم درس تھے) سے اکثر آپ کا مناظرہ ہوتا تھا۔میاں صاحب آپ کو بہت محبت اور پیار کی نگاہ سے دیکھتے تھے اور آپکی قدر کرتے۔ایک مرتبہ میاں صاحبؒ نے آپ کو وعظ کہنے کیلئے فرمایا۔آپ نے سورۃ قلم

کا وعظ شروع کیا۔ اثنائے وعظ میں میاں صاحب خود بھی فرمانے لگے۔ جب آپ نے دیکھا کہ خود میاں صاحب بھی بیان فرمارہے ہیں تو آپ خاموش ہو گئے۔ پھر میاں صاحب نے فرمایا کہ چلو صاحب بیان کرو، آپ نے پھر بیان شروع کیا اور چند منٹ بعد میاں صاحب نے پھر بیان فرمانا شروع کر دیا تب آپ خاموش ہو گئے اور ممبر سے اتر آئے۔ جب کوئی طالب علم کسی عبارت کے مطلب میں یا کسی مسئلہ میں کج بحثی یا ضد کرتا تو میاں نذیر حسین صاحب فرماتے، یہ نہیں سمجھے گا اس کو بلاؤ (عبدالعزیز کو پیار سے اس کو فرماتے)۔

۱۲۹۳ھ میں فارغ ہوئے اور سند تکمیل حاصل کر کے وطن آئے۔ آپ کے والد نے اعلان کیا کہ ہم ۵۰ طلبہ کو کھانا کپڑا دیں گے، رحیم آباد آکر مولوی عبد العزیز صاحب سے عربی پڑھیں۔ طلبہ تو آپ کی شہرت کی وجہ سے جوق در جوق پہنچے اور تعلیم و تدریس وعظ و تذکیر تحقیق مسائل افتاء مناظرہ اور مخالفین کے رسالوں کے جواب دینے میں مصروف ہو گئے۔ آپ کے علم تقریر تحریر مناظرہ زہد تقوی اتباع سنت کی ایسی شہرت ہوئی کہ اطراف واکناف و مضافات کے لوگ جوق در جوق آنے لگے

۱۳۰۵ھ میں اہل حدیث اور احناف کے مابین مسئلہ وجوب تقلید پر مرشد آباد میں ایسا قابل دید مناظرہ ہوا کہ بنگال تو کیا شائد تمام ہندوستان میں بھی ایسا مناظرہ نہیں ہوا ہوگا۔ فریقین کے نامی گرامی علماء کرام بلائے گئے۔ غیر مذہب کے نامی وکلاء ثالث مقرر ہوئے۔ مناظرہ میں اہل حدیث کی طرف سے باتفاق آراء حضرات علماکرام آپ ہی مناظر قرار پائے اور کئی روز تک مناظرہ ہوتا رہا اور آخر تک آپ ہی مناظر رہے۔ اس مناظرہ میں علماء احناف خصوصاً جناب ہدائت اللہ منطقی جونپوری اور مولانا عبدالحق حقانی کے مقابلہ میں اللہ نے آپ کو نمایاں فتح عطا فرمائی ۔آپ نے خود روداد مناظرہ شائع کرائی اور بنگلہ زبان میں اس روداد کا ترجمہ صمصام الموحدین کے نام سے ہوا۔ اس مناظرہ کا یہ اثر ہوا کہ مرشد آباد کے قرب و جوار میں بے شمار لوگ اہل حدیث ہو گئے۔ (مناظرہ مرشد آباد بروایت مولانا محمد سعید بنارسی اشاعت ہذا میں نقل کیا جارہا ہے۔ بہاء)

مظفر پور میں آپ کو دس بارہ سال تک قیام کرنا پڑا۔ اس دور میں آپ نے

وعظ وتذکیر اور تبلیغ اور مناظروں کا خوب کام کیا۔ مخالفین کی مخالفت بھی دن بدن بڑھتی رہی یہاں تک کہ احناف اور اہل حدیث کے درمیان فوجداری اور منصفی کے مقدمات کی نوبت آگئی۔ اور تقریباً پچیس تیس برس تک ان مقدمات کا سلسلہ برابر جاری رہا۔ تاج پور دربھنگہ، مدھوبنی، سیتامڑی، مظفرپور، موتی ہاری، حاجی پور، پٹنہ، ڈمراؤں، آرہ جمال پورمونگیر ،کلکتہ وغیرہ مقامات کے مذہبی مقدمات اس کی شواہد عادلہ ہیں ۔ ان مقدمات میں لاکھوں روپے صرف ہوئے اور خاص سیتامڑھی کیس میں تقریباً ستر، اسی ہزار روپے صرف ہوئے۔ ان اخراجات میں آپ کے خاندان نے بہت مالی تعاون کیا۔

ذہن ایسا رسا پایا تھا کہ مولانا شاہ عین الحق پھلواروی فرمایا کرتے تھے کہ کوئی بھی عبارت ہو، مطلب آپ کا ہوتا ہے۔ جناب مولانا عبدالسلام مبارک پوری، سیرت بخاری لکھ رہے تھے۔ ایک عبارت کا مطلب معلوم نہ ہوتا تھا۔ حافظ عبداللہ غازی پوری، شاہ عین الحق وغیرہ علما کی خدمت میں وہ عبارت پیش کی گئی لیکن اس میں کچھ ایسی الجھن تھی کہ کوئی مطلب متعین نہ ہوسکا۔ اور بظاہر ایسا معلوم ہوتا تھا کہ کوئی جملہ یا لفظ حذف ہوگیا جس سے مطلب صاف نہیں ہوتا ۔ جب مولانا عبدالعزیز پٹنہ تشریف لے گئے اور وہ عبارت آپ کے سامنے پیش کی گئی ، تو آپ نے فرمایا مطلب بہت صاف ہے کوئی لفظ اس میں سے حذف نہیں ہوا ہے۔ چنانچہ جب آپ نے اس عبارت کا مطلب بیان فرمایا تو سارا عقدہ حل ہوگیا۔ جناب عبدالسلام اس میں بہت پریشان تھے کہ امام بخاری نے بخاری شریف میں حمد کیوں نہیں لکھی اس کا جواب کیا ہوسکتا ہے؟ آپ کے سامنے یہ بات پیش ہوئی تو آپ نے فرمایا

الحمد للہ ھو الثناء باللسان لا بالکتابۃ

مولانا شمس الحق ڈیانویؒ جب سنن ابوداؤد کی شرح لکھ رہے تھے، ایک حدیث کا مطلب حل نہ ہوتا تھا۔ حافظ عبداللہؒ، مولانا شمس الحقؒ ،اور شاہ عین الحقؒ سے مطلب صاف نہ ہوسکا۔ جب آپ سے پوچھا گیا تو آپ نے اس کا ایسا واضح جواب دیا اور ایسی تقریر فرمائی کہ شاہ عین الحق اور مولانا شمس الحق کی پوری تشفی ہوگئی اور فرمایا کہ بیشک یہی مطلب ہے۔ مولانا حافظ عبداللہؒ صاحب غازی پوری نے بھی

اس مطلب اور ترجمہ پر داد دی۔

آپ بڑے مقرر تھے اور آپ کی تقریر جلسہ کی روح ہوا کرتی تھی۔ قرآن و حدیث کے وہ معارف اور نکات بیان فرماتے کہ علماء آپ کو مولانا اسماعیل ثانی کہا کرتے تھے۔ مشکل سے مشکل مضمون کو نہائت صاف انداز میں بیان فرما دیا کرتے تھے جس سے علما اور عوام کو یکساں فائدہ پہنچتا تھا۔ اکثر آپ کے بیان میں علماء ضرور مخاطب ہوتے تھے اور ان کی اصلاح کی خاطر ضرور روئے سخن خصوصیت کے ساتھ ان کی طرف ہوتا تھا۔ جس سے علماء اچھا سبق لیتے تھے۔

عابد و زاہد تھے۔ آپ کی تہجد کی نماز کبھی فوت نہیں ہوئی۔ صحت، علالت، سفر حضر حتی کہ ریل گاڑی کے سفر میں بھی اس کا التزام رہا۔ جب مجبور ہو گئے تو اپنے بستر پر تہجد کی نماز ادا فرماتے اور دو تین پارے پڑھ جاتے۔ یوں تو آپ کی ہر وقت کی نماز کمال خشوع و خضوع کے ساتھ ادا ہوتی تھی اور آپ فرمان نبوی ﷺ ان تعبد اللہ کانّك تراہ کے مطابق نماز ادا فرماتے تھے خصوصاً اس وقت جب آپ پر کیفیت طاری ہوتی تھی، دیکھنے والے بھی اس کی حلاوت محسوس کرتے تھے۔

مولانا حافظ ابو محمد ابراہیمؒ آروی جب حج کے لئے گئے تو مدرسہ احمدیہ آرہ کا اہتمام آپ کے سپرد کر دیا۔ اس وقت سے تا دم رحلت مدرسہ احمدیہ اور جلسہ مذاکرہ علمیہ کا کام نہائت خوبی کے ساتھ آپ ہی انجام دیتے رہے۔

آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس کے بانیوں میں سے تھے۔ کانفرنس کو منظّم کرنے کی غرض سے مولانا ثناء اللہ امرتسری کی درخواست پر بنگال سے پنجاب اور پشاور تک تشریف لے گئے اور سفر کی صعوبت اور تکلیف برداشت فرمائی۔ آپ اردو فارسی عربی ہرسہ زبان میں برجستہ شعر کہتے تھے۔ آپ کے اردو فارسی اور عربی کے کلام بہت ہیں۔ آپ فارسی نثر بھی برجستہ لکھتے تھے۔ بلا تکلف عربی بولے تھے۔ یوں معلوم ہوتا کہ عربی آپ کی مادری زبان ہے۔ چنانچہ غازی پور کے مقدمہ مسجد میں جب مخالف نے ایک عرب کو اس خیال سے گواہ بنا کر پیش کیا کہ اہل حدیث علماء عربی میں اس سے جرح نہیں کرسکیں گے تو ان کی سبکی ہوگی اور مضحکہ اڑانے کا موقع ملے گا۔ اس گواہ سے منصف صاحب کی اجازت سے جو خود بھی عربی دان تھے، عربی میں

آپ ہی نے جرح کی اور ایسی جرح کی کہ گواہ مجبور ہو کر اردو میں کہنے لگا، ہم کچھ نہیں جانتا، مجھ کو ان لوگوں نے گواہ بنا کر پیش کیا ہے۔

اساتذہ کے کلام سے آپ کو ہزاروں شعر یاد تھے۔ ساری مسدس زبانی یاد تھی۔ جس کتاب کو ایک دو مرتبہ دیکھتے، یاد ہو جاتی۔ آپ کی تصنیفات یہ ہیں۔

۱۔سواء الطریق۔اس میں مشکوۃ سے صحیحین کی حدیثوں کو جمع کیا گیا ہے

۲۔حسن البیان فی مافی سیرۃ النعمان۔علامہ شبلی نعمانی کی سیرۃ النعمان کا جواب ہے۔ اس کتاب کے شائع ہونے پر جناب شبلی نے بہت سی باتیں سیرۃ النعمان سے نکال دیں جن میں ان سے سخت غلطی واقع ہوئی تھی (جو صاحب حسن البیان کا مطالعہ کریں وہ سیرۃ النعمان کے پہلے ایڈیشن کو سامنے رکھیں، کیونکہ بعد کے ایڈیشنوں میں وہ باتیں نہ ملیں گی)۔

۳۔ ھدایۃ المعتدی فی القرآۃ للمقتدی ۔قرأت سورۃ فاتحہ خلف الامام کے موضوع پر مولانا سید نذیر حسینؒ محدث کے حکم سے لکھی گئی تھی۔

۴۔الرق المنشور۔ یہ کتاب مولوی عبدالشکور ٹانڈوی کے رسالہ فتح الشکور کا جواب ہے۔ ۵۔ایک شیعہ کے رسالہ الوضو کا جواب لکھا۔اس میں مولانا رحیم آبادی نے آیت کریمہ یا ایھا لذین آ منوا اذا قمتم الی الصلوۃ ،کے تحت جر جوار اور فصل بین المعطوفین کی لاجواب بحث کی ہے۔ ٦۔رمی الجمرہ۔ رسالہ الجمرۃ کا جواب ہے۔ ۷۔روداد مناظرہ مرشد آباد۔ اس کو آپ نے خود لکھا ہے۔

چھ سات برس آپ ذیابیطس کے مرض میں مبتلا رہے۔ مرض ترقی کر گیا اور دن بدن ضعف بڑھتا گیا۔ دو تین مرتبہ حکیم محمد اجمل خان سے علاج کرانے کی غرض سے دہلی تشریف لے گئے۔ جب تک وہاں قیام رہتا، افاقہ رہتا۔اور جب مکان پر تشریف لاتے تو چند روز کے بعد پھر وہی کیفیت ہو جاتی۔ جب اخیر مرتبہ، اشتداد مرض اپنے کمال پر پہنچ گیا تو اخبار اہل حدیث کے ذریعہ یہ بات شائع کر دی گئی اور تقریباً تین ماہ تک دور و نزدیک کے عیادت کرنے والے حضرات کا اس قدر ہجوم رہا کہ بالکل جلسہ کی کیفیت رہی۔اس دوران قرآن مجید اور حدیث شریف کے معارف و مطالب بیان کرتے رہتے۔آخر، ماہ جمادی الآخر ۱۳۳٦ھ میں آپ کی وفات ہوئی

(ہفت روزہ اہل حدیث۔ امرتسر ۱۹ ـ ۲٦ مارچ ۱۹۲۰ء)

## وفات نامہ

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسری کو مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی بارے مولوی قدرت اللہ صاحب کی ایک نظم موصول ہوئی تو آپ نے ذیل کے نوٹ کے ساتھ اسے اپنے اخبار کی زینت بنایا:

حضرت مولانا حافظ عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی ضلع در بھنگہ جماعت اہل حدیث کے محترم بزرگ اور بانیان اہل حدیث کانفرنس میں رکن اعظم، حسن البیان کے مصنف تھے۔ گو آپ کے انتقال کو آج چودہ سال ہو گئے ہیں لیکن صوبہ بہار میں خاص کر ان کے حلقہ اثر میں ان کی یاد ہنوز تازہ ہے۔

ایسے بزرگ کی یاد تازہ کرنے کو مولوی قدرت اللہ صاحب نے مندرجہ ذیل نظم لکھی ہے۔ جس قدر اوصاف اس نظم میں جمع کئے ہیں، جہاں تک میں جانتا ہوں پورے نہیں ہوئے۔ مرحوم ایک ایسے محسن احباب تھے کہ میں اس وقت ان کی یاد میں آب دیدہ ہو کر یہ حروف لکھ رہا ہوں اور میری زبان پر جاری ہے

خدا بخشے بہت سی خوبیاں تھیں مرنے والے میں

## وفات نامہ

### علامہ عبدالعزیز محدث رحیم آبادی در بھنگویؒ

ہے رحیم آباد جو اک قریۂ مشہور عام
کون ہے ایسا نہیں معلوم جس کو اس کا نام
تھے یہیں مسکن گزیں علامہ عبد العزیز
نازشیں کرتی تھی جن پر حق و باطل کی تمیز
آپ حافظ اور عالم حاجی و عامل بھی تھے
تھے محدث اور مناظر واعظ کامل بھی تھے
ذی دول ذی مقدرت ذی ثروت وحشمت بھی تھے

صاحب اقبال بھی تھے صاحب عزت بھی تھے
دولت دنیا و دیں دونوں تھیں حاصل آپ کو
قوم تھی مانے ہوئے سردار کامل آپ کو
تھے عمل پیرائے قرآن و احادیث نبی
ما سوا ان کے نہ کرتے تھے کسی کی پیروی
عابد و زاہد بھی تھے اور نیز تھے پرہیزگار
کرتے تھے ذکر الٰہی میں بسر لیل و نہار
آپ کو کہنا بجا تھا فخر بنگال و بہار
آپ کے علم و عمل پر قوم تھی دل سے نثار
جان و دل سے منہمک تھے آپ جب اس کام میں
کیوں نہ ہوتی پھر ترقی مذہب اسلام میں
ہمت و قوت سے اپنے اور صرفِ مال سے
پند سے تحریر سے تقریر سے اقوال سے
اوج دینِ مصطفیٰ یہ آپ نے دکھلادیا
منکروں میں مذہب توحید کو پھیلا دیا
کھود ڈالی آپ نے جڑ کفر اور الحاد کی
میٹ ڈی ناپاک ہستی شرکِ بے بنیاد کی
مطلقاً پروا نہیں کی کلفت و آرام کی
جان و دل سے خدمتیں کیں آپ نے اسلام کی
آپ کے دم سے تھیں امیدیں بندھیں بے انتہا
عمر نے لیکن نہیں کی اور بھی کچھ وفا
ایک عرصہ تک ذیا بیطس میں رہ کر مبتلا
خیر باد اس عالم دنیائے فانی کو کہا
دارِ فانی سے کیا ہے آپ نے جب انتقال
تھا جمادی الاخریٰ اور تھا تیرہ سو چھتیس سال

روز تھا اتوار کا تاریخ چوتھی ، وقت شام
دس بجے شب کو ہوئی تجہیز و تدفین اختتام
تھا جنازے میں ہزاروں آدمیوں کا ہجوم
صاحبِ فن کا تھا جھرمٹ مجمع اہل علوم
مومنوں پر کچھ عجب اس واقعہ کا تھا اثر
فرطِ غم سے ٹکڑے ٹکڑے تھے ہر اک کے دل جگر
جس کو دیکھو فرط غم سے کرتا تھا آہ و فغاں
ہو رہا تھا غرقِ دریائے الم سارا جہاں
مومنوں کے دل جگر کیوں کر نہ ہوتے داغ داغ
گل ہوا دین نبی کا تھا جو اک روشن چراغ
کیوں نہ ہوجاتا دگرگوں مومنوں کاحال زار
چل بسی تسکینِ دل، رخصت ہوا صبر و قرار
عمر بھر ہر گزنہیں جانے کا یہ رنج و الم
مرگ تک یہ صدمہ وغم تو نہیں ہونے کا کم
ہے بہت کم جس قدر بھی غم الم ہو آپ کا
قوم میں اپنے نہیں سردار اب کوئی رہا
رہنمائے گمرہاں اب تو نہیں باقی رہا
اس زمیں کا آسماں اب تو نہیں باقی رہا
بھائیو! بے سود ہے اب اس قدر آہ و بکا
پھر نہیں آنے کا اب جو یہاں سے چل بسا
بارگاہ ایزدی میں مومنوں کی ہے دعا
جنت الفردوس میں مرحوم کو ہو گھر عطا
مومنوں کی بارگاہ حق میں ہے یہ التجا
فضل سے اپنے کرے نعم البدل ہم کو عطا

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۲۱ فروری ۱۹۳۰ء مطابق ۲۲ رمضان ۱۳۴۸ھ)

مولانا محمد عبدالوہاب الدیودھاریؒ کا ایک مضمون بعنوان

# رحیم آبادی خاندان، اوران کے نونہالان

ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر میں شائع ہوا تھا۔ جسے یہاں نقل کیا جاتا ہے۔ بہاء

رئیس الموحدین جناب شیخ احمد اللہ صاحب رئیس موضع رحیم آباد (دربھنگہ) کے بیٹے چار بھائی مولوی عبدالرحیم مولوی عبدالوہاب مولوی عبدالعزیز، مولوی محمد یسین۔ تین اول میں سے جو قریب السن تھے۔ ایک منجھلے بیٹے مولوی عبدالوہاب کو والد ماجد نے بعد فراغ از کتب فارسیہ مروجہ وصرف ونحو عربی انگریزی میں کمال حاصل کرایا جو پیشہ وکالت اعلی درجہ کے عدالت میں اسوقت کی سرفراز ہوئے۔ اور بقیہ دو بیٹے مولوی عبدالرحیم صاحب و مولوی عبدالعزیز صاحب کو بعد فراغ از کتب فارسیہ ضروریہ متداولہ کتب مدرسہ عربیہ پڑھائیں۔ بعد اس کے دہلی بھیج کر کتب حدیث بحضور شیخ الکل مسند الوقت محدث دہلوی مولانا سید محمد نذیر حسینؒ صاحب کے پڑھوایا، اور دونوں بھائیوں نے بعد فراغ از تحصیل دو جانب توجہ کی۔ آپ کے بیٹے مولانا عبدالعزیز صاحب نے وعظ ونصائح و ہدایت عامہ ناس خصوصاً اہالیان ترہت کا مشغلہ رکھا جس کے فیض سے بے شمار لوگوں نے ضلالت وشرک و بدعات ورسوم وفسق وفجور سے نجات پائی اور پکے موحد اور اہل حدیث ہو گئے اور مناظرات تحریری وتقریری کثرت سے کئے۔ چنانچہ رسائل مناظرہ مرشد آباد جو جماعت عظیمہ علماء فریقین میں ہوا اور اپنی سحر کلامی سے مخاطب کو ساکت کر چھوڑا۔ دیگر رسائل مناظرہ (رمی الجمرہ، رق المنشور، حسن البیان، سواء الطریق) مسائل مختلف فیہا و مباحث معرکۃ الارا میں شاہد عدل ہیں۔ چنانچہ بعض علمائے معاصرین نے اپنی تصانیف لطیفہ (دیکھو مقدمہ غایۃ المقصود شرح سنن ابوداؤد مصنفہ مولانا شمس الحق ڈیانویؒ) میں امام المناظرین کے لقب سے یاد کیا ہے اور ساتھ اس کے

درس ترجمہ قرآن بقدر معتد بہ رکھا، مگر اصل توجہ تام وانہماک تام امور بالا میں رکھا۔

اور دوسرے بیٹے حاجی حکیم مولوی عبد الرحیم صاحب نے شغل تام وعنایت تمام درفن طب وعلاج معالجہ بدون اخذ فیس و بلا جلب منفعت محض بغرض ایصال نفع و تبرع با اصحاب وجوار از احباب واقران خاصہ وعامۃ الناس عموماً رکھا۔

سب سے چھوٹے بیٹے مولانا یسینؒ تھے جن کا اصل ترجمہ لکھنا راقم الحروف کو مقصود ہے۔ آپ کی ولادت باسعادت ۱۲۷۶ھ میں ہوئی۔ آپ ایک جامع العلوم عالم باعمل تھے۔ آپ کی تحصیل وتعلیم کی کیفیت وفضل وتبحر کی حالت قابل سننے کے ہے۔ ان کی تعلیم میں کمال سعی کی گئی تھی اور مدرسین مشہورین سے تعلیم کرائی گئی تھی۔

اس کے بعد غازی پور فخر الاساتذہ صدر الجہابذۃ علامہ نامی فہامہ گرامی زین العابدین اعبد الخلق اتقی العباد مولانا عبد اللہ صاحبؒ غازی پوری کے حضور میں (جن کے کم از کم ہزار تلامذہ مشاہیر اکثر بلاد میں موجود ہیں) گئے اور تحصیل علوم شرع کی محنت فاضل مرحوم کی اکتساب علم میں اس قدر تھی کہ حافظ عبد اللہ ان کے استاد کا بیان اس وقت تھا جب ان کے بڑے بھائی نے تاکید محنت لینے کے لئے تھی کہ ہم تاکید کیا کریں گے بلکہ ازخود اس قدر محنت کرتے ہیں کہ ہم ڈرتے ہیں علیل نہ ہو جائیں۔

قطع نظر محنت کے مناسبت طبیعت بافنون کی یہ کیفیت تھی کہ جناب حافظ عبد اللہ صاحب مرحوم کا بیان ہے کہ سارے فنون میں ایسی مناسبت رکھتے تھے کہ اگر ایک فن میں گفتگو ان سے کی جاتی تو معلوم ہوتا کہ شائد اسی فن مین یہ کمال ہے، دوسرے میں نہ ہوگا۔ مگر جب دوسرے فن میں کی گفتگو کی جاتی تو ویسا ہی کمال پاتے۔ تقریر کی یہ کیفیت تھی کہ جناب حافظ عبد اللہ صاحب کا بیان ہے کہ ادائے مقصود میں وہ اپنا نظیر نہیں رکھتے تھے۔ ساتھ اس کے غصہ کا نام بھی نہیں اگر تمام روز کوئی ان سے جھگڑتا یا سخت ودرشت کہتا تو سوائے کلام نرم کے کوئی جواب درشت نہیں پاتا۔

اس کے بعد دہلی جاکر جناب شیخ الکل سید نذیر حسینؒ سے حدیث شروع کی۔ اس کی تحصیل کی بھی وہی کیفیت سنی۔ خود بیان فیض ترجمان سے کثرت تواتر کے ساتھ سنی گئی کہ صحیح بخاری کو علی الخصوص کمال تحقیق وتدقیق اور مناظرہ اور بحث باشیخ سے قرأت کی۔ علاوہ صحاح کے بھی جو جو کتابیں از فنون حدیث وتفسیر واصول فقہ وغیرہ شیخ

وقت سے کمال تحقیق کے ساتھ پڑھیں۔ ان کی سند شمس العلماء مولانا مولوی سید نذیر حسینؒ صاحب نے اپنے ہاتھ سے لکھ کر عنایت فرمائی جس میں تصریح حدیثیہ کما ینبغی مذکور ہے حیث قال:

ان الفتی البا رذ الوقار حا فظ کلام الله العلام القهار جا مع العلوم الر سمیة و السیر و ا لآ ثار تا بع سنن سید الا برار المو لوی الالمعی محمد یسین شر ح الله رب العالمن صدره بنور الیقین

آخر کار وہ فخر خاندان یکتائے زمان رحیم آباد آکر خدمت میں اپنے مسن و معمر کی مشغول ہوئے۔ شیخ احمد اللہ صاحب نے ان کے آنے کے ایک مہینہ بعد ان کی شادی کی سارے علمائے اہل حدیث ہندوستان کے جو مشہور و صاحب تصانیف کثیرہ اس وقت تھے (جن میں مولانا نذیر حسین صاحب، مولوی حفیظ اللہ خان صاحب واعظ دہلوی، مولوی عبد الجبار صاحب امرتسری، مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی، مولوی احتشام الدین صاحب مراد آبادی، مولوی شمس الحق صاحب ڈیانوی، مولوی ابراہیم صاحب آروی، حافظ عبد اللہ صاحب غازی پوری، مولوی عبد الغفار صاحب مہدانوی، مولوی تلطف حسین صاحب بہاری، شاہ عین الحق صاحب پھلواروی، ملا صدیق صاحب پشاوری، مولوی وصیت علی صاحب بجنوری وغیرھم قریب ۳۰، ۴۰ جید وفحول علماء تھے) ان کا مجمع کیا۔ سنت کے مطابق بلا افراط تفریط اس کار خیر کو انجام دیا۔ ساری رسوم بدعات سے اجتناب کلی و احتیاط کماینبغی ملحوظ رکھا اور علماء مہمانان کی کمال اعزاز و وقار و تکلف سے مہمانی کی اور خطبہ نکاح بھی شیخ وقت نے مجمع علماء میں پڑھا۔ غرض نہایت خوبی کے ساتھ سنت کے مطابق یہ شادی ہوئی اور اچھے گھر عالی خاندان میں ہوئی جو اس نواح میں ایک ممتاز گھر تھا۔ اس کے بعد ان علماء وفضلاء کو اسی احترام واکرام سے رخصت فرمایا (کیفیت مولوی احتشام الدین صاحب مراد ابادی نے اخبار نظام الملک میں تحریر کی ہے جو اس مجمع میں بذات خود موجود تھے) اس کے بعد ہر قسم کے بکھیڑوں سے فرصت ہوئی تو فاضل مرحوم نے ایک کمرہ وسیع میں قیام کیا اور کتب ہر فن کو جو پہلے سے کچھ موجود تھیں اور پھر جو ساتھ لائے تھے الماریوں میں اپنے کمرے کے چاروں طرف رکھا اور درس عام جملہ فنون کا نزدیک و دور کے طلبا کو دینا شروع کیا اور وعظ و تذکیر تمام اطراف و اقطار میں جا جا کر کرنا شروع کیا۔ چنانچہ کثرت درس و کثرت

تذکیر وعظ وہدایت ایک سال تک نہایت خوبی وجوش کے ساتھ رہا اور جوق جوق طلباء و سائلین فتاوی اکناف واقطار ہر دیار سے ایک سال تک کثرت کے ساتھ رہی جس سے رحیم آباد ایک دار العلوم مشہور بن گیا اور کثرت سے علماء ومشاہیر کا یہاں رحیم آباد میں آنا اور مذاکرہ علمیہ ومباحثہ ہر جنس کا ہونا ایک عجیب لطف ومذاق علمی کا باعث تھا۔ غرض رحیم آباد ضلع دربھنگہ میں گویا ایک علمی گلزار تھا۔ جدھر دیکھو علمی بحث علمی چرچا آپس میں طلباء کا مناظرہ ہر وقت کی چھیڑ چھاڑ خصوصاً بعد مغرب شیخ صاحب کا آپس میں ان کے مناظرہ کرانا ایک عجیب دلچسپی تھی جو اہل علم آتا اس کا جی وہاں سے جانے کو ہرگز نہیں چاہتا تھا۔

غرض فاضل (مولوی محمد یسین) مرحوم ان سب لطف و بہار علمی کے ایک بڑے باعث تھے۔ گویا باغ علوم کے لئے ایک نسیم تھے۔ مگر افسوس یہ بہار اور یہ لطف محض چند روزہ تھا جو لوگوں کو دکھا کر طرفۃ العین میں نظروں سے طلسم کی طرح غائب ہو گیا جس کی تعزیت میں مولانا حفیظ اللہ صاحب واعظ دہلوی نے (جو میاں نذیر حسین صاحب محدث دہلوی کے سمدھی تھے) یہ شعر لکھا تھا

حیف در چشم زدن صحبت یار آخر شد
روئے گل سیر ندیدیم و بہار آخر شد

یعنی ۲۱ ذی قعد ۱۲۹۸ھ، ۲۳ سال کی عمر میں فاضل مرحوم نے مرض وجع الفواد میں مبتلا ہو کر گیارہویں دن بوڑھے باپ کی رحلت سے دو برس پیشتر اس دنیا سریع الزوال وسریع الفنا سے ناگاہ داعی اجل کو لبیک کہا۔ انا للہ و انا الیہ راجعون۔

گر پیر نود سالہ بمیرد عجبے نیست
این ماتم سخت است کہ گویند جوان مرد

اللھم اغفرلھم و ارحمھم رحمۃ واسعۃ و اجعلھم من ورثہ جنۃ النعیم۔ یرحم اللہ عبداً قال آمینا

نمقہ محمد عبد الوہاب الدیودھاری

اڈیٹر اخبار اہل حدیث امرتسر، مولانا ثناء اللہ امرتسری مرحوم نے اس مضمون پر ادارتی نوٹ میں لکھا:

نامہ نگار نے رحیم آبادی خاندان کا ذکر کر کے ہمارے ایک پرانے زخم کو ہرا کر دیا۔ ہم نے مولانا محمد یسین مرحوم کو تو دیکھا نہ تھا، ہاں ان کے بڑے بھائی مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی مغفور کو دیکھا ہے۔

آہ مولانا! آپ کیا تھے۔ دوستوں کے مخلص، چھوٹوں کے شفیق باپ، عالم، عابد، خوش بیان واعظ، امیر، زاہد، فیاض، سخی۔ مولانا! خدا آپ کو اعلیٰ علیین میں جگہ دے اور جنت الفردوس نصیب کرے

روئے گل سیر ندیدیم و بہار آخر شد

ناظرین اخبار اہل حدیث امرتسر میں بہت کم لوگوں کو علم ہوگا کہ رحیم آبادی خاندان کا احسان کوئی خاص رحیم آباد کے ارد گرد والوں سے یا اپنے صوبہ سے مخصوص نہ تھا، بلکہ سارے ہندوستان کے اہل حدیثوں پر احسان عام تھا۔ اس خاندان کے مورث اعلیٰ شیخ احمد اللہ صاحب ہی وہ بزرگ ہیں جنہوں نے ہزارہا روپئے خرچ کر کے پریوی کونسل لندن میں مقدمہ جیتا تھا کہ اہل حدیث ہر مسجد میں اپنے طریق پر نماز پڑھ سکتے ہیں، بلکہ حنفیوں کے امام ہو سکتے ہیں، (پریوی کونسل لندن کے ۱۸۹۱ء کے فیصلے کا اردو ترجمہ اس کتاب میں درج کیا جا رہا ہے۔ بہاء) کیونکہ حسب فیصلہ شاہی جان فرقہ اہل حدیث پکے اہل سنت والجماعت ہیں۔ جماعت اہل حدیث اس خاندان کے اس عام احسان کا جتنا شکریہ ادا کرے، کم ہے۔ غفر اللہ لھم و رحمھم

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۰ ربیع الثانی ۱۳۴۶ھ مطابق ۷۔ اکتوبر ۱۹۲۷ء۔ ص ۵۔۶۔۷)

# حضرت مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ

(مولانا عبدالمالک آرویؒ)

رحیم آباد مضافات ترہت (صوبہ بہار) میں واقع ہے۔ یہیں ایک بڑے متمول اور با اثر زمین دار کے یہاں مولانا عبدالعزیز صاحب پیدا ہوئے۔ حضرت موانا ابو محمد ابراہیم صاحب کی علمی کوششوں نے بہار کے بڑے بڑے لوگوں کو ایک شیرازہ پر جمع کر دیا تھا۔ مدرسہ احمدیہ آرہ کا دور اولین تھا۔ اسی زمانہ میں مولانا عبد الغفار صاحب نشتر محدث مہدانوی (مضافات منیر)، حضرت مولانا عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی، مولانا شمس الحق صاحب ڈیانوی وغیرہ ایک سلسلہ میں مربوط تھے۔ یہ تمام حضرات، حضرت میاں (نذیر حسین) صاحب کے حلقہ درس کے حاشیہ نشین تھے۔ مولانا عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی کو میں (عبدالمالک) نے دیکھا تھا۔ میانہ قد، فراخ سینہ، بھرے بازو، قوی جثہ، بارعب بشرہ، لانبی داڑھی، گندم گوں رنگ، عمر ساٹھ باسٹھ کے لگ بھگ ہوگی۔ یہ غالباً ۱۹۰۷ء یا ۱۹۰۸ء کا زمانہ تھا جب کہ میں مدرسہ احمدیہ آرہ کے ابتدائی درجوں میں تعلیم حاصل کرتا تھا۔ اس سے کئی سال قبل مولانا ابراہیمؒ صاحب آروی کا انتقال ہو چکا تھا اور مولانا عبدالعزیزؒ صاحب رحیم آبادی مدرسہ احمدیہ کے مہتمم تھے۔ آپ رحیم آباد سے وقتاً فوقتاً آرہ تشریف لاتے تھے۔ مجھے ابھی تک وہ سماں یاد ہے جب کہ مولانا ممدوح عصا لے کر ممبر پر کھڑے ہوتے، آپ کے لہجۂ خطابت میں خاص بات تھی۔

حضرت میاں نذیر حسینؒ صاحب کی روح پرفتوح کا یہ اثر تھا کہ آپ کے کل تلامذہ ہند، اور بیرون ہند میں مشہور ہوئے اور تمام حضرات نے ملک میں بڑی بڑی علمی و مذہبی خدمتیں انجام دیں۔ انہیں میں مولانا عبدالعزیز صاحب نوراللہ مرقدہ بھی تھے۔، آپ کی تحریروں سے پتہ چلتا ہے کہ آپ مذہبی ادبیات کے تمام شعبوں میں بہت وسیع النظر اور کثیر المطالعہ تھے۔، حدیث وفقہ، ادب و معانی، اصول و تفسیر، رجال

وسیر، تاریخ وکلام میں آپ کو پوری قدرت حاصل تھی۔ قرآن مجید کے حافظ اور اردو کے انشا پرداز تھے۔ مناظرہ میں بے مثل تھے۔ جس میدان میں جاتے بڑے علماء لرزہ براندام ہو جاتے تھے۔

مولانا ابراہیم صاحب آروی کی طریق النجاۃ کے طرز پر آپ نے بھی اردو میں حدیثیں جمع کی تھیں۔ آپ کی کتاب مضافات ترہت میں بہت پھیلی۔ افسوس اس کا کوئی نسخہ میرے پاس اس وقت موجود نہیں۔ طالب علمی کے زمانہ میں مناظرہ مرشد آباد کے اندر آپ کے اس مناظرہ کے حالات پڑھے تھے جو مولانا عبدالحق صاحب حقانی دہلوی سے ہوا تھا۔ اس وقت میرے پاس آپ کی ایک نہایت اہم تصنیف ہے جو سیرۃ النعمان مولانا شبلی نعمانی کے رد میں ہے۔ اس کا نام حسن البیان ہے۔ اس کتاب کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ مولانا (عبدالعزیز) مغفور کو حدیث میں کس قدر انہماک تھا۔ اور تاریخ ورجال، فقہ واصول میں آپ کی نظر کس قدر وسیع تھی۔ افسوس یہ کتاب مناظرہ جیسے ناخوش گوار موضوع پر ہے جس نے ہماری وحدت ملی کے اندر تشتت وافتراق پیدا کر رکھا ہے۔ مگر اس کے لئے حضرت مولانا عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی سے کہیں زیادہ مولانا شبلی نعمانی کو مورد الزام بنایا جا سکتا ہے جنھوں نے سیرۃ النعمان میں حدیث اور اکابر محدثین کے خلاف لکھ کر ناحق علماء حدیث میں ایک ہیجان پیدا کر دیا۔

مولانا شبلی نعمانی بہت سے اوصاف کے مالک تھے۔ ان میں جتنی عالمانہ صفات تھیں وہ یک جا ہندوستان کے معدودے چند علماء میں ہیں۔ لیکن یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ ان کی ہمہ گیریوں نے ان کو کسی ایک فن کا بھی ایسا ماہر نہ بنایا جس میں ہندوستان کے اندر اکثر علماء گزرے ہیں۔

آپ نے اردو کی گراں قدر خدمات انجام دیں۔ اردو میں مذہبی علوم اور مسلمانوں کی تاریخ وادب کا بہت بڑا ذخیرہ جمع کر دیا لیکن ان کی بعض کتابیں ماہرین فن کے نزدیک نامعتبر رہیں۔ محدثین کے نزدیک سیرۃ النعمان اور سیرۃ النبی کا یہی حال ہوا۔ اور ارباب ادب کے نزدیک شعر العجم کا بھی وہی انجام ہوا۔

آج کی صحبت میں میں حسن البیان کے ان مقامات کا اقتباس پیش کرنا چاہتا ہوں جن سے واضح ہوگا کہ مولانا شبلی نعمانی نے محدثانہ نقطہ نظر سے ایسی ایسی غلطیاں کی ہیں کہ علامہ موصوف کو ان کی طرف منسوب کرنے کو جی نہیں چاہتا۔ سیرۃ النعمان کی یہ ساری خامیاں ہمارے صوبہ کے ایک محدث نے پیش کی ہیں۔ مجھے اس کا اعتراف ہے کہ حسن البیان میں مولانا عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی نے کسی قدر سخت لہجہ اختیار کیا لیکن مولانا شبلی نعمانی نے محدثین وصحابہ، خطیب بغدادی وخواجہ حسن بصری کے متعلق جو خلاف شان کلمات استعمال کئے ہیں اس کی موجودگی میں ہمارے بہاری عالم (مولانا عبدالعزیز) قابل درگزر رہیں۔

حسن البیان کا گہرا مطالعہ کرنے کے بعد پتہ چلتا ہے کہ مولانا شبلی نے سیرۃ النعمان میں حدیث اور اصول حدیث، فقہ حنفی اور اس کے اصول وتاریخ کے متعلق جو کچھ لکھا ہے وہ سطحی معلومات پر مبنی ہے۔ خصوصیت کے ساتھ خبر احاد، حدیث مرفوع و حدیث معنعن وفرق محدثین واہل الرائے کے متعلق انہوں نے جن خیالات کا اظہار کیا ہے وہ اس قدر صریح البطلان اور لغو ہیں کہ محدث تو کیا، حدیث کا ایک متعلم بھی ویسی غلطیاں نہیں کرسکتا۔ ذیل میں کسی قدر تفصیل کے ساتھ روشنی ڈالنا چاہتا ہوں۔

## امام مالکؒ اور امام شافعیؒ کے متعلق اظہار خیال

مولانا شبلی نعمانیؒ نے سیرۃ النعمان میں حدیث اور اصول حدیث کا ایک عنوان قائم کیا ہے۔ اور اس کے ذیل میں لکھا ہے کہ

> امام مالکؒ اور امام شافعیؒ بھی محدث کے لقب سے مشہور نہ ہوئے اور نہ ان کی تصنیفات کو وہ قبول عام حاصل ہوا جو صحاح ستہ کو ہوا۔

اس پر ہمارے مولانا عبدالعزیز صاحبؒ رحیم آبادی نے تقریب التہذیب، تہذیب التہذیب، تاریخ ابن خلکان، شرح موطا، زرقانی سے اقتباسات دے کر ثابت کیا کہ امام مالکؒ امام المحدثین تھے اور محدث کے لقب سے وہ مشہور ہوئے۔ آپ کی تصنیف موطا کی مقبولیت کے سلسلہ میں فرماتے ہیں کہ علامہ زرقانی نے شرح

موطا میں اور حافظ ابن عبد البرؒ نے کتاب الانساب میں لکھا ہے کہ امام شافعیؒ ...اور امام ابو حنیفہؒ کے شاگردان خاص امام ابو یوسفؒ اور امام محمدؒ نے موطا کو حرفاً حرفاً اس کے مصنف سے پڑھا۔ موطا امام مالک کی مقبولیت کا حال اس سے واضح ہوتا ہے کہ ہر مذہب کے علماء نے بکثرت اس کی شرحیں لکھیں۔ زرقانی، قاضی عیاض، حافظ سیوطی، ملا علی قاری، شیخ الاسلام محقق دہلوی، کی شرحیں تو متداول ہیں ان کے علاوہ اور بھی بہت سی شرحیں ہیں۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ نے حجۃ اللہ البالغہ میں بتایا ہے کہ طبقات کتب حدیث میں صحیحین اور موطا امام مالک ایک طبقہ میں ہیں۔

مولانا شبلیؒ نے سیرۃ النعمان میں خود یہ اقرار کیا ہے کہ بڑے بڑے محدثین نے امام شافعیؒ کو حدیث اور روایت کا مخزن تسلیم کیا ہے مگر حافظ ابن حجرؒ کی ایک روایت کا حوالہ دے کر ان کو قلیل الروایۃ بھی بتاتے ہیں۔

مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ نے پہلے حافظ ابن حجر عسقلانیؒ کے رسالہ توالی التاسیس سے اصل عبارت نقل کی ہے اور بتایا ہے کہ مولانا شبلیؒ نے عبارت کے معنی ہی غلط لئے ہیں، حافظ ابن حجرؒ کے الفاظ یہ ہیں:

اخرج الزکریا الساجی من طریق محمد بن اسحاق قد سألت یحی بن اکثم عن الشافعی فقال کنا عند محمد بن الحسن فی المناظرہ کثیراً فکان الشافعی رجلاً قرشی العقل و الفھم و الذھن صافی العقل و الفھم و الدماغ سریع الاصابۃ و لو کان امعن فی الحدیث لاستغنت بہ امۃ محمد عن غیرہ من العلماء

ذکریا ساجی نے محمد بن اسحاق صنعانی کی سند سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا کہ میں نے یحیٰ بن اکثم سے شافعی کا حال پوچھا، تو انہوں نے کہا ہم مناظرہ کے وقت محمد بن حسن کے پاس اکثر رہا کرتے تھے۔ شافعی قرشی العقل اور فہم والے تھے ان کا ذہن و دماغ نہایت صاف تھا۔ مغز سخن کو بہت جلد پہنچنے والے تھے۔ اگر حدیث میں بالکل متوجہ ہوتے تو امت محمدی کو دوسرے کسی محدث کی ضرورت نہ پڑتی۔

مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی فرماتے ہیں کہ یحیی بن اکثم، امام شافعی کی ذکاوت کی تعریف کرتے ہیں کہ اگر یہ شخص حفظ احادیث کی طرف متوجہ ہوتا، تو ساری حدیثیں یاد کرلیتا اور کوئی حدیث باقی نہ رہتی، نہ یہ کہ یحیی بن اکثم حسرت سے یوں کہا کرتے تھے۔

اسی طرح توالی التاسیس کے حوالہ سے مولانا شبلی نعمانیؒ نے یہ بھی لکھا ہے کہ امام شافعیؒ بہت سے شیوخ سے نہ ملے کیونکہ ان کو فقہ کا شغل رہتا تھا حالانکہ حافظ ابن حجر کا ہرگز یہ مطلب نہیں اور نہ یہ معنی ان کی تحریر سے پیدا ہوتا ہے۔ مولانا عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی نے اصل عبارت نقل کی ہے اور صحیح ترجمہ کرکے بتایا ہے کہ حافظ ابن حجرؒ نے امام شافعیؒ کے اکاسی شیوخ کے نام گنائے ہیں، امام صاحب موصوف نے فقہ حدیث واخبار کا علم مکہ مدینہ عراق اور مصر میں حاصل کیا حافظ ابن حجرؒ کے اصل الفاظ یہ ہیں:

کان مکثرا من الحدیث و لم یکثر من الشیوخ کعادة اهل الحدیث لا قباله علی الا شتغال بالفقه۔

اور انہوں نے حدیث بہت روایت کی مگر اہل حدیث کی طرح شیوخ نہیں بڑھائے کیونکہ وہ فقہ میں مشغول ہوجاتے تھے

مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ فرماتے ہیں:

اس عبارت کا مطلب یہ ہے کہ امام شافعی نے حدیثیں بہت روایت کیں مگر شیوخ نہیں بڑھائے یعنی تعدد سند کی طرف متوجہ نہ ہوئے۔ یعنی یہ نہ کیا کہ ایک حدیث کے متعدد طرق وسند حاصل کرتے، جیسا کہ اہل حدیث ایک ہی حدیث کو چند شیوخ سے روایت کرتے ہیں اور تعدد سند کا ان کو خیال رہتا ہے۔ بلکہ امام شافعی کو ایک حدیث مل جاتی تو اس کے معنی میں تامل اور اس سے استنباط مسائل کی طرف متوجہ ہو جاتے۔ اس عبارت کا ہرگز یہ مطلب نہیں کہ امام شافعی نے حدیث ہی کم پڑھی۔ میں حیران ہوں کہ صاحب سیرة النعمان نے بایں دعوی اجتہاد و محدثیت حافظ ابن حجر کی عبارت کا مطلب نہیں سمجھا۔

## محدثین اور اہل الرائے کا فرق

مولانا شبلی نعمانیؒ نے سیرۃ النعمان (صفحہ ۱۴۱) میں لکھا ہے:

اصل یہ ہے کہ جو لوگ علم حدیث کی درس و تدریس میں مشغول تھے، ان میں دو فرقے قائم ہو گئے تھے: ایک وہ جن کا کام صرف حدیثوں اور روایتوں کو جمع کرنا تھا وہ حدیث سے صرف من حیث الروایۃ بحث کرتے تھے، یہاں تک کہ ان کو ناسخ و منسوخ سے بھی سروکار نہ تھا دوسرا فرقہ حدیثوں کو استنباط احکام و استخراج مسائل کے لحاظ سے دیکھتا تھا۔ پہلا فرقہ اہل الروایہ اور اہل الحدیث اور دوسرا فرقہ مجتہد اور اہل الرائے کے نام سے پکارا جاتا تھا۔

مولانا عبدالعزیز صاحب رحیم آبادیؒ اس کا جواب دیتے ہیں:

یہ محض نادانی اور ناواقفی یا دانستہ غلط بیانی ہے۔ یہ کہنا کہ اہل حدیث احادیث سے استنباط مسائل نہیں کرتے تھے، بلکہ ناسخ و منسوخ سے بھی ان کو کچھ سروکار نہ تھا، روز روشن کو شب تار کہنا ہے۔ مصفی، حجۃ اللہ البالغہ اور علامہ ابن خلدون کی روایت ہم اوپر نقل کر چکے ہیں کہ محدثین قرآن و حدیث و آثار صحابہ سے استنباط مسائل کرتے تھے اور فقہاء کو نصوص سے سروکار نہ تھا وہ قواعد کلیہ (جو ان کے اساتذہ نے بنائے تھے) سے تخریج مسائل کرتے تھے بلکہ حدیث کی روایت سے بھاگتے تھے جیسا کہ حجۃ اللہ البالغہ کی عبارت میں ہے و یھابون روایت الحدیث

علامہ ابن خلدون کا صریح قول ہے کہ فقہ دو قسم ہوگئی۔ ایک رائے والوں کی فقہ، دوسری حدیث والوں کی فقہ۔ علاوہ صحاح ستہ وغیرہ حدیث کی کتابیں موجود ہیں اور علماء کے ہاتھوں میں متداول ہیں، بلکہ ترجمہ ہو جانے کی وجہ سے ہر شخص حرف آشنا دیکھ سکتا ہے کہ تمام ان کتابوں میں قرآن و حدیث سے استنباط مسائل موجود ہے۔ ایسے موقع پر صاحب سیرۃ النعمان (علامہ شبلی نعمانی) نے بڑی دلیری کی کہ محض خلاف واقع محدثین کی نسبت لکھ دیا کہ وہ استنباط مسائل نہیں کرتے تھے۔

اس کے بعد مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی نے امام بخاری کی فقاہت و تخریج مسائل کے متعلق مختلف علماء کے اقوال بیان کئے ہیں۔ اس سلسلہ میں مصفی شرح موطا

کی مفصلہ ذیل سطریں قابل غور ہیں:

باید دانست کہ سلف در استنباط مسائل وفتاوی بر دو وجہ بودند یکے آنکہ قرآن و حدیث وآثار صحابہ جمع می کردند، واز آنجا استنباط می نمودند وایں راہ محدثین است ودیگر آنکہ قواعد کلیہ کہ جمعے از آئمہ تنقیح وتہذیب آں کردہ اند، یادگیر ند، بے ملاحظہ ماخذ آنہا پس ہر مسئلہ کہ دائر می شد جواب آں از ہماں قواعد طلب می کردند وایں اصل راہ فقہاء ست واشارہ بہ ہمیں معنی است کہ گفتہ اند کہ حماد بن ابی سلیمان اعلم الناس بود بہ مذہب ابراہیم ای بہ قواعد کلیہ کہ وے درفتاوے تہذیب وتنقیح آں کردہ بود

یہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی رائے ہے جس کی توثیق ابن خلدون سے بھی ہو جاتی ہے ۔اسی لئے اگلے سطور میں ہم نے اشارہ کیا تھا کہ مولانا شبلی نے حدیث کی بحث میں ایسی ایسی لغو باتیں لکھ دی ہیں کہ ایک متعلم سے بھی اس کی توقع نہیں ہوسکتی ۔

## حضرت امام حسن بصریؒ پر غلط الزام

صاحب سیرۃ النعمان (علامہ شبلی نعمانی) نے اس مقام میں امام الآئمہ امام حسن بصری پر محض بے جا اور بے ادبانہ چوٹ کی ہے۔ لکھتے ہیں:

امام حسن بصری نے متعدد روایتوں میں کہا حد ثنا ابو ھریرۃ حالانکہ وہ ابو ہریرہ سے کبھی نہیں ملے تھے یہ امر علاوہ اس کے کہ ایک قسم کی غلط بیانی ہے، حدیث کی اسناد کو مشتبہ کر دیتا ہے۔،

مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ اس کا جواب دیتے ہیں:

صاحب سیرۃ النعمان (شبلی) کی یہ غلط بیانی اور ابلہ فریبی ہے۔فتح المغیث صفحہ ۱۷۱ (جس کا صاحب سیرۃ النعمان حوالہ دیتے ہیں) کی عبارت یہ ہے:

روی ان الحسن البصری کا ن یقو ل حد ثنا ابو ھر یرۃ

جس کے معنی اس قدر ہیں کہ: یہ بات کہی گئی کہ امام حسن بصری حد ثنا ابو ھر یرۃ ، کہا کرتے تھے جس کو صاحب سیرۃ النعمان نے یہ بڑھا دیا کہ،

امام حسن بصری نے متعدد روایتوں میں کہا ہے۔

اس کے علاوہ صاحب فتح المغیث نے جو اس کا ضعف اور بطلان بیان کیا ہے، اس کو آپ نے بالکل اڑا ہی دیا۔ علامہ سخاوی نے وہ روایت مجہول طور پر نقل کر کے پھر اس کو باطل کر دیا ہے

كما قال لكن يخدش فی دعوی كونه صرح بالتحديث انه قيل لابی زرعة فيمن قال عند حدثنا ابو هريرة قال يخطی

یعنی اس دعوی کو کہ امام حسن بصریؒ نے حدثنا ابو هريرة۔ کہا ہے، توڑ دیتا ہے قول ابو ذرعہ محدث کا۔ انہوں نے کہا کہ جو شخص امام حسن بصری کا یوں کہنا بیان کرتا ہے وہ خطا کرتا ہے۔ پھر اس کے بعد علامہ سخاویؒ نے چند اکابر کے اقوال اس قسم کے نقل کر کے حاصل کلام یہ لکھا ہے:

ان سب اقوال کا حاصل یہ ہے کہ امام حسن بصری سے صحیح طور سے ثابت نہیں کہ انہوں نے حدثنا ابو ہریرۃ کہا۔ یہ بعد کے راویوں کی خطا ہے۔

دونوں بیانوں کو ملانے کے بعد ایک ناقد حیران رہ جاتا ہے کہ وہ مولانا شبلی نعمانی کے بیان کو ان کی قلت تلاش کا نتیجہ سمجھے یا مقلدانہ عصبیت کا۔ دو باتوں سے خالی نہیں۔ یا تو مولانا شبلی نے فتح المغیث کی پوری عبارت نہیں پڑھی، یا ان کو امام حسن بصریؒ جیسے جلیل القدر محدث وصوفی سے بغض تھا۔

## محدثین پر غیر ماہرانہ تنقید

مولانا شبلی نعمانی فرماتے ہیں:

کسی حدیث کو جب ایک محدث، گو وہ کسی رتبہ کا ہو، صحیح کہتا ہے تو اس کا یہ دعوی چند ضمنی دعووں پر مشتمل ہے۔ یعنی

۱۔ یہ روایت متصل ہے۔ ۲۔ اس کے رواۃ ثقہ ہیں۔ ۳۔ ضابطہ القلب ہیں ۔۴۔ روایت میں شذوذ نہیں۔ ۵۔ کوئی علت قادحہ نہیں۔

یہ سب امور ظنی واجتہادی ہیں جن پر یقین کی بنیاد نہیں قائم ہوسکتی ۔

مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی فرماتے ہیں:

آپ کا یہ فقرہ (کسی حدیث کو جب کوئی محدث صحیح کہتا ہے) عجیب ہے۔کیونکہ محدثین نے کسی حدیث کی مجرد تصحیح نہیں کی، بلکہ سند اس حدیث کی بیان کردی۔امام بخاری وامام مسلم نے اپنی اپنی کتابوں میں یوں نہیں کہا کہ: هذا حديث صحيح ، بلکہ حدیث کو ایسی قوی سند سے بیان کیا کہ تمام علماء کو اس کو صحیح کہنے میں تردد نہیں رہا۔ البتہ امام ابوحنیفہ اور عموماً فقہائے حنفیہ کا یہ طریقہ ہے، کہ حدیث کو بلا سند نقل کرتے ہیں اور اس سے استدلال کرتے ہیں ۔

اس کے بعد ہمارے مولانا عبدالعزیزؒ نے امام محمد کی کتاب الآثار سے چند حدیثیں نقل کی ہیں۔ان حدیثوں میں امام ابوحنیفہؒ، آنحضرت ﷺ تک سند متصل نہیں لائے بلکہ کبھی بلغنا ، کہدیا۔کبھی کسی راوی کے بارہ میں یرفعه الى النبى ﷺ کہا۔اس کے برخلاف امام بخاری ومسلم ساری حدیثوں کے لئے سند لائے۔ان کے حافظہ واتقان کے متعلق اس قدر واقعات موجود ہیں کہ ان کی روایات کو اجتہادی وظنی نہیں کہا جاسکتا۔دس آدمیوں نے ایک سو حدیثوں کے اسناد ومتون کو گڈمڈ کر کے امام بخاری کے سامنے پڑھنا شروع کیا۔امام صاحب نے ایک ایک کر کے سب حدیثوں کا انکار کیا۔اور اس کے بعد کل غلط حدیثوں کو یکے بعد دیگرے پڑھ کر ان کی سندیں صحیح صحیح پڑھ دیں۔

یہ واقعہ مقدمہ فتح الباری حافظ ابن حجر، مقدمہ ابن خلدون ، وفیات الاعیان ، ابن خلکان ، ارشاد ساری قسطلانی اور فتح المغیث سخاوی میں مندرج ہے۔علماء نے اس سے یہ نتیجہ نکالا کہ اس واقعہ سے نہ صرف یہ معلوم ہوا کہ امام بخاری حدیثوں کو پہچانتے تھے بلکہ دوبارہ سو غلط حدیثوں کو من وعن پڑھ کر ان کی تصحیح کردینا ایک نہایت تعجب خیز واقعہ ہے۔اس سے ان کی قوت حافظہ اور سیلان ذہن کا پتہ چلتا ہے۔مولانا شبلی نے صرف ظن سے کام لے کر محدثین کی روایات کو ظنی واجتہادی بتادیا۔

## مرفوع و معنعن حدیثوں کی شرائط

مولانا شبلی نعمانیؒ نے مرفوع و معنعن حدیثوں کی جو شرائط لکھی ہیں وہ بھی ان کی اصول حدیث سے بے خبری کا مظاہرہ ہے۔ فرماتے ہیں:

حدیث مرفوع کی پہلی ضروری شرط یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ تک متصل ہو۔

مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ جواب دیتے ہیں:

میں کہتا ہوں کہ اس جملہ سے آپ کی کیا غرض ہے؟ اگر یہ مراد ہے کہ حدیث مرفوع کی صحت کے لئے اتصال شرط ہے، تو مرفوع کی کیا تخصیص ہے۔ ہر خبر کی صحت کے لئے اتصال شرط ہے۔

اور اگر یہ فرض ہے کہ حدیث کے مرفوع ہونے کے لئے اتصال شرط ہے تو محض غلط ہے۔ کیونکہ حدیث مرفوع کی تعریف اور آئمہ فن نے یہ لکھی ہے، کہ جو قول یا فعل یا تقریر رسول اللہ ﷺ کی طرف منسوب ہو۔

اس کے بعد مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی نے مقدمہ علامہ ابن صلاح، فتح المغیث سخاوی اور مختصر جرجانی سے چند اقتباسات درج کئے ہیں جن سے مولانا کی تائید ہوتی ہے۔ اسی لئے میں اگلے سطور میں لکھا تھا کہ مولانا شبلی نے حدیث کے متعلق جو خیال آرائیاں کی ہیں وہ علمی نقطہ نظر سے دوراز کار ہیں۔

مولانا شبلی نعمانی ایک مورخ اور انشا پرداز تھے۔ انہوں نے حدیث کے متعلق واقعات بیان کرنے میں خاص ذمہ دارانہ اہتمام نہ کیا حالانکہ اصول حدیث کی ایک مختصر کتاب شرح النخبہ میں مرفوع کی تعریف میں لکھا ہے کہ کسی صحابی کا یہ کہنا

رأیت رسول اللہ ﷺ فعل کذا

یا فعلت بحضرۃ النبی ﷺ کذا،

یا صحابی اور غیر صحابی کا یہ کہنا کان رسول اللہ ﷺ یفعل کذا

یا کذا فعل فلان بحضرۃ النبی ﷺ

یہ سب حدیثیں مرفوع ہیں لیکن شرط یہ کہ آنحضرت ﷺ سے انکار ثابت نہ ہو۔

لطف تو یہ ہے کہ مولانا شبلی نعمانی نے حافظ ابن حجر کی اس صحیح تعریف کی جرح شروع کی

ہے اور بتایا ہے کہ یہ سب ظنی اور اجتہادی باتیں ہیں۔

مولانا عبدالعزیزؒ رحیم آبادی نے شرح وبسط کے ساتھ اس کا رد کیا ہے (حسن البیان۔ص ۱۵۵۔۱۶۲)

اسی طرح مولانا شبلی نعمانیؒ حدیث معنعن کے متعلق تحریر کرتے ہیں:

معنعن روایتوں میں اتصال ثابت ہونا نہایت مشکل ہے، حالانکہ اس قسم کی روایتیں کثرت سے ہیں۔، امام بخاریؒ کے اصول کے موافق امام مسلم کی وہ تمام معنعن روایتیں جن میں لقانہیں ثابت ہے، مقطوع ہیں۔

مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی صاحب جواب دیتے ہیں کہ

اصول مسئلہ میں اختلاف ہونے سے یہ کہاں لازم آتا ہے کہ صحیح مسلم میں ایسی معنعن روایتیں موجود ہیں جن میں لقا ثابت نہ ہو۔ صحیح مسلم میں امام مسلم وہی حدیثیں لائے جن کی صحت، پر اتفاق تھا۔،

پھر فرماتے ہیں:

صاحب سیرۃ النعمان (شبلی نعمانی) اگر اس کے خلاف کہتے ہیں تو صحیح مسلم کی کوئی روایت معنعن ایسی پیش کریں جس میں لقاء ثابت نہ ہو۔ لطف یہ ہے کہ آپ نے اس طور پر (صحیح مسلم کی وہ تمام معنعن روائتیں) کہا ہے جس سے مفہوم ہوتا ہے کہ ایسی روائتیں صحیح مسلم میں بکثرت ہیں۔ حاشا وکلا، یہ سب آپ کی بدظنی اور سوء اعتقادی پر مبنی ہے جو آپ کو حدیث رسول اللہ ﷺ اور محدثین کے ساتھ ہے۔،

اس سے چند باتیں معلوم ہوئیں۔

۱۔ معنعن روایتوں میں اتصال ہونا نہایت مشکل ہے۔

۲۔ امام بخاری کے اصول کے موافق مسلم کی معنعن روایتیں مقطوع ہیں۔

۳۔ صحیح مسلم میں بہت سی معنعن روایتیں ہیں جن میں لقاء ثابت نہیں

اور یہ ساری باتیں نتیجہ ہیں اس محدود واقفیت کا جو مولانا شبلی کو حدیث اور اصول حدیث کے متعلق تھی۔ مسلم کی تمام معنعن روایتیں متصل ہیں۔ بخاری کی شرط سے مسلم کی صحت کی نفی نہیں نکلتی۔ یہ دونوں آئمہ فن کے اختلاف رائے کا نتیجہ ہے۔ صحیح مسلم میں جتنی معنعن روایتیں ہیں ان میں لقاء ثابت ہے اور وہ سب صحیح ہیں۔،

## صحابہ کے اجتہاد و تفقہ سے عدم وقوف

مولانا شبلی نعمانیؒ فرماتے ہیں:

صحابہ میں جن لوگوں نے استنباط و اجتہاد سے کام لیا اور مجتہد اور فقیہہ کہلائے ان میں چار بزرگ نہایت ممتاز تھے۔ عمر، علی، عبد اللہ ابن مسعود، عبد اللہ ابن عباسؓ۔ حضرت علیؓ اور عبد اللہ ابن مسعود زیادہ تر کوفہ میں رہے اور وہیں ان کے مسائل و احکام کی زیادہ تر ترویج ہوئی۔ اس تعلق سے کوفہ فقہ کا دار العلوم بن گیا جس طرح حضرت عمرؓ و عبد اللہ بن عباسؓ کے تعلق سے حرمین کو دار العلوم کا لقب حاصل ہوا تھا۔

مولانا عبد العزیز رحیم آبادی نے اس پر متعدد اعتراضات کئے ہیں:

اول یہ کہ صحابہ میں چار ہی آدمیوں کو فقہ و استنباط میں ممتاز بتانا غلط ہے۔ علامہ ابن حزم نے ۱۲۷ آدمیوں کے نام گنائے ہیں۔ ان میں سات اشخاص کثیر الفتوی ہیں۔ اس کے بعد مولانا رحیم آبادی نے فتح المغیث سے علامہ سخاوی کی وہ روایت درج کی ہے جس میں ان سات آدمیوں کا نام اور ابن حزم کی رائے درج ہے ۔ان کے نام یہ ہیں۔ عمرؓ، علیؓ، عبد اللہؓ ابن مسعود، عبد اللہ ابن عمرؓ، عبد اللہ ابن عباسؓ، زیدؓ بن ثابت، حضرت عائشہؓ۔ علامہ ابن حزم کہتے ہیں کہ ان میں سے ہر شخص کے فتوی اس قدر ہیں کہ اگر جمع کئے جاویں تو ضخیم کتاب تیار ہو۔

مولانا عبد العزیز صاحب کا دوسرا اعتراض ہے کہ حضرت علیؑ و عبد اللہؓ ابن مسعود زیادہ تر کوفہ میں نہیں رہے حضرت علی کرم اللہ وجہہ ۳۶ھ میں مدینہ سے نکلے اور دو برس یعنی ۳۸ھ تک جنگ جمل، ں جنگ صفین، جنگ نہروان میں مشغول رہے۔ اس کے بعد آپ صرف دو برس تک کوفہ میں رہے۔ مولانا عبد العزیز رحیم آبادی نے یہ واقعہ الاصابہ فی تمیز الصحابہ سے نقل کیا ہے۔ اس کے بعد فیصلہ کرتے ہیں کہ، صاحب سیرۃ النعمان، کا یہ قول کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ زیادہ تر کوفہ میں رہے کس

قدر ٹھیک اور طرز مور خانہ کی دلیل ہے۔ اس کے بعد فرماتے ہیں کہ اگر یہ فرض کرلیا جائے کہ حضرت علیؓ کی فقہ واستنباط کا زمانہ زیادہ تر کوفہ میں گزرا تو یہ غلط اور بالکل غلط ہے۔ چونکہ حضرت علی مرتضی، آنحضرت ﷺ کی وفات کے بعد ہی سے فتوی دیا کرتے تھے چنانچہ اصابہ میں ہے: ولم یزل بعد النبی ﷺ متصدیا بالنشر العلم و الفتیا ۔ حضرت علیؓ ۔ آنحضرت ﷺ کے بعد برابر درس وافتاء میں مشغول رہے۔

اسی طرح حضرت عبد اللہؓ ابن مسعود بھی ابتداء ہی سے مدینہ میں رہے ۔حضرت عمرؓ نے اپنے دور خلافت میں حضرت عمارؓ کو کوفہ کا حاکم بنا کران کے ساتھ حضرت ابن مسعودؓ کو بھی بھیج دیا کہ لوگوں کو دین کی تعلیم دیں ۔حضرت عثمانؓ نے اپنی خلافت کے دور میں حضرت ابن مسعودؓ کو کوفہ کا حاکم بنا دیا پھر ان کو موقوف کر کے مدینہ طلب کرلیا۔ یہ روایت بھی ہمارے مولانا عبد العزیزؒ نے اصابہ سے لی ہے۔

مولانا کا تیسرا اعتراض یہ ہے کہ حرمین اور کوفہ کا کوئی علمی موازنہ ہو ہی نہیں سکتا۔ کوفہ صرف دو صحابیوں کے چند سال رہنے سے حرمین کی طرح دار العلوم نہیں ہو سکتا، جہاں اکابر صحابہ، اہل بیت اطہار اور ازواج مطہرات تھیں۔ اس کے بعد مولانا عبد العزیز نے مصفی شرح موطا سے حضرت شاہ ولی اللہ کی وہ روایت درج کی ہے جو مدینہ کے مرجع فضلاء اور محط رجال علماء ہونے پر دال ہے

اسی طرح ہمارے محدث (عبد العزیز) نے مولانا شبلی نعمانی کے کثیر دعاوی پر جرح کی ہے۔ اس سلسلہ میں وہ رد وقدح بہت ہی پر لطف ہے، جو ہمارے مولانا نے مولانا شبلی کے اس بیان پر کی ہے جو تدوین فقہ کی تاریخ سے متعلق ہے۔ ہر چند ہمارا موضوع بحث ہی اس وقت صرف حدیث ہے اور میں فی الحال فقہ پر کوئی بحث کرنا نہیں چاہتا لیکن اس سے کم از کم ہمارے صوبہ کے ایک محدث کی تاریخ دانی کا ایک بین ثبوت ملتا ہے درآنحالیکہ مولانا شبلی نعمانی کا طرہ امتیاز تاریخ دانی ہی ہے۔ مولانا شبلی فرماتے ہیں:

یحی بن ابی زائدہ، حفص بن غیاث، قاضی ابو یوسف، داود طائی، حبان، مندل، حدیث وآثار میں نہایت کمال رکھتے تھے۔ امام زفر قوت استنباط میں

مشہور تھے قاسم بن معن اور امام محمد کو ادب وعربیت میں کمال تھا۔امام صاحب نے ان لوگوں کی شرکت سے ایک مجلس مرتب کی ، اور باقاعدہ طور سے فقہ کی تدوین شروع ہوئی ، اس کام میں کم وبیش تیس برس کا زمانہ صرف ہوا۔(یعنی ۱۲۱ھ سے ۱۵۰ھ تک)۔

مولانا عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی نے تاریخ ابن خلکان اور تقریب التہذیب سے ان تمام حضرات کا سنہ ولادت دیا ہے اور بتایا ہے کہ ۱۲۱ھ میں ان میں اکثر کمسن ، سات اور بارہ سال کی درمیانی عمر کے تھے۔صرف مندل سترہ یا اٹھارہ برس کے تھے۔اور یحی بن ابی زائدہ کے متعلق تو خود صاحب سیرۃ النعمان نے لکھا ہے کہ ۱۲۰ میں پیدا ہوئے۔بھلا ایسی صورت میں یہ کیونکر ممکن تھا کہ امام ابوحنیفہ نے ۱۲۱ ہجری میں ان کی شرکت سے ایک علمی مجلس کی بنیاد ڈالی ہو۔

مجھے افسوس ہے کہ مولانا عبدالعزیز کے محدثانہ محاسن پیش کرنے میں مجھے مولانا شبلی نعمانی کی حدیث دانی سے بھی بحث کرنی پڑی۔مگر مجھے ناگزیر اسباب کی بنا پر ایسا کرنا پڑا ، چونکہ میرے پاس اس وقت صرف حسن البیان موجود ہے جس سے علم حدیث میں حضرت مولانا عبدالعزیز صاحب کی دقت نظر اور وسعت مطالعہ کا پتہ چلتا ہے مولانا شبلی نعمانی کی طباعی واہلیت اور مذہبی ولسانی خدمات کا میں معترف ہوں گو حدیث کے باب میں مجھے ان سے اختلاف ہے۔

(مجلّہ جامعہ دہلی۔اکتوبر ۱۹۳۴ء)

# تصدیر

بسم الله الر حمن الر حیم

الحمد لله و کفی و سلام علی عبا ده الذین اصطفی

اہل حدیث اکیڈمی کشمیری بازار لاہور کی ۱۳۸۵ھ میں شائع کردہ حسن البیان کے ابتدائی صفحات میں حضرت مولانا عطاء اللہ حنیفؒ بھوجیانی لکھتے ہیں:

بعد میں آنے والی نسلوں کو اپنے اسلاف کے حالات اوران کے کارناموں سے واقفیت حاصل کرنا اس لئے بھی ضروری ہے کہ ان کے نقوش اقدام پر چل سکیں ۔زندگی میں ان سے راہنمائی حاصل کی جاسکے اور بحدامکان ان کے کارناموں کوزندہ رکھ سکیں

مولانا شبلی نعمانی (ف ۱۹۱۴ء) نے اس نقطہ نظر سے برصغیر میں سیرت نویسی کی با قاعدہ انداز سے طرح ڈالی جس کے مفید نتائج نکلے۔جزاہ الله تعالی

اب تو کم ہی لوگوں کو معلوم ہے کہ مولانا شبلی مرحوم نے اپنی ابتدائی زندگی میں حنفیت کی تبلیغ و اشاعت کا شوق فرمایا تھا، جس کے اثرات تو شائدآخر تک بھی رہے ... چنانچہ ان ہی دنوں قرأت فاتحہ خلف الامام کے ممنوع ہونے کے بارے میں (غالبًا) ظل الغمام نام کا ایک کتابچہ بھی تالیف فرمایا تھا۔علی گڈھ آنے کے بعدان کی توجہ اسلامی تاریخ کی طرف مڑگئی (یا موڑ دی گئی) جو وقت کی اہم ضرورت اور ملت اسلامیہ کی بہترین خدمت تھی ۔اسی سلسلے میں انہوں نے حضرت امام ابوحنیفہؒ کی سوانح حیات بھی سیرۃ النعمان کے نام سے تالیف فرمائی جو نعمانی انتساب کی رعایت سے ان کے کرنے کا کام اور اپنی جگہ مفید تھا۔

اس طرح حرف گیری کی جرأت نہیں ہوئی یہ جامد تقلید کے مصائب ہیں
عشق زینہا بیش کر دست کند

## فقہ راوی کا اثر

متقدمین نے یہ شرط روایت بالمعنی کے خطرات سے بچنے کے لئے لگائی تھی حالانکہ روایت بالمعنی کا رواج صحابہ میں عام تھا۔ تدوین کے بعد تو الفاظ جو بھی تھے محفوظ ہو گئے۔ اب تو وعظ و تقریر میں ہوسکتا ہے روایت بالمعنی کی ضرورت کبھی ہو، درس و تدریس اور تدوین اور روایت میں اس کی ضرورت ہی نہیں۔ تاہم متاخرین فقہاء حنفیہ نے جو اعتزال سے متاثر تھے، انہوں نے اسے بڑا غلط برتا۔ یونانی نظریات کا نام تفقہ رکھا گیا۔ متکلمین کی موشگافیوں کو فقہ سمجھا گیا۔ اعتزال کی گمراہیوں کو ہدایت سے تعبیر کیا گیا۔ مامون کے دور سے متوکل کے زمانہ تک آئمہ سنت پر جو ابتلاء آیا، وہ اسی قسم کی فقہ کا نتیجہ تھا۔ یہ فقہ آئمہ اربعہ سے پہلے شروع ہو چکی تھی۔ احناف میں اسے زیادہ مقبولیت حاصل ہوئی۔ بشر مریسی، قاضی عیسیٰ بن ابان، قاضی بشر بن ولید کندی اسی قسم کی فقہ کی پیداوار ہیں۔ بشر مریسی وہی بزرگ ہیں جنہوں نے مامون کے دربار میں شیخ عبدالعزیز کنانی سے خلق قرآن پر مناظرہ کیا۔ امام احمد نے کتاب السنۃ میں ان کے متعلق عجیب انکشافات فرمائے ہیں

اخبرت عن یحی بن ایوب قال کنت اسمع الناس یتکلمون فی المریسی فکرهت ان اقدم علیه حتی اسمع کلامه لا قول فیه بعلم تاتیته فاذا هو یکثر الصلوة علی عیسی بن مریم علیه السلام فقلت له انك تکثر الصلوة علی عیسی فاهل ذلك هو ولا اراك تصلی علی نبینا و نبینا افضل منه فقال ذلك کان مشغولا بالمرءة و المشط و النساء (ج۱۔ص۳۰)

یعنی یحی بن ایوب فرماتے ہیں لوگ بشر مریسی کے متعلق باتیں کیا کرتے تھے۔ میں نے ذاتی علم کے بغیر کوئی اقدام مناسب نہ سمجھا۔ میں نے دیکھا کہ وہ حضرت مسیح پر بہت درود پڑھتا تھا۔ میں نے کہا حضرت مسیح بے شک درود کے اہل ہیں، لیکن آنحضرت

ﷺ ان سے افضل ہیں۔ اس نے کہا: وہ شیشہ، کنگھی اور عورتوں میں مشغول رہتے تھے۔

بشر کی زندیقیت کا تذکرہ الفوائد البہیہ۔ ص ۲۶، اور الجواہر المضیہ ج ا۔ ص ۱۶۴ میں بھی مرقوم ہے۔ اور اسی طرح میزان الاعتدال۔ ج اص ۱۵۰ میں ہے۔

بشر بن غياث المريسي مبتدع ضال لا ينبغي ان يروى عنه تفقه على ابي يوسف فبرع و اتقن علم الكلام ثم جرد القول بخلق القرآن و قال قتيبة بشر المريسي كافر۔

یعنی بشر مریسی بدعتی گمراہ ہے۔ اس سے روایت درست نہیں۔ امام ابو یوسف سے فقہ پڑھی مہارت کے بعد خلق قرآن کا قائل ہو گیا۔

قاضی بشر بن ولید کندی خلیفہ معتصم باللہ کی طرف سے قاضی مقرر ہوئے۔ آخر عمر میں خلق قرآن کے مسئلہ میں توقف کرنے لگے (میزان الاعتدال۔ ج اص ۱۵۲) حالانکہ اکابر اہل سنت اس وقت جیل خانوں میں تھے۔ قاضی عیسی بن ابان نے فقہ راوی کو اچھالا، اور احادیث میں ترجیح کی اس شرط سے بے حد کام لیا۔ روایت بالمعنی سے پیدا ہونے والے خطرات سے بچنے کے لئے جو اصل وضع فرمایا گیا وہ خود ایک مستقل خطرہ بن گیا اور ان اعتزال پسند فقہاء نے آنحضرت ﷺ کے عشاق اور ان کی بہت سی مرویات کو ذبح کر کے رکھ دیا۔ حضرت ابو ہریرہ کی مصرات کے متعلق حدیث ان حضرات کی نظر میں آ گئی، ورنہ حضرت عبد اللہ بن عمر جو آنحضرت ﷺ کے آثار کی تلاش میں حجاز کے پہاڑ چھان مارتے، نماز کی جگہوں کے ساتھ، پیشاب کے مواقع کا بھی تتبع کرتے، ان کی فقہ پر کوئی حرف نہیں آیا۔ حالانکہ یہ مواقع نہ عبادات تھے، نہ عادات، بلکہ محض اتفاقات تھے۔ لیکن ابو ہریرہؓ بے چارے حدیث مصرات کی وجہ سے ہر اصول فقہ کے طالب علم کی زبان پر ان کے غیر فقیہ ہونے کا وظیفہ جاری ہے

و ليس ذلك الا من آفات التقليد و الجمود

## فقہ راوی کی شرط اور اکابر حنفیہ

ہمارے مدارس کا یہ حال ہے کہ وہ فقہ راوی کا تذکرہ اس طرح کرتے ہیں جیسے کسی آیت کا مفہوم بیان فرما رہے ہیں، یا کوئی متواتر حدیث۔ حالانکہ قدماء

احناف کے ہاں اس کی کوئی حقیقت ہی نہیں۔ وہ نقد روایت یا ترجیح میں اس شرط کی کوئی اہمیت نہیں سمجھتے۔ اصول بزدوی میں فقہ راوی کا ذکر فرماتے ہوئے مثال کے طور پر دو غیر فقیہ بزرگوں کا تذکرہ فرمایا، حضرت ابو ہریرہؓ اور حضرت انسؓ بن مالک، اس کے بعد اس شرط کا فائدہ ذکر فرمایا

و وجه ذلك ان ضبط حديث النبی ﷺ عظيم الخطر و قد كان النقل بالمعنى مستفيضاً فيهم فا ذا قصر فقه الراوی عن درك معانی حديث النبی ﷺ و احاطتها لم يؤمن ان يذهب عليه شیء من معانيه (اصول بزدوی۔ص ۶۹۹)

یعنی حدیث کے نقل کا معاملہ خطرناک ہے۔ اور صحابہ میں روایت بالمعنی کا رواج عام تھا۔ اگر راوی فقیہ نہ ہو تو ممکن ہے کہ حدیث کے مفہوم میں لغزش ہو جائے۔

اس کے بعد فرماتے ہیں کہ صحابہ کو غیر فقیہ کہنے سے ان کی تحقیر مطلوب نہیں، بلکہ امام صاحب بسا اوقات بعض شرائط سے غیر فقیہ صحابہ کی احادیث قبول فرمالیتے تھے

فان محمدا يحكی عن ابی حنيفة فی غير موضع انه احتج بمذهب انس بن مالك و قلده فما ظنك فی ابی هريرة

(اصول بزدوی۔ ص ۷۰) امام محمد فرماتے ہیں امام ابو حنیفہ صاحب کبھی انس بن مالک کی بھی تقلید فرمالیتے تھے اور وہ ابو ہریرۃ سے زیادہ غیر فقیہ تھے

(تعجب ہے کہ اس خطاب کے لئے بے چارے دو یا تین صحابہ مثال کے طور پر ملے ہیں، باقی ایک لاکھ کے پس وپیش غالباً سب فقیہ ہوں گے)

اصول بزدوی کے شارح عبدالعزیز بن احمد بخاری (۴۸۱ھ) فرماتے ہیں

اعلم ان ما ذكرنا من اشتراط فقه الراوی لتقديم خبره على القياس هو مذهب عيسى بن ابان و اختاره القاضی الامام ابو زيد و خرج عليه حديث المصراة و خبر العرايا و تابعه اكثر المتاخرين فاما عند الشيخ ابی الحسن الكرخی و من تابعه من اصحابنا فليس فقه الراوی بشرط لتقديم خبره على القياس بل يقبل خبر كل عدل ضابط اذا لم يكن مخالفاً

للكتاب و السنة المشهورة و يقدم على القياس قال ابو اليسر و اليه اكثر العلماء لان التغيير من الراوی عدالته و ضبطه موهوم (ج ۲۔ص ۷۰۳)

یعنی روایت کی ترجیح اور تقدیم کے لئے فقہ راوی کی شرط صرف قاضی عیسی بن ابان اور بعض متاخرین کا مذہب ہے۔ ابوزید دبوسی نے اسے پسند فرمایا اور مصراۃ اور عرایا کی حدیث کو اسی اصل پر تخرتج کیا۔ اور شیخ ابوالحسن کرخی اور ان کے اتباع اس شرط کو قبول نہیں فرماتے۔ ان کا خیال ہے عادل اور ضابط راوی کی خبر بہرحال قیاس پر مقدم ہوگی۔ ابوالیسر فرماتے ہیں اکثر فقہاء حنفیہ کا یہی مذہب کیونکہ ثقہ راوی کی روایت کے بعد معنی کی تبدیلی کا سوال محض وہم ہے۔ امام ابویوسفؒ سے منقول ہے کہ وہ مصراۃ کی حدیث کو صحیح سمجھتے تھے۔ بالکل انہی خیالات کا اظہار شارح حسامی نے غایۃ التحقیق میں کیا ہے (۱۶۵،۱۶۶)

صاحب دراسات اللبیب نے اس مقام پر عجیب پرمغز اور مختصر بحث فرمائی ہے وہ فرماتے ہیں۔

۱۔ فقہ راوی کو تحمل اور صدق روایت میں کوئی اثر ہی نہیں۔

۲۔ صحابہ میں یہ امکان ہی نہیں کہ روایت بالمعنی میں ایسی غلطی کریں جس سے حدیث کا مقصود فوت ہو جائے۔

۳۔ جو لوگ آنحضرت ﷺ کے الفاظ ضبط کرنے کی کوشش فرماتے تھے کیسے ممکن ہے کہ معنی ادا کرنے میں وہ غلطی کریں۔

۴۔ وہ لوگ اہل زبان تھے ان سے ادا معنی میں غلطی کا احتمال کہاں ہوسکتا ہے۔ پھر حضرت ابوہریرہؓ جیسا دانشمند آدمی جس کی طرف بوقت ضرورت عبادلہ ایسے فقہاء صحابہ رجوع فرماتے تھے۔

۵۔ آنحضرت ﷺ نے ان کے حق میں حفظ کیلئے دعا فرمائی جس کا اثر یہ ہوا کہ ابوہریرہ فرماتے تھے مجھے اس کے بعد نسیان نہیں ہوا (اگر یہ حفظ بلا فہم ہو، یا غلط فہمی کا امکان موجود ہو، تو اس دعا سے کیا فائدہ)

۶۔ جو لوگ صحیحین کے رجال کے خواص کو جانتے ہیں انہیں معلوم ہے کہ ان میں ادنی

اور معمولی آدمی بھی آنحضرت ﷺ کے ارشاد کی غلط تعبیر نہیں کر سکتا

۷۔ آخر میں فرماتے ہیں:

و لهذا قا ل شيخ الحنفية صا حب الكشف و التحقيق فی التحقيق و لم ينقل عن احد من السلف اشتراط الفقه من الراوی فثبت انه قو ل مستحد ث بمثل هذا ا لا ينسب الی ابی حنيفه (دراسات اللبیب۔۳۱۵۔۳۱۶)

یعنی شیخ ابن ہمام جو احناف میں محقق بھی ہیں اور صاحب کشف بھی، فرماتے ہیں کہ فقہ راوی کی شرط آئمہ سلف میں کسی سے بھی منقول نہیں۔ اس سے ظاہر ہے کہ یہ من گھڑت بات ہے۔ ایسی بات امام ابوحنیفہ کی طرف منسوب نہیں کی جاسکتی۔ حقیقت بھی یہی ہے کہ حدیث کی صحت میں فقہ راوی کو کوئی دخل نہیں۔ اس کے لئے حفظ و ضبط کے بعد صدق اور مروت کی ضرورت ہے۔ فقہ راوی کا مفہوم سے تعلق ہے۔ اگر حدیث کا متن مختلف الفاظ سے مروی ہو، تو فقہ راوی کی بنا پر بعض الفاظ کو ترجیح دی جاسکتی ہے۔ لیکن فقہ راوی کی بنا پر نہ کوئی متن گھڑا جاسکتا ہے، نہ کسی صحیح متن کا انکار کیا جاسکتا ہے۔ اس شرط سے شرح معانی میں کام لیا جاسکتا ہے۔ اس کی بنا پر اقرار یا انکار حدیث کے لئے کوئی وجہ جواز نہیں۔ صحابہ کا مقام تو اس سے کہیں بلند ہے کہ قاضی عیسیٰ بن ابان، سرخسی اور دبوسی ایسے عجمی حضرات ان کی زبان دانی پر بحث کریں۔

پھر فقہ کے مراتب مختلف ہیں اس کی حیثیت کلی مشکک کی ہے۔ یہ کسی مقام پر بھی رد و قبول کیلئے معیار نہیں قرار پاسکتی تاوقتیکہ اس کے لئے مقدار اور پیمانہ مقرر نہ کر لیا جائے ایسی غیر معین اور غیر موقت چیز کو معیار قرار دینا خود درایت کے خلاف ہے اور پھر احناف نے حضرت ابوہریرہ کی حدیث روزہ میں دن کو بھول کر کھانے کے متعلق اپنا لیا ہے حالانکہ وہ بھی قیاس کے خلاف ہے

یہ پرانی درایت اور فقہ ہے جسے اہل علم نے ابتداء اچھے مقاصد کے لئے تجویز کیا۔ اس کا جو حشر ہوا اور جس قدر غلط مقاصد اس سے حاصل کئے گئے وہ سابقہ گذارشات سے، جنہیں بڑے اختصار سے عرض کیا گیا، ظاہر ہے۔ اب نئی درایت پر غور فرمایئے جس کی تاسیس ہمارے ملک کے نیچری حضرات نے فرمائی۔ بعض علماء نے

جان کر یا سادگی سے اس درایت کی تائید کی اور اب پورے لادینی مقاصد کے لئے اسے استعمال کیا جا رہا ہے۔

## نئی درایت

سابقہ درایت یا فقہ، علمی دور کی پیداوار تھی۔ اہل بدعت سے تو بحث نہیں، اہل علم نے اس کا استعمال خاصی احتیاط سے کیا، اور اسے معیار کا مقام نہیں دیا۔ اور حضرت امام ابو حنیفہ کی طرف اس سلسلہ میں جو کچھ منسوب کیا گیا وہ قابل تامل ہے۔ حضرت امام کی طرف اس کی نسبت صحیح معلوم نہیں ہوتی۔

اب ایک نئی درایت اور اس کا پس منظر ملاحظہ فرمایئے جو حال ہی کی پیداوار ہے۔ علامہ شبلی نعمانی کا اصل فن تو تاریخ تھا، لیکن ابتداء عمر میں وہ حنفیت کے بہت بڑے حامی تھے۔ سیرۃ النعمان ان کے اسی دور کی یادگار ہے مولانا شبلی ان ایام میں علی گڈھ یونیورسٹی سے بھی متعلق تھے جس کے بانی مرحوم آنرایبل سرسید احمد خان تھے۔

یہ وہ دور تھا جب مغل حکومت کا چراغ ٹمٹما رہا تھا جو ۱۸۵۷ء کے فسادات کے بعد ہمیشہ کیلئے گل ہوگیا ۱۸۵۷ء کے ہنگامہ کو ختم کرنے کیلئے انگریز نے جس درندگی کا مظاہرہ کیا اور جس بے دردی سے اس نے عوام، علماء، سیاست دان، شعرا، واصحاب قلم، اور تجار کو پھانسیاں دیں، دار پر لٹکایا۔ ان ہیبت ناک مظالم کی نظیر شائد دور ماضی میں نہ مل سکے۔ ملک میں خوف و ہراس اور نفرت کے جو جذبات انگریز کے خلاف دلوں میں موجود تھے شائد وہ صدیوں تک دلوں سے محو نہ ہوسکتے۔

انگریز نے اس کے متعلق صحیح طریق عمل کے بجائے ملک میں تفریق خلفشار اور فرقہ پروری کی راہ اختیار کی اور یہ انتقامی جذبہ انبالہ کیس سے قاضی کوٹ سازش تک جاری رہا جس میں زیادہ تر علماء اہل حدیث ہی ان ستم آرائیوں کا شکار ہوئے۔ ۱۸۵۷ء کے بعد انگریز مشنری آئے جن کی سرپرستی مغربی حکومتیں سیاسی مصالح کی بنا پر اور مسیحی عوام عقیدت کی نظر سے کر رہے تھے۔ ان لوگوں نے بڑے وسیع پیمانے پر اسلام کے خلاف جارحانہ حملے شروع کئے۔ دوسری طرف آریہ سماجی تحریک بھی انہیں اسلحہ سے مسلح ہوکر میدان میں آگئی۔ تیسری طرف قادیانی نبوت نے اپنے مخصوص علم کلام کا

ہمرنگ زمین جال پورے ہندوستان میں پھیلا دیا۔ مذہبی آزادی کے موہوم دعوی کی بنا پر شیعہ سنی بریلوی گروہ باہم الجھ گئے۔ اور پورا ملک میدان کارزار بن گیا۔ رسائل اخبارات اور تردیدی لٹریچر اور مناظرات کی وہ گرم بازاری ہوئی کہ بظاہر ملک میں گھمسان کا رن محسوس ہوتا تھا۔انگریز کی سیاست پوری طرح کامیاب ہوئی۔ ۱۸۵۷ء کے مظالم بالکل طاق نسیاں کی نذر ہو گئے۔ ۱۸۵۷ء کے فسادات سے جو عارضی اتحاد ہوا تھا، وہ ذہنوں سے محو ہو گیا۔اس ضمن میں علماء حق اور اہل توحید نے بالکل ظاہر قرآن وسنت کی روشنی میں اپنا فرض ادا کیا۔تقریر وتحریر سے حقیقت واضح فرمائی۔ اس کے ساتھ بنگال سے پشاور اور بالاکوٹ تک انگریز کیخلاف سیاسی جنگ بھی ہوتی رہی۔ انگریز کو پوری ایک صدی شمالی سرحدوں پر پریشان رکھا گیا۔

## سرسید احمد خان اوران کے رفقاء

سرسید احمد خان بالقابہ اوران کے چند رفقاء سیاسی طور پر انگریز کے حامی تھےلیکن مذہباً اس کے خلاف تھے۔ان حضرات نے مشنریوں ،سماجیوں اور غیر مسلم گروہوں کے خلاف ہزاروں صفحات لکھے۔نیت کا علم تو اللہ کو ہے، بظاہر معلوم ہوتا ہے یہ حضرات ان غیر مسلم حملوں سے مرعوب ہو گئے۔ظواہر کتاب وسنت کے بجائے ان حضرات نے تاویل اور حقائق کے انکار کی راہ اختیار فرمائی۔قادیانی لٹریچر کا انداز بھی قریباً یہی تھا۔

## سرسید احمد کی نیچر اور شبلی کی درایت

ان حضرات نے اساسی طور پر عقل کو حکم ( ثالث ۔جج ) قرار دیا۔ جو چیز ان کے عقول سے بالا ہوتی اس کا انکار کر دیتے ۔اور بڑی سنجیدگی سے فرماتے : یہ نیچر اور فطرت کے خلاف ہے۔،

یہ نیچر اور فطرت عموم اور شمول کے لحاظ سے درایت اور فقہ راوی سے کچھ ملتی جلتی تھی۔ نہ اس فقہ و درایت ، کا کوئی پیمانہ تھا، نہ اس نیچر اور فطرت کا،کوئی اصل اور مقدار ہے ۔اندھے کی لاٹھی ہے جس طرف گھوم جائے، گھوم جائے۔سرسید احمد خان بالقابہ اور ان کے رفقاء نے اس کا استعمال قرآن پر بھی کیا، اور حدیث پر بھی۔قرآن سمجھ میں نہ آتا، تو حسب منشا تاویل کرتے اور حدیث کا انکار کر دیتے۔اور نیچر کا معیار ہر آدمی تھا

۔ یہ نام بھی کچھ غیر علمی اور دینی حلقوں میں غیر متعارف بلکہ غیر مانوس تھا۔ یورپ زدہ حضرات نے شائد پسند کیا ہو۔ دینی حلقوں میں اسے قطعی مقبولیت حاصل نہ ہوسکی۔ بلکہ رد و تردید کا ایک ہنگامہ بپا ہو گیا۔ سرسید احمد خان بڑے پختہ کار تھے وہ اس خلاف پر برہم نہیں ہوئے۔ اپنی کہتے رہے دوسروں کی سنتے رہے۔ علامہ شبلی نعمانی وقت کے مشاہیر سے تھے۔ ان کا تاریخی مطالعہ بہت سے ہم قرن علماء سے بہتر تھا۔ وہ حنفی مذہب کے اس خلاء کو محسوس فرماتے تھے جو قلت حدیث اور کثرت آراء کی وجہ سے دینی حلقوں میں مسلم تھا۔ دوسرے آئمہ کی حدیثی خدمات سے بھی یہ بات بہت واضح تھی۔ احناف اس میدان میں بڑی دیر سے تشریف لائے۔ دوسرے آئمہ اور ان کے اتباع اور آئمہ حدیث بہت آگے نکل چکے تھے۔ یہاں پورا کارخانہ تقلید و جمود کے سہارے چل رہا تھا اس لئے انہوں نے ان شخصی آراء کی ترجمانی لفظ درایت سے فرمائی ،اور اسے نہ صرف حدیث کا نعم البدل فرمایا بلکہ احادیث کے انکار و تاویل کے لئے حربہ کے طور پر استعمال فرمایا۔ یہ لفظ علمی حلقوں میں مانوس تھا اور پرانی اصطلاح بھی تھی۔ پھر یہ سرسید احمد خان کے نیچر اور فطرت سے بہتر تھی۔ مولانا شبلی نے صرف اس کی تعریف میں کچھ تصرف فرمایا۔ اس سے غالباً سرسید احمد خان کو بھی کچھ سہارا ملا۔ قلت حدیث اور آراء پسندء کے خلاء کیلئے بھی اس سے معذرت کا کام لیا۔ مولانا شبلی درایت کی تعریف اس طرح فرماتے ہیں

درایت سے یہ مطلب ہے کہ جب کوئی واقعہ بیان کیا جائے تو اس پر غور کیا جائے کہ وہ طبیعت کے اقتضاء زمانہ خصوصیتیں منسوب الیہ کے حالات اور دیگر قرائن عقلی کے ساتھ کیا نسبت رکھتا ہے۔

۱۔ دیکھئے اس تعریف میں وہ قیود نہیں جن سے مفہوم یا معنی کی تصحیح میں مدد مل سکے یعنی عربیت میں مہارت کا کوئی تذکرہ نہیں

۲۔ جب کوئی واقعہ کے الفاظ سے کچھ ظاہر نہیں ہوتا ، کہ اس سے حدیث کے واقعات مراد ہیں یا عام دنیوی حوادث ، بظاہر آپکا انداز تاریخی حوادث کی تحقیق کے متعلق معلوم ہوتا ہے جو بلا سند ہم تک پہنچیں اور محض خوض و تخمین سے صحت کا اندازہ لگانا پڑے۔

۳۔ پھر اقتضاء طبیعت بالکل مہمل جملہ ہے طبائع کے اقتضاء میں اتنا ہی اختلاف ہے

جس قدر خود انسانی طبائع ہیں ۔ اقتضاء طبائع کے تابع ہے یہ تنقید کا معیار کیسے ہوگا بے دین طبائع کے تقاضے دینی طبائع سے مختلف ہوں گے عالم اور بے علم کے مقتضیات بھی مختلف ہوں گے بچے جوان بوڑھے تاجر مزدور بادشاہ غریب آقا اور غلام سب کے سب تقاضے مختلف ہوں گے ان تقاضوں کی صحت خود محل نظر ہے یہ کسی دوسری چیز کے لئے قانون کیسے بن سکیں گے ۔

۴ ۔ ہر زمانہ کے خصائص الگ الگ ہوتے ہیں قرون خیر کے خصائص بعد کے قرون سے کافی حد تک مختلف ہیں ۔ قرون خیر کے واقعات کی نسبت اس وقت عقلی قرائن سے تو سمجھ آسکتی ہے اور اس وقت کے اہل علم نے یقیناً ان عقلی قرائن کو ملحوظ رکھا ہوگا لیکن اس وقت کے حوادث کو آج کے قرائن سے کیسے پرکھا جائے جبکہ زمانہ کی خصوصیات بالکل مختلف ہیں ۔

۵ ۔ ہر واقعہ میں منسوب الیہ کے حالات کا جائزہ واقعہ کے سمجھنے میں واقعی مفید ہوسکتا ہے اور عقلی قرائن کے ساتھ نسبت اور تعلق فہم میں معاون ہوسکتا ہے لیکن یہ شرط بہت ہی مجمل ہے جب واقعہ ہو قدرتی طور پر حقیقت پسند طبائع قرائن اور منسوب الیہ کے حالات کا جائزہ لیتے ہیں لیکن یہ جائزہ اور عقلی قرائن کا استعمال صدیوں کے بعد نہیں ہونا چاہئے ۔ ایک شاگرد اپنے استاد سے ایک حدیث نقل کرتا ہے اس وقت کے لوگ ان ناقلین کو ذاتی طور پر جانتے ہیں ۔ اس سلسلہ میں ان کی آراء سے مفید معلومات حاصل ہوسکتے ہیں لیکن صدیوں کے بعد جب کہ افکار اور اذہان اور ان پر غور و فکر کا معیار ہی بدل چکا ہو اب آپ گڑھے مردے اکھاڑنا شروع کریں ہم قرن اور رفقاء ہی حالات کا صحیح تجزیہ کرسکتے ہیں ۔

۶ ۔ پھر عقلی قرائن کیا چیز ہیں ۔ اگر کتاب و سنت اصل ہیں تو معیار انکو ہونا چاہئے ۔ عقل بھی وہی درست ہوگی جو اس پیمانہ میں ناپی جائے ۔ سرسید احمد خان نے نیچر اور عقل کو اتنی اہمیت دی کی قرآن کو بھی اس سے ناپنا شروع کردیا ۔ انبیاء کے معجزات ان کی عقل میں نہ آسکے ، انہوں نے انکار کردیا ۔ احادیث جو ان کے فہم سے بالا تھیں ان کا قتل عام کیا ۔ اس لئے عقلی قرائن پر جب تک پابندی نہ لگائی جائے اس فتنہ سے کوئی بھی نہ بچ سکے گا ۔ اور پھر اصل قرآن و سنت نہ رہے بلکہ تم لوگ اصل ٹھہرے جنکی عقل کو کتاب و

سنت کی تصریحات کے لئے حکم قرار دیا گیا۔ گویا قرآن و سنت کے مفہوم کا تعین ہماری عقل کرے گی جس کا نام سرسید احمد خان نے فطرت اور قانون قدرت رکھا۔ اس کا نتیجہ ظاہر ہے کہ تانگہ گھوڑے کے آگے جوت دیا گیا جن کی عقول کی اصلاح و تربیت کے لئے قرآن و سنت نازل فرمائے گئے تھے وہی عقل قرآن و سنت پر مسلط کر دی گئی

یہ الٹی بہ نکلی برہمن کو بہا لائی۔

معلوم ہوتا ہے مولانا شبلی نعمانی، سرسید احمد خان سے متاثر ہوئے۔ مولانا شبلی نے سرسید احمد خان سے جو تاثر لیا انہوں نے اسے اصطلاحاً علمی انداز دیا۔ معلوم نہیں سرسید احمد بالقابہ نے اس سے کیا اثر لیا۔ واقعات کچھ اس طرح بدلتے رہے کہ مولانا شبلی نے علی گڈھ کالج کو خیر باد کہا۔ اور تصنیف و تالیف کیلئے انہوں نے فرعی فقہیات کے بجائے کلام اور تاریخ کی راہ اختیار کی۔ اور دوبارہ فرعی مباحث کی طرف رخ نہیں فرمایا۔ لیکن ان کے اس نظریہ سے علماء حدیث کی تنقیص کا پہلو پیدا ہوتا تھا اسلئے اہل حدیث حلقوں نے کئی کتابیں لکھیں جس میں درایت کے اس مفہوم کا علمی محاسبہ کیا گیا اور اس پر کڑی تنقید کی۔ زیر طباعت کتاب حسن البیان فیما فی سیرۃ النعمان، الارشاد فی امر التقلید والاجتہاد مولفہ مولانا ابو یحیی شاہ جہان پوری، سیرۃ البخاری۔ اس کے علاوہ بھی کئی کتابیں لکھی گئیں۔ چونکہ مرزا غلام احمد قادیانی کا بھی حدیث کے متعلق اسی قسم کا انداز تھا اس لئے اشاعۃ السنۃ النبویۃ میں مولانا محمد حسین صاحب بٹالوی مرحوم و مغفور نے اس کا بڑا مفصل علمی محاسبہ فرمایا، کیونکہ انکار حدیث کے لئے یہ بڑی سہل اور قریبی راہ تھی۔ اسی اثنا میں مولوی عبد اللہ چکڑالوی، مولوی حشمت علی نے حدیث کا انکار کیا، اور یہ تحریک ملتان، گجرات، ڈیرہ غازی خان وغیرہ مقامات میں کچھ چل نکلی۔ یہ لوگ چونکہ نہ تو عالم تھے، نہ اچھی زبان لکھ سکتے تھے، اس لئے قریباً یہ تحریک ناکام ہوگئی۔ اب اس کی نوک پلک درست کر کے اپ ٹو ڈیٹ طور پر اسے مسٹر غلام احمد پرویز چلا رہے ہیں۔ لیکن ابتداء ہی سے اس تحریک کے لیڈروں کا نہ ظاہری کیریکٹر ہے، نہ اخلاص۔ غالب امید یہ ہے کہ اس سے بد مذہبی اور بے دینی ضرور بڑھے گی، لیکن تحریک ناکام ہوگی۔ سنت کا نام نہیں مٹ سکے گا۔ یورپ زدہ طبقہ حدیث کا انکار کرتا ہے اس فن کو مشکوک سمجھتا ہے لیکن اہل قرآن کہلانا پسند نہیں کرتا۔

البتہ نماز روزہ حج زکوۃ سے گریز کے لئے ان لوگوں کی آڑ لیتا ہے۔

## درایت اور برادران احناف

حنفیت کی بریلوی شاخ کا زیادہ تر زور بدعات کی ترویج اور گانے پر ہے۔ ان کو استدلال او معقولیت سے کچھ زیادہ تعلق نہیں۔ وہ زیادہ کام جذبات اور نعروں سے لیتے ہیں۔ اور مولانا شبلی، سر سید احمد اور حضرات دیو بند کو وہ وہابی سمجھتے ہیں۔ اس لئے وہ اس مصنوعی درایت سے بہت کم متاثر ہوئے۔ اس درایت سے معجزات کرامات اور فقیروں کے فرضی قصوں کا بھی خاتمہ ہوتا تھا، اس لئے انہوں نے اسے قابل قبول نہیں سمجھا لیکن حضرات دیو بند کے سنجیدہ اور دوراندیش بزرگوں نے اس درایت کو اہل حدیث کی طرح ناپسند کیا، اور اس کے خلاف لکھا۔ اصح السیر مولفہ مولانا داناپوری میں اس قسم کا مواد کافی ملتا ہے۔ لیکن آج کل نوآموز دیو بندی اہل قلم اس سے متاثر ہوئے، اور یہ اس لئے کہ اس نظریہ سے احناف میں قلت حدیث سے جو خلا تھا اسے درایت سے پاٹنے کی کوشش کی گئی ہے۔ فقہاء کے لئے اس مصنوعی اور ظاہری تفوق سے یہ حضرات مطمئن ہو گئے۔ اور یہ غور نہ فرما سکے کہ دراصل یہ انکار حدیث کا زینہ ہے۔ جماعت اسلامی کی قیادت اور احناف کا یہ گروہ اس درایت کو بہت اچھال رہا ہے، مسلک اعتدال، ایسا مسموم لٹریچر ان حضرات کی طرف سے شائع ہو رہا ہے۔

## درایت کا اثر مروجہ فقہ پر

حالانکہ درایت کا اثر جس قدر حدیث پر پڑتا ہے، اس سے کہیں زیادہ فقہ حنفی کے بعض ابواب اور حصص پر پڑتا ہے۔ مثال کے طور پر ابواب طہارت میں پانی کے مسئلہ پر غور فرمایئے، ہمارے ملک میں مدت سے اس کے بعض مسائل پر بحث چل رہی ہے۔ مثلاً طہارت پانی کا مسئلہ جس کا قدرے ذکر اوپر بھی آچکا ہے۔

ا۔ ماء کثیر کی مقدار میں احناف اور شوافع میں اختلاف ہے۔ احناف دہ در دہ کے متعلق فرماتے ہیں اس پر نجاست کا اثر نہیں ہوتا۔ اور شوافع قلتین کے متعلق فرماتے ہیں کہ یہ نجاست سے متاثر نہیں ہوتا۔ جب تک اس کے اوصاف ثلاثہ نہ بدل جائیں۔ موالک کسی مقدار کے قائل نہیں۔ درایت کا فیصلہ تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ جب تک کسی

چیز میں نجاست کا اثر ظاہر نہ ہو اسے کیوں پلید کہا جائے۔ قلیل اور کثیر میں امتیاز درایت کے خلاف ہے۔ اگر سنت کو ان قیود و سلاسل سے آزاد رکھا جاسکے، تو حدیث قلتین اصول روایت پر تنقید کے بعد قابل قبول ہو گی۔ احناف کی مقدار غیر منصوص ہے۔ پھر نجاست اور طہارت کا فیصلہ روایت کے خلاف ہو گا۔

۲۔ تالاب اور کنویں میں نجاست کے لحاظ سے جو فرق کیا گیا ہے بالکل درایت کے خلاف ہے۔ کیا برتن کی ہیئت کو بھی طہارت اور نجاست میں دخل ہے، یعنی برتن گول اور گہرا ہو، تو ٹنوں پانی ادنیٰ نجاست سے پلید ہو جائے، اور برتن طویل اور عریض ہو تو، وقوع نجاست سے رنگ و بو اور مزہ کے بدلنے کا انتظار کیا جائے۔ یہ تفریق قطعاً خلاف درایت ہے۔ حکم نجاست، پانی کی مقدار پر ہونا چاہئے، برتن کی وضع کیسی کیوں نہ ہو۔

۳۔ تطہیر کے لئے ڈولوں کا تعین آثار سے ثابت ہو... یا اہل علم کے ارشادات سے۔، درایت میں اس کا کوئی مقام نہیں۔ فرض کیجئے آپ پلید کنویں کی تطہیر کے لئے بیس ڈول مقرر فرماتے ہیں۔ انیسواں ڈول آپ نکال رہے ہیں۔ اس وقت ڈول کا پانی پلید ہے۔ کنواں پلید ہے۔ کنویں کی دیواریں پلید ہیں۔ ڈول سے جو پانی گر رہا ہے وہ پلید ہے۔ جب بیسواں ڈول اوپر کی طرف حرکت کرتا ہے، کنویں کی ساری فضا طاہر مطہر ہو جاتی ہے۔ یہ بیسواں ڈول تمام گندے جراثیم کو بیک جنبش ختم کر دیتا ہے۔ درایت کی کسوٹی پر تو یہ طہارت سمجھ میں نہیں آتی۔ صاحب ہدایہ کا ارشاد ہے

مسائل البئر مبنية على اتباع الآثار دون القياس، (ص ج ا ص ۴۵)۔

کنویں کے مسائل کا انحصار آثار پر ہے قیاس پر نہیں۔

سوال یہ ہے آیا یہ آثار درایت کی زد میں نہیں آتے۔ صحیح مرفوع احادیث تو درایت کی وجہ سے محل نظر ہوں، اور جن آثار کے متعلق اتنا بڑا مقتدر عالم فیصلہ دے کہ یہاں قیاس کو کوئی دخل نہیں۔ وہ کیسے قابل عمل ٹھہریں گے۔ قیاس اور درایت کے مفہوم میں اصطلاحاً فرق ہو سکتا ہے مقاصد کے لحاظ سے کوئی فرق نہیں پھر امام کے دونوں مقتدر شاگرد کنویں کو جاری پانی کا حکم دیتے ہیں۔ (شامی۔ ج ا ص ۲۱۷)

## امام ابوحنیفہؒ اور قیاس

علماء نے ایسے مسائل کا تذکرہ فرمایا ہے جہاں امام ابوحنیفہ کے قیاس کو صرف اس لئے ترک فرمایا کہ وہ نص کیخلاف تھے۔ مثلاً رمضان المبارک میں بھول کر کھا پی لینا۔ قیاس چاہتا ہے کہ روزہ ٹوٹ جائے۔ امام صاحب نے فرمایا کہ نہیں ٹوٹتا، کیونکہ احادیث میں آیا ہے (مناقب امام اعظم ضمیمہ الجواہر المضیہ ص ۴۷)

امام ابوحنیفہؒ صاحب کا خیال تھا کہ انگلیوں کی دیت کم وبیش ہے۔ قیاس کا یہی تقاضا ہے۔ آنحضرت ﷺ کا ارشاد ہے کہ انگلیاں برابر ہیں۔

قیاس کی بنا پر امام ابوحنیفہ صاحب کا خیال تھا کہ حیض زیادہ سے زیادہ پندرہ دن ہوسکتا ہے۔ جب امام صاحب کو معلوم ہوا کہ حدیث اس کے خلاف ہے تو امام کے نزدیک حیض کی آخری میعاد دس دن رہ گئی۔

امام ابوحنیفہؒ صاحب عید کے پس وپیش نوافل پسند نہیں کرتے تھے جب آپ کو معلوم ہوا کہ حضرت علیؓ گھر پر نوافل پڑھتے تھے تو امام صاحبؒ نے رجوع فرمالیا۔

متذکرہ مسائل مولانا شبلی نعمانی مرحوم کی درایت کے یقیناً خلاف ہیں۔ قرائن کے مقتضیات میں زیادہ تر قیاس ہی کارفرما ہے۔ اور پھر قیاس تو آئمہ اربعہ اور آئمہ حدیث کے نزدیک شرعی حجت ہے۔ اس کے لئے اہل علم کے نزدیک کچھ اصول وضوابط ہیں اور جس درایت کا ذکر مولانا شبلی فرماتے ہیں اس کا ذکر احناف، شوافع، موالک، حنابلہ کسی نے بھی نہیں فرمایا۔ اس کا ذہن یا تصور سرسید احمد خان نے دیا۔ الفاظ علامہ شبلی مرحوم نے دیئے۔ کم فہم اور نو آموز علماء نے صرف اس لئے اپنا لیا کہ مولانا شبلی نعمانی نے اس درایت کا ذکر آئمہ حدیث کی تنقیص میں کیا ہے اور فقہاء حنفیہ کی جس سے (بظاہر) برتری اور تفوق ثابت کرنے کی سعی کی ہے۔ آج کل کے دیوبندی لٹریچر میں اس درایت کا تذکرہ بڑی کثرت سے ہوتا ہے۔ اور یہ حضرات نہیں جانتے کہ یہ درایت انکار حدیث اور انکار معجزات کیلئے چور دروازہ ہے۔ آئمہ سنت اور ان کے اتباع سے کسی نے بھی اس درایت کا تذکرہ نہیں فرمایا اور اشارات کھینچ تان کر پیدا کئے گئے ہیں وہ قانون اور اصل کے طور پر نہیں بلکہ ضمنی اور وقتی تذکرہ ہے اور بس۔

## حسن البیان اور حسن البیان والے

زیر نظر دور کی دوسری کتابیں جو علماء اہل حدیث کے قلم سے نکلیں یا محقق دیو بندی علماء نے لکھی ہیں ان سب میں اس پر تنقید فرمائی گئی۔ اور اسے ناپسند کیا گیا۔ اور انکار حدیث کے کھٹکے کا اظہار کیا گیا (ملاحظہ ہو اصح السیر مولانا عبد الروف دانا پوری۔ سیرۃ بخاری مولانا مبارکپوری۔ الارشاد مولانا حکیم ابو یحیی شاہجہانپوری اور بحر ذخار وغیرہ) ان سب بزرگوں نے اس درایت کے خطرات کو محسوس فرمایا۔ اور یہ حسن البیان آپ کے سامنے ہے اور کے مباحث آپ کی نظر میں۔ کتاب کے بعض مباحث میں اختصار کی وجہ سے ممکن ہے وقتی طور پر تشنگی محسوس ہو، اور بعض مقامات میں مناظرانہ تنقید کا انداز بھی آ گیا ہے، مگر سیرۃ النعمان میں جو انداز علامہ شبلی نعمانی مرحوم نے اختیار فرمایا ہے یہ تقابل ایک طبعی امر تھا۔ تاہم درایت اور فقہ راوی سے جو خطرہ محسوس کیا وہ بالکل صحیح تھا۔ شبلی نعمانی صاحب نے آئمہ حدیث کے متعلق جو تصور پیدا کرنے کی کوشش کی ہے مستحسن نہ تھی۔ اسلئے فن حدیث کے ساتھ عقیدت مندانہ وابستگی رکھنے والوں کا اسے برداشت کرنا آسان نہیں تھا۔ تفقہ، فقہ راوی، استحسان، استصحاب حال وغیرہ مصطلحات اصل سنت کے ذخائر پر بے اعتمادی کی مختلف تعبیرات ہیں۔ قرآن میں انبیاء کی تاریخ کا جس طرح ذکر فرمایا ہے، اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ارباب فقہ و درایت ان ہی ہتھیارں سے آسمانی ہدایات کی مخالفت کرتے رہے اور انبیاء کی اساسی تعلیمات پر تعجب کا اظہار کرتے رہے ہیں

اجعل الآلهة الهاً واحداً ان هذا لشی عجاب (سورہ ص) اتنے الھوں کی جگہ ایک الہ عجیب ہے۔ فقہ و درایت عقل و دانش اسے قبول کرنے سے اباء کرتے ہیں۔

ابشرا منا واحداً نتبعه انا اذا لفی ضلال و سعر۔ أ القی علیه الذکر من بیننا بل ھو کذاب اشر۔ (سورہ قمر)۔ کیا ہم اپنے ہم جنس کی اطاعت کریں ، یہ تو عقل وشعور کے خلاف ہے۔ کیا ہمارے ہوتے اس کو نبوت مل جائے، یہ جھوٹ شرارت پسندی کی بات ہوگی۔

توحید اور نبوت ایسے مسائل اس وقت کی فقہ و درایت پر گراں گذر رہے تھے۔ انبیاء کرام کی تعلیم اور ان کا انتخاب دونوں ان کیلئے تعجب کا موجب تھے۔ حضرت شعیبؑ

نے جب ذات حق کی معرفت اور حقوق العباد کے تحفظ کے متعلق اپنی قوم سے خطاب فرمایا اور ان کو ان معاصی سے روکا تو اس وقت کے دانش منداور دولت مندلوگوں نے بڑی معصومیت سے جواب دیا

اصلو تك تامرك ان نترك ما كان يعبد آباء نا او ان نفعل فی اموالنا ما نشاء (سورہ ہود) کیا تمہاری نماز کا یہی مطلب ہے کہ ہم اپنے بزرگوں کی عادات کو چھوڑ دیں اور اپنے مالوں میں حسب منشاء لین دین نہ کریں۔

آسمانی احکام اور انبیاء کرام کی راہ میں وقت کے دانش مندوں کا انداز فکر اور فقہ و درایت ہمیشہ حائل رہی۔

قیاس، درایت قدیم، تفقہ، فقہ راوی، درایت جدیدہ، استحسان استصحاب حال، مصالح مرسلہ، یہ ایسی اصطلاحات ہیں کہ ان کی افادیت کے ساتھ قرآن اور سنت کے فیصلوں کو مسترد کرنے کے لئے چور دروازوں کا استعمال ہمیشہ کیا گیا۔ آئمہ سنت کو تقلید حشویت اور حرفیت کے طعنے دے کرامت پر تاویل کی راہ کھول دی گئی۔ ان فسادات میں فقہاء اور حکام برابر کے شریک ہوئے۔ ہزاروں آئمہ دین قتل کئے گئے۔ اور سینکڑوں جیل خانوں کی تاریکیوں میں سال ہا سال تک داد صبر دیتے رہے۔ علماء حدیث ہی سب سے زیادہ مبتلاء مصائب رہے۔ وقت کی ستم ظریفیاں ملاحظہ فرمائیے کہ اس دور کے دانش منداور درایت پرور بشر مریسی اور اس قماش کے لوگ محقق اور مجتہد سمجھے جاتے تھے، اور ابو یوسف، ابوحنیفہ، احمد، مالک، شافعی اور تمام آئمہ سنت اور حفاظ حدیث کو مقلد اور حشوی کہا جاتا۔ تاہم وہ پھر بھی علم وبصیرت کا دور تھا، علماء حق کی اس وقت کثرت تھی ان خرافات کے باوجود بھی لوگ اہل حق کی قدر کرتے تھے۔

## آج کی درایت

لیکن سر سید احمد خان اور علامہ شبلی نعمانی مرحوم کے از دواج سے جو درایت پیدا ہوئی ہے، یہ نہ تو کسی علمی ضرورت کا تقاضا ہے، نہ یہ اہل علم کا دور ہے۔ ہوا و ہوس کی ان طغیانیوں میں اندھے کے ہاتھ میں لاٹھی دے دی گئی ہے جسے بلا تامل گھمایا جارہا ہے

# حضرت مولانا عبدالعزیز مرحوم

حضرت علامہ شبلی نعمانی اور مولانا عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی کے حالات میں ایک گونہ مناسبت معلوم ہوتی ہے۔ شبلی مرحوم نے سیرۃ النعمان کے علاوہ شائد ایک آدھ رسالہ فرعی اختلافات پر لکھا ہو، اس کے بعد انہوں نے قلم کا رخ اس طرف سے بالکل پھیر دیا۔، باقی عمر علمی اور تعلیمی خدمات میں صرف فرمائی۔ ندوۃ العلماء کی تاسیس فرمائی۔ جس میں فقہی تنگ نظری اور فرعی مسائل پر عصبیت نما مباحث بالکل نہیں تھے۔ ادب اور تاریخ کی خدمت اس درس گاہ کا اہم کردار تھا۔ اور تصنیف و تالیف کے سلسلہ میں بھی بقیہ عمر میں ان کی توجہ علم کلام اور تاریخ کی طرف ہوگئی۔ خاص طور پر سیرۃ النبی ان کا دل پسند موضوع تھا جس کی تکمیل ان کے وفادار اور محقق تلمیذ حضرت مولانا سید سلیمان صاحب ندوی نے فرمائی۔ رحمهما الله رحمة واسعة و جعل الجنة مثواهم

یہی حال حضرت مولانا عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی قدس اللہ روحہ کا تھا۔ ابتداء عمر میں زیر طباعت کتاب حسن البیان لکھی۔ ہدایت المعتدی اور ایک آدھ رسالہ شائد شیعہ کے متعلق لکھا اور رہوار قلم بالکل رک گیا۔ مولانا عبدالعزیز کے حقیقت پسند مزاج نے محسوس فرمایا کہ مذہبی فقہی اور فرقہ وارانہ منازعات کی اصل علت ہندوستان میں انگریز کی بالادستی ہے۔ جب تک یہ دیو ملک میں کارفرما ہے ملک میں امن ممکن نہیں۔ اس ضمن میں مولانا کے سامنے دو پروگرام تھے: سیاسی اور تبلیغی۔ سیاسی کے لئے دو طریق کار تھے۔ اول تحریک مجاہدین کی سرپرستی، جو اس وقت انگریز کے مظالم کی وجہ سے انڈر گراونڈ ہو چکی تھی۔ اکابر دیوبند اس سے تعلق توڑ چکے تھے۔ اکابر پٹنہ اپنی زندگیاں اس راہ میں وقف کر چکے تھے۔ اور لاکھوں روپئہ مرحوم کی وساطت سے تحریک کو ملتا تھا۔ مرحوم خود بڑے دولت مند اور بڑے زمین دار تھے۔ ان کا تعلق اچھے کھاتے پیتے گھرانے سے تھا۔ واجبی ضروریات کے بعد پوری آمد تحریک مجاہدین میں صرف فرماتے۔ مولانا عبدالعزیز مرحوم کے یہ خیال تحریک عدم تعاون سے برسوں پہلے تھے۔ دوسرا طریقہ انگریزی مال کا بائیکاٹ تھا۔ خود مولانا عبدالعزیز گاڑھا کھدر گھر کا بنا ہوا پہنتے۔ سردیوں میں کشمیری شال استعمال فرماتے۔ قلم سے لکھتے۔ نب اور انگریزی قلم کا

استعمال سخت ناپسند فرماتے۔ مولانا ثناء اللہ صاحب مرحوم تبلیغی امور میں ان کے شریک کار تھے۔ مولانا عبدالعزیز نے تبلیغ کے لئے آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس کی تاسیس، مدرسہ احمدیہ سلفیہ آرہ (بہار) کی سرپرستی فرمائی۔ ساتھ ہی انگریز کے خلاف جہاد کا محاذ بھی برابر کھولے رکھا۔

مولانا عبدالعزیز مرحوم کے مزاج میں عجیب تنوع تھا۔ ایک طرف وہ ان حضرات کے ساتھ اہل حدیث کانفرنس کے سٹیج پر کام کرتے۔ دوسری طرف مولانا فضل الٰہی وزیرآبادی، صوفی ولی محمد مرحوم فتوحی والا، اکبرشاہ، مولوی الٰہی بخش بمبانوالہ، قاضی عبدالرحیم صاحب، قاضی عبیداللہ، قاضی عبدالرؤف (قاضی کوٹ) اور مولانا عبدالقادر صاحب قصوری کے ساتھ مجاہدین کا کام کرتے تھے۔ اور یہ کام اس رازداری اور خوبصورتی سے ہوتا تھا کہ انگریز کی عقابی نگاہیں برسوں اس کا سراغ نہ لگا سکیں۔ معلوم نہیں یہ اطلاع کہاں تک درست ہے کہ مرحوم کی گرفتاری کے احکام اس دن پہنچے جب مرحوم اپنی ذمہ داریوں سے سبک دوش ہو کر جنت کے دروازے پر پہنچ کر داخلہ کی اجازت کے لئے دستک دے رہے تھے اور طبتم فادخلوھا خالدین کی آواز کے منتظر تھے۔ پولیس جنازہ دیکھ کر واپس آ گئی۔ اللھم اغفر له وارحمه وادخله الجنة۔ آمین

میں نے مرحوم کو پہلی دفعہ وزیرآباد میں دیکھا۔ جمعہ کے دن مولانا فضل الٰہی صاحب کے ہاں کھانا تناول فرما کر مسجد اہل حدیث میں آئے۔ مرحوم حضرت الاستاذ الامام مولانا الشیخ حافظ عبدالمنان نے ممبر خالی فرما دیا۔ میری عمر غالباً اس وقت دس گیارہ سال ہوگی۔ وعظ میں عجیب رقت تھی۔ غالباً وعظ اخلاص فی العمل کے موضوع پر تھا۔ میں صغرسنی کے باوجود انتہائی رقت محسوس کر رہا تھا۔ اور پورے مجمع پر یہ کیفیت طاری تھی۔ مولانا ثناء اللہ مرحوم کا یہ ارشاد ان کے متعلق بالکل حرف بحرف صحیح تھا

اثر لبھانے کا پیارے تیرے بیان میں ہے
کسی کی آنکھ میں جادو تیری زبان میں ہے

اس کے بعد مولانا عبدالعزیز کئی دفعہ تشریف لاتے رہے لیکن بچپن کی وجہ سے استفادہ کی جرأت نہ ہوسکی: وکان امر الله قدراً مقدوراً۔ پھر میں ۱۹۱۶ء۔ ۱۹۱۷ء میں

دہلی آیا، وہاں بھی زیارت کا موقع ملتا رہا، عموماً مجلس میں خاموشی ہوتی، یہ مبارک مجلس گلہ اور قہقہہ دونوں سے خالی ہوتی۔ آخری زیارت علی گڈھ اہل حدیث کانفرنس کے اجلاس میں ہوئی۔ مدراس کانفرنس میں غالباً کسی نے یہ شعر پڑھا

کیا خوب ہوتا وہ بھی گر آج زندہ ہوتے
عبدالعزیز نامی حسن البیان والے

پوری مجلس اشک بار ہوگئی۔ حضرت مولانا ثناء اللہ صاحب مرحوم اکثر یہ شعر پڑھتے اور آنکھیں برسنے لگتیں۔ مرحوم کو مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی سے والہانہ محبت تھی۔ اور وہ ان کی رفاقت پر ہمیشہ فخر فرماتے۔ آہ! یہ مقدس گروہ: منهم من قضى نحبه و منهم من ينتظر و ما بدلوا تبديلا کے خدائی قانون کے مطابق اپنی وفاداریاں نباہ کر اللہ کے پیارے ہوگئے۔ اب یہ بوجھ ایسے کندھوں پر آگیا ہے جنکے دامن میں سیاہ کاریوں اور غلط نوازیوں کے سوائے کچھ بھی نہیں۔ کبر نی موت الکبراء کا منظر سامنے ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے وہ اخلاص اور حسن عمل کی نعمت سے نوازے۔ اور توفیق دے کہ عمر کی آخری گھڑیاں ایمان اور اخلاص کے ساتھ ختم ہو جائیں

کوس رحلت بکوفت دست اجل
اے دو چشمم وداع سر بکنید
اے کف دست ساعد و بازو
ہمہ تودیع یک دگر بکنید
از فریب و فسون ایں دنیا
من نہ کردم شما حذر بکنید
بر من اوفتادہ دشمن کام
آخر اے دوستاں گذر بکنید

هذا آخر ما اردنا ايراده فى هذه المقاله و المقام يقتضى التفصيل۔

و صلى الله على سيدنا محمد و آله و اصحابه و سلم

ابوالخیر محمد اسماعیل سلفی

چاہ شاہاں گوجرانوالہ۔ (پاکستان)۔ ۸ شوال ۱۳۸۵ھ۔ ۳۱ جنوری ۱۹۶۶ء

# تقریظ

(حضرت شیخ صلاح الدین مقبول احمد حفظہ اللہ نے حسن البیان کے ایک اور اڈیشن کے لئے کچھ عرصہ قبل ایک تقریظ رقم فرمائی تھی۔ شیخ عارف جاوید محمدی آف کویت کی درخواست پر آپ نے وہ تحریر مجھے بھی عنایت فرمادی ہے جسے آنجناب کے شکریہ اور معمولی سی ترمیم کے ساتھ ذیل میں نقل کیا جاتا ہے۔ بہاء الدین)

حضرت مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی (۱۲۷۰ھ۔۱۳۳۶ھ) ان نابغہ روزگار شخصیات میں سے تھے جن کا تصنیفی، تدریسی، دعوتی، ملی خدمات میں کوئی ہم پایہ نہ تھا۔ نشو ونما ان کے والد رئیس الموحدین حضرت شیخ احمد اللہ کے زیر نگرانی ہوئی جو علاقے کے بے تاج بادشاہ تھے، اور بقول استاذ الاساتذہ حافظ عبداللہ غازی پوری (۱۳۳۷ھ) اس علاقے میں بڑے رئیسوں میں جناب نواب صدیق حسن خان صاحب (۱۳۰۷ھ) اور چھوٹے رئیسوں میں جناب شیخ احمد اللہ صاحب نے توحید وسنت کی اشاعت میں جس مالی انفاق وایثار سے کام لیا ان میں یہ حضرات اپنی نظیر آپ ہیں۔ (ہفت روزہ اہل حدیث۔ امرتسر ۱۹۔ ۲۶ مارچ ۱۹۲۰ء)

خود میاں نذیر حسین محدث دہلوی شیخ احمد اللہ کے جود وسخا اور صدق وصفا کے معترف تھے۔ ان کی وفات پر ان کی اولاد کے نام میاں صاحب کا تعزیتی مکتوب، مکاتیب نذیریہ میں (بایں الفاظ) محفوظ ہے۔

بعد السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ واضح ہو جان گھلانے والا حادثہ، اعنی انتقال شخص زندہ دل کا جو نزول فیض کے مرکز تھے، سنت کے زندہ کرنے والے، بدعت کے مٹانے والے، ضعیف کے پناہ دینے والے تھے۔ اس واقعہ نے دوستوں کے دلوں کو بے حد صدمہ غم میں مبتلا کر کے بھنور پریشانی میں ڈالا، اور حادثہ غم کا زہریلا ذائقہ چکھایا۔

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسری (۱۸۶۸ء۔۱۹۴۸ء) خاندان رحیم آباد کا ذکر کرتے ہوئے رقم طراز ہیں:

اس خاندان کے مورث اعلی شیخ احمد اللہ صاحب ہی وہ بزرگ ہیں جنہوں نے ہزارہا روپیہ خرچ کر کے پریوی کونسل لندن میں مقدمہ جیتا تھا کہ اہل حدیث ہر مسجد میں اپنے طریق پر نماز پڑھ سکتے ہیں، بلکہ حنفیوں کے امام ہو سکتے ہیں کیونکہ حسب فیصلہ شاہی بجان فرقہ اہل حدیث پکے اہل سنت والجماعت ہیں جماعت اہل حدیث اس خاندان کے اس عام احسان کا جتنا شکریہ ادا کرے کم ہے۔ غفر اللہ لھم و رحمھم

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۰۔ ربیع الثانی ۱۳۴۶ھ مطابق ۷۔ اکتوبر ۱۹۲۷ء)

اس بے باک سلفی ماحول میں مولانا عبد العزیز کو علم وعمل کی راہوں سے واقفیت ہوئی اپنے علم کے ساتھ اپنی دولت وثروت کو فی سبیل اللہ پروان چڑھایا۔صرف بقول مولانا سید سلیمان ندوی (۱۳۷۳ھ) ہندوستان کے پہلے اقامتی درس گاہ مدرسہ احمدیہ سلفیہ آرہ (قائم شدہ ۱۲۹۷ھ بانی مولانا ابو محمد ابراہیم آروی (۱۳۱۹ھ) کے نگران اعلی آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس (۱۹۰۶ء) کے بانی رکن، دار العلوم احمدیہ سلفیہ دربھنگہ (۱۹۱۸ء) کے بانی، ندوۃ العلماء (قائم شدہ ۱۳۱۱ھ) کے بہی خواہ اور اس وقت برصغیر کی معروف ترین اعلی درس گاہ دار الحدیث رحمانیہ (دہلی) کے قیام (۱۹۲۱ء) کے اولین مجوز ہی نہیں بلکہ ملک وملت کے تحفظ کیلئے اس وقت جتنی جماعتیں اور جمعیتیں قائم ہوئیں سب میں قائدانہ کردار ادا کیا۔ سرحد پر انگریزوں کے خلاف مجاہدین کی بڑی مستعدی سے مدد کرتے رہے جو اس نازک دور میں اپنے لئے پیغام موت سے کم نہ تھا۔ کتاب و سنت کیخلاف جو بھی آواز اٹھی اسے اپنی تحریروں اور مناظروں کے ذریعہ دبایا۔ عمل بالسنہ دفاع حدیث اور آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس (قائم شدہ ۱۹۰۶ء) کے تعارف کیلئے اپنے رفقاء مولانا ثناء اللہ اور مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی (۱۲۹۵ھ۔۱۳۷۱ھ) وغیرھم کے ساتھ پورے برصغیر کو اپنی تگ وتاز کے دائرے میں لیا

تقسیم ہند سے قبل آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس کے مختلف شہروں میں چوبیس جلسے منعقد ہوئے۔ ان میں سے چار جلسوں (امرتسر، علی گڈھ، بنارس، کلکتہ) کی صدارت کا اعزاز حاصل ہوا اور کانفرنس کے تیسرے جلسے (منعقدہ پشاور ۱۹۱۴ء) میں شرکت کر کے اس علاقے میں اہل حدیث کو تقویت پہنچائی اور سلفیت کی اشاعت کا

ذریعہ بنے ۔اپنے علاقے کی چند مسجدوں کو بڑی دلیری سے انگریزوں اور بعض راجاؤں کی دست و برد سے بچایا۔کئی اہم معاملات ومخاصمات میں ثالث کا کام کیا اور اس کیلئے انگریزوں نے بھی ان کی خدمات حاصل کیں۔

مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی کے بعد منعقد ہونے والے جلسوں میں انہیں یاد کیا جاتا تو لوگ زار وقطار روتے مدراس کانفرنس (۱۹۱۸ء) میں عبدالعزیز نامی مدراسی لڑکے نے یہ شعر پڑھا

کیا خوب ہوتا وہ بھی گر آج زندہ ہوتے
عبدالعزیز نامی حسن البیان والے

اور کسی نے اسی جلسہ میں یہ بھی پڑھا

چہ خوش بودے اگر عبدالعزیز ایں جلوہ می دیدے

تو لوگ بلک اٹھے۔

آپ کو اللہ تعالی طرف سے حاضر جوابی اور مناظرانہ طبیعت ودیعت ہوئی تھی۔احناف سے مناظرہ مرشد (۱۳۰۵ھ) اور آریہ سماجیوں سے مناظرہ دیوریا (۱۶، اگست ۱۹۰۳ء) احقاق حق اور ابطال باطل کے لئے آپ کے نمایاں کارنامے ہیں، جن کے سبب بے شمار بندگان الہی کو تقویت اور ہدایت نصیب ہوئی ،جب مولانا شبلی (۱۲۷۴ھ ۔۱۳۳۲ھ۔۱۹۱۴ء) نے اپنی کتاب سیرۃ النعمان تصنیف کی تو مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی کے والد گرامی شیخ احمد اللہ نے انہیں اس کا علمی وتنقیدی جائزہ لینے کیلئے کہا۔چنانچہ مصادر ومراجع کی قلت، بلکہ یک گونہ نایابی ،کے باوجود ان کے حکم کی تعمیل کرتے ہوئے حسن البیان فیما فی سیرۃ النعمان، تالیف کی جو مضامین کے اعتبار سے اپنے موضوع پر اس وقت (معیار الحق مولفہ سید نذیر حسینؒ) کے بعد سب سے اہم کتاب تھی۔

## مولانا شبلی اور سیرۃ النعمان

مولانا شبلی کی تعلیم وتربیت اور ذہنی نشو ونما متعصّبانہ فقہی ماحول میں ہوئی (اگر چہ وہ آخری عمر میں عقائد وفقہیات ہر چیز میں شیخ الاسلام ابن تیمیہ (۶۶۱ھ ۔ ۷۲۸ھ) کو تسلیم کر کے ان کا ہاتھ

پکڑ کر چلنے کو تیار تھے ) اپنے وقت کے متشدد معقولی حنفی اور جدید علوم کی تضحیک کرنے والے عالم مولانا محمد فاروق چریا کوٹی ( ۱۳۲۷ھ ) کی شاگردی میں طویل مدت گزاری اور فخر کرتے ہوئے کہتے کہ انا اسد و انت شبلی، (یعنی میں شیر ہوں اور تو شیر کا بچہ )

اسی طرح فقہ اور اصول فقہ کی تعلیم مولانا ارشاد حسین رام پوری ( ۱۳۱۱ھ ) سے حاصل کی جنہوں نے انتصار الحق بجواب معیار تصنیف کی تھی اور دعوی کیا تھا کہ انتصار الحق کا جواب کوئی غیر مقلد عالم نہ دے سکے گا چنانچہ اس چیلنج کو سید نذیر حسین محدث دہلوی کے چار شاگردوں نے قبول کیا۔ میری نظر میں ان دونوں ( مولانا چریا کوٹی اور مولانا رامپوری ) کی شاگردی نے ان کی تقلیدی ذہنیت کو جلا بخشا جسکے سبب امام ابو حنیفہ نعمان بن ثابت ( ۸۰ھ ۔ ۱۵۰ھ ) کی طرف نسبت بمشورہ مولانا فاروق ان کے نام کا لاحقہ بن گئی ۔ انشاء، شعر وادب، تاریخ، منطق و فلسفہ اور بہت سے دیگر علوم وفنون میں امتیازی شان کے باوجود ایک زمانے میں متشدد حنفی کی شکل میں اہل حدیث سے بحث ومباحثہ میں الجھتے رہے ۔ ان کی ابتدائی تحریروں نے نعمانی نسبت کا حق ادا کیا جس کی اسکات المقتدی ( فی قرأۃ الفاتحۃ خلف الامام ) اور بطور خاص سیرۃ النعمان واضح دلیل ہیں ۔ مولانا شبلی نے اپنی ان کتابوں کے جوابات کے بعد بحث ومباحثوں سے بالکل متنفر ہو کر تاریخ وسیرت کو اپنا موضوع بنالیا۔ ( نزھۃ الخواطر جلد ۸ ص ۱۷۴ ۔ ۱۷۷ ۔ حیات شبلی ص ۷۴ ۔ ۷۶ ۔ بحوالہ متاع لوح وقلم ۔ ص ۱۴۴ )

کسی کو بھی اپنے ممدوح شخصیت کے جملہ کمالات کو بہتر سے بہتر پیرائے میں پیش کرنے کا مکمل حق ہے اور دوسروں کو بھی اس پر مولف کو داد وتحسین سے نوازنا چاہئے کیونکہ اسلاف کے کارناموں کو بیان کر کے آئندہ نسلوں کو ان سے آگاہ کرنا ایک خوش آئند عمل ہے، لیکن کوہ وقار اور قدر آور شخصیتوں کو پستہ قد ثابت کر کے اپنے ممدوح کے قد کو بلند کیا جائے تو یہ طرز عمل علم وفضل کیخلاف تو ہے ہی، غیر جانب دارانہ بحث وتحقیق اور موضوعیت کے بھی خلاف ہے، اور خود ممدوح کے حق میں بھی بہتر نہیں ہے۔ یہیں سے غلوّ بے جا کی بنیاد پڑتی ہے اور جو بھی اس مبالغہ آرائی کا حقائق کی روشنی میں انکار کرے وہ بغضِ ممدوح کے دائرے میں آجاتا ہے۔

امام عبد الرحمٰن بن یحیٰی المعلمی الیمانی ( ۱۳۱۲ھ ۱۳۸۶ھ ) نے انہیں جیسے حالات میں متشدد

ماتریدی عالم شیخ محمد زاہد کوثری (۱۲۹۶ھ۔۱۳۷۱ھ) پر تنقید کرتے ہوئے لکھا ہے:

علماء افاضل کے بارے میں غلو اور مبالغہ آرائی باطل کی کشادہ ترین وادیوں میں سے ایک وادی اور اس کے تیز ترین ہتھیاروں میں سے ایک ہتھیار ہے کہ غالی ہر اس شخص پر ان فضلاء سے بغض وعداوت کا اتہام لگائے جو اسے حق کی طرف لوٹانا چاہتا ہو۔

بعض اہل علم کی رائے ہے کہ جب نصاری نے عیسی علیہ السلام کے بارے میں غلو کیا تو غلو کرنے والے ہر اس شخص کو جو ان پر نکیر کرتا عیسی علیہ السلام سے بغض وعداوت کا اتہام لگا دیتے۔ اس فریب کاری نے لوگوں کو نکیر اور رد وقدح سے باز رکھا اور شیطان کیلئے ماحول خالی ہو گیا اسی سے قریب غالی رافضیوں قبوریوں اور غالی مقلدین کا حال ہے۔

اس معاملے میں بھی یہی حال رہا کہ استاذ (کوثری) نے امام ابوحنیفہؒ کے بارے میں مبالغہ آرائی کی یہاں تک کہ ان کے علاوہ دیگر آئمہ فقہ آئمہ حدیث اور ثقہ راویوں کو مطعون کیا بلکہ بعض صحابہ اور تابعین بھی ان کی زد میں آئے اور اپنے اوپر نکیر کا ارادہ کرنے والوں کو بغض ابی حنیفہ کا اتہام لگایا۔

(التنکیل بمافی تانیب الکوثری من الاباطیل۔ ج ۱۔ص ۸)

## حسن البیان فیما فی سیرۃ النعمان

سیرۃ النعمان میں مولانا شبلی نعمانی کی تحریر کا رخ حدیث، اصول حدیث، اور محدثین بالخصوص سالار اہل حدیث امیر المومنین محمد بن اسماعیل بخاری (۱۹۴ھ۔۲۵۶ھ) کیخلاف تھا اسی طرح کتاب میں درایت واصول درایت کو حدیث اور اصول حدیث کا ہم پایہ تصور کیا اور پھر تقابلی انداز میں تقلید کی کمتری کو برتری میں بدلنے کی کوشش کی کتاب کی ترتیب وتنسیق اگرچہ جدید طرز پر تھی لیکن اپنی مواد کے اعتبار سے اس میں نہ کوئی جدت تھی اور نہ تحقیق بلکہ درایت کے بہانے تقلید کی حمایت اور تحریک عمل بالحدیث کی مخالفت کی تھی جس سے شعوری یا غیر شعوری طور پر سرسید احمد خان (۱۲۳۲ھ۔۱۳۱۵ھ) علی گڈھ کی نیچریت کو فائدہ پہنچا جہاں مولانا شبلی ملازم تھے جو برصغیر میں انکار حدیث کا اولین مرکز قرار پا چکا تھا اور مولانا شبلی کا مکتب فکر عقلیت پسند نہ تھا بقول مولانا سید عبد

الحی الحسنی (۱۸۶۹ء۔۱۹۲۳ء) (والد گرامی مولانا ابوالحسن علی میاں ندوی صاحب ۱۹۱۴ء۔۱۹۹۹ء) مقنع دلیل نہ ہونے کے باوجود اپنی رائے کے دل دادہ، اصول میں معتزلی اور اشاعرہ کے سخت ناقدین میں سے تھے (نزھۃ الخواطر۔ ج ۸ ص ۱۷۶)

علماء اہل حدیث ان مصنفین کے متعصّبانہ طرز سے غافل نہ تھے چنانچہ ان کے جوابات میں انہوں نے مختلف عنوانوں سے تقلید واتباع اور درایت واصول درایت کا دلائل کی روشنی میں بھرپور تنقیدی جائزہ لیا۔ جن میں معیار الحق مولفہ سید نذیر حسین محدث دہلوی، سیرۃ البخاری مولفہ مولانا عبد السلام مبارک پوری، دس مسائل از مولانا محمد حسین بٹالوی (۱۳۳۸ھ)، الارشاد الی سبیل الرشاد مولفہ مولانا ابو یحی محمد شاہجہان پوری۔ حقیقۃ الفقہ مولفہ مولانا محمد یوسف جیپوری، ۱۳۳۶ھ، حسن البیان فیما فی سیرۃ النعمان مولفہ مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی (۱۳۳۶ھ) دفاع صحیح بخاری مولفہ مولانا ابوالقاسم سیف بنارسی (۱۳۶۱ھ) رسائل مولانا ثناء اللہ امرتسری (۱۹۴۸ء) دوام حدیث مولانا حافظ محمد گوندلوی (۱۹۸۵ء) تاریخ اہل حدیث مولفہ مولانا محمد ابراہیم میر (۱۳۷۵ھ) محمدیات مولفہ مولانا محمد جوناگڈھی (۱۹۴۱ء) رسائل، مولانا محمد اسماعیل سلفی (۱۳۸۷ھ) اہل حدیث اور سیاست مولفہ مولانا نذیر احمد املوی (۱۹۶۵ء) انتقاد صحیح (بجواب رکعات تراویح) از مولانا حبیب الرحمٰن اعظمی، (۱۹۹۲ء) مولفہ مولانا املوی، اللمعات الی ما فی انوار الباری من الظلمات۔ مولفہ رئیس الاحرار مولانا رئیس احمد ندوی (۱۴۰۳ھ) وغیرہ جیسی اہم کتابیں (اردو میں) قابل ذکر ہیں۔

اور عربی زبان میں رفع الالتباس عن بعض الناس مولفہ مولانا شمس الحق عظیم آبادی (۱۳۲۹ھ)، ابکار المنن فی تنقید آثار السنن مولانا عبدالرحمٰن مبارک پوری (۱۳۵۳ھ)، التنکیل فی تأنیب الکوثری من الاباطیل مولفہ امام عبدالرحمٰن یحی المعلمی (۱۳۱۳۔۱۳۸۶ھ)، انما الرکن (فی الرد علی انهاء السکن، للشیخ ظفر احمد تھانوی۔۱۳۹۶ھ بنام نقض قواعد فی علوم الحدیث مولفہ مولانا بدیع الدین شاہ راشدی (۱۴۱۶ھ) بہ تحقیق راقم اور آخر میں زوابع فی وجه السنة قدیماً و حدیثاً مولفہ راقم تصنیف کی گئیں۔

چونکہ حسن البیان میں سیرۃ النعمان کے مضامین کو ہی براہ راست تنقید کا نشانہ

بنا کر ان کا عالمانہ و فاضلانہ محاسبہ کیا گیا ہے اسلئے یہ کتاب اس کی تنقید میں کافی مشہور ہوئی ور نہ اس جیسی تمام کتابوں کا ہدف دلائل کی روشنی میں مسلک اہل حدیث کی صداقت وحقانیت کا بیان، طرز محدثین کی دفاع ، درایت واصول درایت کی تحقیق اور تقلید وتعصب کی نقاب کشائی اور انکار حدیث کی بیخ کنی ہے۔

قیاس کن زگلستان من بہار مرا

## اسلوب نگارش

مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی علم وفضل، تہجد گزاری، وضع داری، مہمان نوازی اور دوستوں کی قدر دانی میں ممتاز ہونے کے ساتھ شعر وشاعری، مشکل مسائل کی عقدہ کشائی ، حاضر جوابی اور شیریں کلامی میں یکتا تھے ۔مولانا ثناء اللہ امرتسری مرحوم کا یہ ارشاد ان کے متعلق بالکل صحیح تھا

اثر لبھانے کا پیارے ترے بیان میں ہے
کسی کی آنکھ میں جادو تری زبان میں ہے

انہیں خصوصیات کے مجموعے کا نام عبدالعزیز رحیم آبادی اور ان کی اہم تصنیف کا نام حسن البیان ہے۔

اس کتاب میں ان کا اسلوب نہایت عالمانہ سلیس اور شگفتہ ہے مضامین کی وضاحت میں کہیں کوئی پیچیدگی نہیں موضوع بحث کے جملہ گوشوں کا احاطہ پھران پر گرفت ان کا طرہ امتیاز ہے

قابل ذکر ہے کہ مولانا شبلی نعمانیؒ نے ۲۸ اشعار پر مشتمل نظم سیرۃ النعمان ( فارسی ) کا جواب بھی مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ نے بعنوان حسن البیان ( فارسی ) ۸۲ اشعار میں دیا ہے ۔

مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی نے جگہ جگہ مولانا شبلی نعمانی کی مورخانہ محدثانہ اور مجتہدانہ روش کو آئینہ دکھایا ہے کیوں کہ انہوں نے اپنی کتاب سیرۃ النعمان میں لکھا ہے کہ طرز تحریر کہیں مورخانہ ہوگا، کہیں محدثانہ، کہیں مجتہدانہ روش ہوگی ۔ اس سے صاف نکلتا ہے کہ مولف نے اپنے مورخ محدث اور مجتہد ہونیکا دعوی کیا ہے اہل وقوف و

انصاف خود اس کو سوچ سکتے ہیں کہ اس دعوی کی کہاں تک تصدیق کی جا سکتی ہے

کئی جگہ فہم حدیث میں غلطی اصول حدیث سے ناواقفیت وغیرہ میں ان کی محدثانہ روش کی وضاحت کی ہے اور کہا ہے کہ خلاف عقل سمجھ کر نصوص کی تحریف احادیث کا انکار کہاں کی محدثیت ہے

تنقید کرتے ہوئے مولانا شبلی نعمانی نے استنباط احکام اور تفریع مسائل کو محدثین کے فرائض سے خارج قرار دیا گویا انہیں کوتاہ بین کہا اس پر سخت احتجاج کرتے ہوئے مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی لکھتے ہیں کہ:

یہ صاحب سیرۃ النعمان کی نادانی، خیرہ چشمی، کم بینی اور کوتاہ اندیشی ہے

(حسن البیان۔ص ۱۷۹)

ایک جگہ اجتہاد کے حوالے سے تحریر فرمایا کہ:

انگریزی وضع میں ایسی مقبولیت کس نے پیدا کر دی کہ مدعی اجتہاد نعمانی بھی جیکٹ پتلون پہننے لگے۔(حسن البیان۔ص ۲۶۳)

مولانا شبلی کا قول ہے: حضرت علیؓ اور عبداللہ بن مسعودؓ (زیادہ تر کوفہ میں رہے) اسکو تاریخی حوالوں سے غلط ثابت کرتے ہوئے رقم طراز ہیں کہ:

کوفہ میں حضرت علیؓ کی اقامت صرف دو برس ہوئی۔ ایسے موقع پر صاحب سیرۃ النعمان کا یہ قول کہ حضرت علیؓ زیادہ تر کوفہ میں رہے کس قدر ٹھیک اور طرز مورخانہ کی دلیل ہے (حسن البیان۔ص ۲۴۸)

مولانا شبلی نعمانی نے لکھا ہے کہ ابوبکر صدیقؓ سے سترہ حدیثیں اور حضرت عمرؓ سے پچاس حدیث مروی ہیں۔ اس پر مولانا رحیم آبادی نے بحوالہ فتح الباری (مولفہ ابن حجر عسقلانی ۸۵۱ھ) مولانا شبلی کی تاریخ اور حدیث سے ناواقفی ثابت کی اور لکھا:

حالانکہ یہ بات محض غلط اور دروغ بے فروغ ہے۔ صرف صحیح بخاری میں حضرت ابوبکر صدیقؓ سے بائیس حدیثیں) اور عمر فاروقؓ سے ساٹھ حدیثیں مروی ہیں اور پوری حدیثیں مل کر تو حضرت عمر فاروقؓ سے پانچ سو سے زیادہ (پانچ سو انتالیس بحوالہ تاریخ الخلفاء للسیوطی مروی ہیں۔،

صاحب سیرۃ النعمان کا یہی طرز مورخانہ ہے کہ بالکل غلط بات بے سند لکھ دیا کرتے

ہیں (حسن البیان۔ص ۱۲۳)

مولانا شبلی نے امام ابوحنیفہؒ کی مجلس تدوین فقہ کے بارے میں لکھا ہے کہ،

اس کام میں کم وبیش ۳۰ برس کا زمانہ صرف ہوا۔ یعنی ۱۲۱ھ سے ۱۵۰ھ تک اور اس مجلس تدوین فقہ کے معزز اراکین کے اسماء گرامی کا تذکرہ کر کے لکھا ہے کہ:

امام صاحب نے ان لوگوں کی شرکت سے الگ مجلس مرتب کی حالانکہ ان میں چند ایسے لوگوں کے نام ہیں جنکی عمر اس مہتم بالشان مجلس تدوین فقہ کے عہدے کا ساتھ نہیں دے پارہی ہے مثلاً: ۱۲۱ھ میں مندل کی (پیدائش ۱۰۳ھ) کی عمر تقریباً ۱۸ سال امام زفر (پیدائش ۱۱۰ھ) کی عمر تقریباً ۱۱ سال۔ امام ابویوسف (پیدائش ۱۱۳ھ) کی عمر تقریباً ۸ سال۔حبان کی عمر تقریباً ۸ سال۔ یہ بھی قابل ذکر ہے کہ امام محمد (پیدائش علی اختلاف الروایت، ۱۳۵، ۳۲، ۱۳۱ھ) کم از کم اس مجلس کی تشکیل کے دس سال یا پندرہ سال بعد پیدا ہوئے۔ اسی طرح یحی بن ابی زائدہ کے بارے میں خود صاحب سیرۃ النعمان لکھتے ہیں کہ وہ ۱۲۰ھ میں پیدا ہوئے (یعنی مجلس کی تشکیل کے وقت ان کی عمر ایک سال کی تھی)

صاحب حسن البیان نے مجلس فقہ کے ان جیسے اراکین کے بارے میں لکھا ہے کہ:

صاحب سیرۃ النعمان کا ان لوگوں کی نسبت یہ لکھنا کہ امام صاحب نے ان لوگوں کی شرکت سے ایک مجلس مرتب کی، آپ کی طرز مورخانہ اور کمال تاریخ دانی کی دلیل ہے۔ مزید برآں صاحب حسن البیان نے فرمایا کہ یہ عجیب محققانہ روش ہے کہ مولانا شبلی نعمانی نے جن مآخذ کو نامعتبر بتایا ہے انہیں سے امام صاحب کے فضائل نوٹ کئے ہیں

مولانا شبلی چونکہ سرسید احمد خان کے علی گڈھ کالج میں ملازم تھے اور یہ کتاب سیرۃ النعمان وہیں سے شائع ہوئی ہے اس لئے مولانا رحیم آبادی نے شبلی کی درایت کو اس نیچریت سے منسوب کیا ہے جس کی زد میں آکر انکار سنت کا فتنہ علی گڈھ میں پیدا ہوا تھا۔ (ص ۱۷۱، ۲۴۴، ۲۶۳)

کتاب حسن البیان، سیرۃ النعمان کا نہایت منصفانہ محاسبہ تھی۔ مولانا شبلی نے اس کی روشنی میں بعض اصلاحات بھی کیں جو بعد کے اڈیشنوں میں موجود ہیں لیکن اصل موضوع چونکہ باقی ہے اور سیرۃ النعمان برابر شائع ہورہی ہے اسلئے حسن البیان کی ضرورت بھی باقی ہے اور برابر شائع ہونی چاہیئے

علامہ شبلی کی علمی زندگی کی تبدیلی حالات میں شاید اسی کتاب حسن البیان کا اثر تھا کہ وہ اسکے بعد تقلید و تعصب کی وادی خارزار سے اپنے دامن کو بچاتے ہوئے نکل گئے اور اپنی تحریر کا محور تاریخ سیرت اور ادب کو بنالیا اور جو کتابیں بھی تصنیف کیں ان کی برصغیر میں اہل علم کے درمیان ازحد پزیرائی ہوئی۔ علی گڈھ میں رہتے ہوئے مختلف ممالک کا سیر کیا۔ اہل علم اور اراکین حکومت سے ملاقاتیں ہوئیں۔ سلطان عبدالحمید نے انہیں (چوتھے درجے کے) تمغے سے نوازا۔ انگریزی حکومت نے شمس العلماء کا خطاب دیا۔ پھر علی گڈھ سے حیدر آباد تشریف لے گئے۔ پھر وہاں سے ندوۃ العلماء لکھنو آئے جسکے وہ اہم رکن تھے اور آٹھ سال تک دار العلوم ندوۃ العلماء (قائم شدہ ۱۳۱۷ھ) کی باگ ڈور سنبھالی اور معتمد تعلیمات رہے۔

ندوہ کے ارکان کے درمیان شدید کشمکش شروع ہوگئی مولانا شبلی کو مستعفی ہونے پر مجبور کیا گیا۔ حالات بہت نازک ہو گئے یہاں تک کہ ندوہ میں اسٹرائک ہو گئی۔ پورے ملک میں ہنگامہ مچ گیا۔ فریق اول نے دعوی کی مضبوطی اور ندوہ کیلئے سب سے زیادہ قربانیاں پیش کرنے والے مظلوم شبلی پر کفر کا فتوی تک لگایا، جس پر دستخط کرنے والے بزرگوں میں مولانا عبدالحق حقانی اور مفتی کفایت اللہ (۱۸۷۵ء، ۱۹۵۲ء)، بھی تھے تاکہ عوام کو ان کیخلاف مشتعل کر کے ان کی کوششوں پر پانی پھیر سکیں جو ندوہ کو اس نازک صورت حال سے نکالنے کیلئے ملک گیر سطح پر کی جارہی تھی۔ ان لوگوں کا اصل نشانہ اقتدار پر قبضہ اور علامہ شبلی کو معطل کرنا تھا خواہ ان کی حرکت سے ندوۃ العلماء ہی کیوں نہ تباہ ہو جائے ان نازک حالات میں ملک کی جو تین دور اندیش شخصیتیں آگے بڑھیں اور جنہوں نے اپنی بصیرت وتدبر صبر و تحمل خلوص وللّٰہیت اور صحیح حکمت عملی کے ذریعہ ندوہ کو ٹوٹنے سے بچایا وہ طبیب روحانی اور امام سید رشید رضا مصری کے بقول رجل الٰہی مرد ربانی ابوالوفاء ثناء اللہ امرتسری اور حاجی عبدالغفار کوٹھی حاجی علی جان کے رفیق اور شیخ الاسلام علامہ امرتسری کے دوست مسیح الملک حکیم اجمل خان (۱۸۶۸ء۔ ۱۹۲۷ء) اور مطبع فاروقی کے مالک اور مشہور عالم و سلفی ناشر کتب مولانا سید عبدالسلام فاروقی کی شخصیات تھیں (مجموعہ مقالات مولانا عبدالحمید رحمانی۔ ج ۲ ص ۲۹۲)

سیرۃ النعمان کے مصنف علامہ شبلی پر لگائے گئے کفر کے فتوی کے اسباب کی

بابت مولانا عبد السلام ( مالک مطبع فاروقی دہلی ) نے ۴ جمادی الآخری ۱۳۳۲ھ کوان سے تحریری استفسار کیا اور مولانا شبلی کا جواب شائع کر کے ملت کے سامنے صحیح صورت حال رکھ دی.....اس بیان سے ان کا مقصد یہ ہے کہ اس جلسے میں تمام غیر جانب دار شرکاء کا رجحان مولانا شبلی اور انکے فریق کی طرف تھا۔اس کانفرنس کے چھ ماہ بعد علامہ شبلی کا انتقال ہوگیا۔

قبل دار المصنفین کا خاکہ تیار کیا جس کا عملی قیام ۱۹۱۶ء میں ہوا آج برصغیر ہی نہیں بلکہ پوری دنیا میں اردو کا ایک معتمد علیہ تصنیفی و تحقیقی مرکز ہے اللہ اسے دوام بخشے

مولانا شبلی کی طبیعت چونکہ تحقیق پسندانہ تھی بحث ونظر اور استدلال کی اہمیت کے قائل تھے جب انہیں آخر میں شیخ الاسلام ابن تیمیہ کی بعض کتابوں سے واقفیت ہوئی تو ان کے دل کی دنیا بدلی اور ان کی قدر و قیمت کا اعتراف کیا اور انہیں تجدیدی صفات کا حامل اور ریفارمر کا اصلی مصداق بتایا اور ان جیسی شخصیات کو مقدس گروہ کہا اور بحوالہ مولانا سید سلیمان ندوی شیخ الاسلام کے بارے میں وہ فرمایا کرتے تھے کہ میں عقائد و فقہیات ہر چیز میں ابن تیمیہ کو تسلیم کرتا ہوں اور ان کا ہاتھ پکڑ کر چلنے کو تیار ہوں ( ترجمان جدید شمارہ ۵۔۸۔ ج ۳ )

کتاب حسن البیان کا مطالعہ طبقہ علماء وطلبہ کیلئے یکساں ضروری اور بیحد مفید ہے اور دل چسپ بھی اس کے مطالعہ سے بہت سے مسائل میں ایک طرف دلائل سے استیعاب کا اندازہ ہوگا تو دوسری طرف ان پر عالمانہ نقد ونظر کی راہیں کھلیں گی جسکی ضرورت جس قدر پہلے تھی آج بھی باقی ہے اور رہے گی۔

دعا ہے کہ ،مصنف عالی مقام مولانا رحیم آبادی فاضل محقق اور باذوق ناشر کو اللہ تعالی اجر جزیل عطا فرمائے ایں دعا از من واز جملہ جہاں آمین باد

صلاح الدین مقبول احمد۔

دار الثقافة للبحوث و الدراسات نئی دہلی

شاہین باغ نئی دہلی ، ۱۹ ستمبر ۲۰۱۷ء

# حسن البیان فیما فی سیرۃ النعمان

## مصنفہ مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## نظم حسن البیان

حمد خدا خالق ارض و سما
کو بفرستادہ پیمبر بما
بہر خودش طالب طاعت زما
بہر نبی خواست اطاعت زما
کرد دریں عرصہ بزم وجود
منع بجز ذات خدا را سجود
پس بہ نبی با درود سلام
باز بر اصحاب و بر آل کرام
احمد و حشور سرِ سروراں
ختم رسل خاتم پیغمبراں
تا ببرو ظلمت آفاق گیر
ذات حقش کرد چو سراج منیر
مہر نبی داری و فرمان برداری
پیشکی از جادہء شیطان بری

عشق بجز پیرویش رائگان
فاتبعونی تو بقرآن خوان
و چه خوشا مذہب اہل حدیث
رجم شہاب است بدیوِ خبیث
آمده قرآن و حدیث رسول
بہر علوم دگر اصل الاصول
از پۓ علم دگر است ایں عماد
فقه بود خواه بود اجتہاد
ہرزه در آئی مکن و ہوش کن
گفته من از ته دل گوش کن
علم حدیث آمده دریائے ژرف
از پۓ غواصی طبع شگرف
در خور ہر خار دخنے نیست ایں
بازی ہر بولہوسے نیست ایں
سیرت نعمان که بر خوانده
در ره تلبیس فرس رانده
ذکر جمیل علمائے عظام
مجتہدان و فقہائے کرام
نیست دریں باب کلام و سخن
کایں ہمه خود آمده فعل حسن
تذکره ہائے علمائے حدیث
کز دل و جان اند فدائے حدیث
قوم که پا در طلبش سوده اند
مجتہداں نیز ازاں بوده اند
در رقمش طرفه غضب کرده

دوسرا اعتراض یہ ہے کہ حضرت امام ابو حنیفہؒ صرف خرمہ کی نبیذ سے وضو جائز کہتے ہیں۔ اور منقی وغیرہ کی نبیذ سے وضو خود ناجائز بتاتے ہیں۔ اور اس تفریق کے کوئی معنی نہیں۔

شبلی نعمانی اگر امام ابو حنیفہؒ کے ناصر ہیں تو پہلے اپنے گھر ہی میں سمجھ لیں اور طحاویؒ کے دونوں اعتراض کا جواب دے دیں، پھر محدثین کی طرف رخ کریں۔

امام بخاریؒ پر تیسرا اعتراض شبلی یوں کرتے ہیں:

امام ابو حنیفہؒ کا مذہب ہے کہ مقتدی کے لئے قرأت فاتحہ ضروری نہیں۔ امام بخاری وجوب کے مدعی ہیں۔ اور جامع صحیح میں باب باندھا ہے کہ امام ومقتدی پر ہر نماز میں خواہ سفر میں یا حضر میں خواہ جہری میں ہو یا سری میں قرأت واجب ہے۔ اس دعوی پر دو حدیثیں پیش کی ہیں۔ ایک یہ کہ کوفہ والوں نے حضرت عمرؓ کے پاس سعد بن ابی وقاصؓ کی شکائت کی۔ حضرت عمرؓ نے ان کو معزول کر دیا اور بجائے ان کے عمار کو مقرر کر دیا۔ کوفہ والے عمارؓ کے بھی شاکی ہوئے، کہ ان کو نماز پڑھنی بھی نہیں آتی۔ حضرت عمرؓ نے عمار کو بلا بھیجا اور ان سے کہا کہ ان لوگوں کا گمان یہ ہے۔ عمارؓ نے کہا کہ واللہ میں ان کے ساتھ رسول اللہ ﷺ کی سی نماز پڑھتا ہوں اور اس سے کچھ کم نہیں کرتا۔ میں عشاء کی نماز پڑھتا تھا تو پہلی دو رکعتوں میں دیر تک قیام کرتا تھا اور دو اخیر کی رکعتوں میں تخفیف کرتا تھا۔ اس حدیث سے قرأت فاتحہ کا وجوب کیوں کر ثابت ہوا۔

میں (عبدالعزیز رحیم آبادی) کہتا ہوں کہ اولاً یہاں شبلی نعمانی کی حدیث دانی اور استعداد مطالب فہمی دیکھنی چاہیے۔ اس حدیث کا مطلب بیان کرنے میں آپ نے کیا کیا غلطیاں کی ہیں۔ آپ لکھتے ہیں کہ کوفہ والے عمارؓ کے بھی شاکی ہوئے، حضرت عمرؓ نے حضرت عمارؓ کو بلا بھیجا اور ان سے کہا۔ حالانکہ یہ محض غلط ہے۔ اہل کوفہ نے نہ حضرت عمارؓ کی شکائت کی تھی اور نہ حضرت عمرؓ نے ان کو بلا کر کہا تھا۔ یہ حضرت سعد بن ابی وقاصؓ کا قصہ ہے کہ کوفہ والوں نے ان کی شکایت کی اور حضرت عمرؓ نے انہیں کو بلا کر کہا تھا۔ صحیح بخاری میں یہ روایت بایں عبارت مذکور ہے:

شکی اهل الکوفه سعداً الی عمر فعزله و استعمل علیهم عماراً فشکوا حتی ذکروا انه لا یحسن یصلی فارسل الیه فقال یا ابا اسحاق ان هئولاء یزعمون انك لا تحسن الصلوة

اس عبارت میں فشکوا ، شکی اهل الکوفه کی تفسیر و بیان ہے، فائے عاطفہ تفسیری ہے اور بیچ میں فعزله و استعمل علیم عماراً جملہ معترضہ ہے اور دلیل اس پر یہ ہے کہ حضرت عمرؓ نے جس کو بلا کر کہا اسے ابواسحاق کہہ کر خطاب کیا، اور ابواسحاق کنیت سعد بن ابی وقاصؓ کی ہے اور عمارؓ کی کنیت ابوالیقظان ہے۔ دیکھو اصابہ فی تمییز الصحابہ۔

دوسری دلیل اس پر یہ ہے کہ اس روایت کے آخر میں دو جگہ حضرت سعدؓ کا نام صراحۃً مذکور ہے۔

پورا قصہ یوں ہے کہ جب حضرت عمرؓ فاروق نے چند آدمی ساتھ کر کے ان کو کوفہ بھیجا کہ کوفہ کی ہر مسجد میں جا کر اس کی تحقیق کریں۔ وہاں جب لوگ پہنچے اور دریافت کیا تو ہر مسجد والوں نے تعریف کی، مگر ایک مسجد میں ایک شخص نے شکایت کی، اور حضرت سعدؓ کا نام لے کر کہا فان سعد لا یسیر بالسوية ۔اس پر حضرت سعدؓ کا مقولہ مذکور ہے قال سعد ۔ ایسی صورت میں کسی طرح یہ صحیح نہیں ہوسکتا کہ جسے حضرت عمرؓ نے بلا کر کہا تھا وہ حضرت عمارؓ تھے۔

دوسری غلطی شبلی نعمانی نے اس روایت کے بیان میں یہ کی ہے کہ ذلك الظن بك یا ابا اسحاق (حضرت عمرؓ کا مقولہ) جو اس عبارت میں واقع ہے اس کے معنی آپ لکھتے ہیں:

ان لوگوں کا یہ گمان ہے۔

حالانکہ یہ حضرت عمرؓ نے اپنی نسبت کہا ہے۔ جب حضرت سعدؓ نے کہا کہ میں رسول اللہ ﷺ کی سی نماز پڑھتا تھا، تو حضرت عمرؓ نے ان کو کہا کہ میرا گمان تمہارے متعلق ایسے ہی ہے۔، کیونکہ حضرت سعد سابقین اولین عشرہ مبشرہ میں سے تھے اور آیات واحادیث ان کے فضل میں وارد تھیں۔ حضرت عمر فاروقؓ کا مطلب یہ تھا کہ تم جیسے شخص پر بدگمانی

کیسے ہوسکتی ہے، ہمارا خیال تمہاری طرف سے ایسا ہی جیسا تم کہتے ہو۔
اس جملہ کا یہ مطلب کسی طرح نہیں ہوسکتا کہ حضرت عمر فاروقؓ نے اہل کوفہ کی نسبت کہا کہ ان لوگوں کا یہ گمان ہے۔ اہل کوفہ کا مقولہ تو حضرت عمر فاروقؓ پہلے فرما چکے ہیں:

ان هئو لاء یز عمون انك لا تحسن تصلی

(یہ لوگ کہتے ہیں کہ تم اچھی طرح نماز نہیں پڑھتے)

اس جگہ شبلی کے طرز مؤرخانہ اور محدثانہ اور مجتہدانہ کا خوب پتہ لگتا ہے۔ بایں شعور فی الحدیث جب وہ اپنے آپ کو محدث قرار دیتے ہیں، تو امام صاحبؒ کو محدث کہنا بہت بجا، بلکہ ضرور اور نہایت ضرور ہے۔

اور اب اس کا جواب سنئے جو آپ نے لکھا ہے کہ:

اس حدیث سے قرأت فاتحہ کا وجوب کیوں کر نکلا۔

میں کہتا ہوں کہ اولاً امام بخاریؒ کے ترجمۃ الباب میں مطلق قرأت مذکور ہے۔ آپ نے قرأت فاتحہ کیوں لکھ دیا؟ دوسرے امام بخاریؒ اس باب میں دو حدیثیں لائے ہیں آپ نے ایک کو کیوں چھوڑ دیا؟ دوسری حدیث میں چونکہ صریح مذکور تھا کہ سورۃ فاتحہ کے بغیر نماز نہیں ہوتی، اس لئے آپ اسے کھا گئے۔ اب وجہ دلالت حدیث اول آپ ملاحظہ فرمائیں:

امام بخاریؒ کے ترجمۃ الباب کا مطلب یہ ہے کہ ہر نماز میں قرأت واجب ہے۔ اور حضرت سعدؓ کی روایت میں جملہ، اصلی بهم صلوة رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم، فرمان نبوی ﷺ صلّوا کما رأیتمونی اصلّی کا بیان ہے جس میں عموماً حکم دیا گیا ہے کہ جس طرح مجھ کو نماز پڑھتے دیکھتے ہو اسی طرح پڑھا کرو۔ اور اس حکم سے کوئی فرد مصلی کا مستثنے نہیں ہے۔ اور آنحضرت ﷺ کی نماز میں قرأت مسلّم اور متفق علیہ ہے تو ہر نماز میں بنا بر اس فرمان عالی شان کے قرأت ہونی چاہیے اور یہی مضمون ہے امام بخاری کے ترجمۃ الباب کا، جب تک اس حکم عام سے صلوۃ مقتدی کا استثناء ثابت نہ کیا جاوے، تب تک حنفیہ کو اس عام کی قطعیت میں کوئی محل سخن نہیں ہے۔

دوسرے امام ابوحنیفہؒ کا مذہب یہ تھا کہ قرأت صرف دو رکعت اولی میں

فرض یا واجب ہے۔ پچھلی دو رکعتوں میں امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک قرأت نہیں ہے۔ امام بخاریؒ نے حضرت سعدؓ کی روایت اس وجہ سے ذکر کی کہ اس روایت میں یہ مضمون تھا کہ عشاء کی نماز میں پہلی دو رکعتوں میں ہم طول کرتے ہیں اور پچھلی دو رکعتوں میں تخفیف۔ جس سے ظاہر ہے کہ ہر چہار رکعت میں قرأت تھی اور اسی کو حضرت سعدؓ نے رسول اللہ ﷺ کی نماز کہا۔ پس خلاف امام ابو حنیفہؒ کے ہر چہار رکعت میں قرأت کی مشروعیت ثابت ہوئی۔

دوسری حدیث جو اس باب میں حضرت امام بخاریؒ لائے ہیں وہ قرأت فاتحہ کی دلیل خاص ہے۔ تو صورت یہ ہوئی کہ ایک باب کی دو دلیلیں بیان کیں۔

ایک، عام اور دوسری خاص۔

یا یوں سمجھو کہ ایک حدیث مطلق قرأت کی دلیل اور دوسری حدیث اسی مطلق کی تقیید، کیونکہ مطلق آخر جب پایا جاوے گا تو تحت میں کسی مقید ہی کے۔

غرض دوسری حدیث میں اس کا بیان ہے کہ مطلق قرأت کو تحت میں اس مقید کے پایا جانا چاہیے۔ باقی رہا اگر صاحب سیرۃ النعمان نے اس کو نہیں سمجھا، اور کہا کہ اس حدیث سے قرأت فاتحہ کا وجوب کیوں کر ثابت ہوا، تو یہ کوئی محل تعجب نہیں ہے۔ حضرت سعدؓ کی حدیث کا مطلب (جو ظاہر تھا) جب آپ ٹھیک نہ سمجھے تو امام بخاریؒ کے وجوہ استدلال و نکات استنباط کو آپ کیوں کر سمجھ سکتے ہیں؟

صاحب سیرۃ النعمان نے ان تینوں باب کے ذکر کی تمہید اولاً یہ لکھی ہے:

(جامع صحیح میں) جہاں وہ (یعنی امام بخاریؒ) امام ابو حنیفہؒ کی طرف اشارہ کرتے ہیں...الخ

اس مضمون تمہید سے نکلتا ہے کہ جامع صحیح کے جن ابواب کا ذکر بعد اس تمہید کے آپ کرتے ہیں ان ابواب میں حضرت امام ابو حنیفہؒ کی طرف اشارہ کیا گیا ہے، حالانکہ یہ محض غلط ہے۔ حضرت امام بخاریؒ نے جامع صحیح میں جہاں امام ابو حنیفہؒ کی طرف اشارہ کیا ہے قال بعض الناس کہا ہے۔ اور تینوں ابواب میں اس جملہ کا شمہ بھی نہیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جامع صحیح سے آپ بالکل واقفیت نہیں رکھتے اور آپ کا فقرہ (ہم اس سے بھی واقف ہیں) مجرد زبانی جمع خرچ ہے۔

# نظم فارسی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شیوہء ما بر نمطِ بندگی
پیش خدا ہست سر افگندگی
آنکہ بامضائے فرامینِ جود
از عدم آورد جہاں در وجود
نقطہء عرفان کہ بعالم نہاد
دائرہ از فطرت آدم نہاد
فطرت انسان ز ذکی و غبی
دار د زیں مسئلہ ہم مشربی
اے کہ ترا معرفت حق ز تست
تمغہء توحید تو باید درست
جز بہ خدا دم ز عبادت مزن
رخنہ بارکان شہادت مزن
( اشارت بہ کلمہ شہادت اشھد ان لا الہ الا اللہ )
بندہء حق نیست حق بندگی
غیر خداوند پرستندگی
داورِ دار پرستار باش
شیفتہء سید ابرار باش
صل علی من ھو فی ذاتہ
فاق جمیعا بکمالاتہ
کردہ ام از وعدہ عہد نخست
نسبت جبّے بہ پیغمبر درست

سعی در آں کن کہ ز طبع دنی
نظم شریعت نہ بہم برزنی
رشتہ الفت بشریعت خوش است
عہد ودیعت بہ ودیعت خوش است
شیفتگی کہ نہ بہ آشفتگی
حیف بود ہرزہ جگر سفتگی
باش بخود تا علم دین شوی
رہ سپر جادہ نمکیں شوی
گر تو ز خود در گذری گم شدی
دور ز ساحل بہ تلاطم شدی
زینہء معراج تو محدود شد
جیفہ سرتاج تو مفقود شد
سیف و قلم را بتو گر راہ نیست
منزلتے نیز بدرگاہ نیست
منکہ زیک عمر دریں غم کدہ
دست بداماں پیغمبر زدہ
ہر سحرے ہم چو سحر گاہ عید
گوش بر آدائے لدینا مزید
(اشارت بہ آیت کریمہ لہم ما یشاؤن فیہا و لدینا مزید)
مشعلے از نور بر افروختہ
چشم بہ سیمائے نبی دوختہ
بستہ کمر تا کہ دریں داورے
کس نہ زند راہ با فسوں گرے
گرچہ فسوں کاریء افسوں گراں
خیرہ کند دیدہء دانش وراں

اہل خرد را رہِ دین میزند
ہم ز کماں ہم ز کمیں میزند
شیوہء ایں جمع باقرار خویش
نیست جز ایدِ بہنجار خویش
در رہ دین طرح دگر ریختن
نا سرہ را با سرہ آمیختن
بزم نوی بہر تماشائے نو
بادہء نو باز بمینائے نو
وائے بریں بزم و تماشا گری
زمزمہء تازہ بختیا گری
شعلہ جمعیت با ہم زدن
شعبدہ تازہ فراہم زدن
شیشہ شکستن بجگر جام را
رنگ بریدن مئے گلفام را
زخمہ کہ بر تار رقم میزنند
سلسلہء نغمہ بہم میزنند
عشوہ چو در سحر طرازی دہند
رنگ حقیقی بہ مجازی دہند
با ہمگی کاوش و کا دیدنی
سنگ و خذف جائے گہر چیدنی
غارتِ بت خانہ چین گر کنند
رسم صنم خانہ دیگر کنند
لابہ کناں آمدہ در میکدہ
سنگ ستم بر سر مینا زدہ

خواستن دابہ بہ آوارگی
در بدر آوارہ ز بیچارگی
نقل روایت ز سلف وایہ نیست
جنس امانت پئے سرمایہ نیست
ہاں مگر آں مایہ تحریف حرف
دایہ بود بہر حریفاں شگرف
سہم کہ در قسمت ایماں زنند
قرعہ بہ احبار و بہ رہباں زنند
نسبت مذہب کہ با عیاں کنند
سوئے فلاں جانب بہماں کنند
نام پیمبر بہ پرستش گری
کوفہ و بصرہ سر پیغمبری
کار خداوند پئے دیگراں
نیست بجز لعبت بازی گراں
سیرت احمد منگر اے دلی
ها هی تهديك صراط السوى
پرِ توِ نورِ رخ ایمانیاں
کور کند مشعل نعمانیاں
اہل حدیثیم کہ گر سر نہیم
بر جہت باب پیمبر نہیم
ناصیہ گر سوئے زمین می بریم
بر اثرِ خواجہ دیں می بریم
احمد مرسل کہ نہ گوید سخن
تا نہ نہد وحی زبان در دہن

رهبر دین شاه رسل فخر کل
از فلکش رشتهٔ قل لا تقل
آنکه بهنگامه ز مشت غبار
از سرِ کفار بر آرد دمار
از سیر خیر بشر کن سخن
باز زهر دائره سر کن سخن
منقبت جمله بزرگان دین
هست سزاوار بیان بالیقین
فضل ذوی الفضل نمودن خوش است
زنگ ز آئینه زدودن خوش است
لیک بهنگام ستائش گری
بگذر از انداز سخن پروری
باش ستائش گر خاصان حق
لیک مکش دست ز دامان حق
کارِ خدا بهرِ خدا ساختن
حق ز اباطیل جدا ساختن
هر چه بلند است یا پست خویش
جانب حق را مده از دست خویش
هر که ستائی ز حدیث و عتیق
طعنه مکن بر دگراں اے رفیق
بر رگِ جاں بیهده نشتر مزن
سنگ جفا بر سر گوهر مزن
سیرة نعمان چو گذشت از نظر
دید مش اکثر بهمیں ره گذر

کوفہ از ہر دو جہاں در سر است
کوفہ مگر منزل پیغمبر است
فی المثل از کوفہ دلش بردہ است
از دگراں چیست کہ آزردہ است
عشق ابا کوفہ گوارا کند
طعنہ بار باب بخارا کند
بود مر ایں طائفہ امثال ہم
پایہ بسنج اے بہ تعصب علم
تجربہ لعل بہ خارا مکن
طعنہ بہ ارباب بخارا مکن
آنکہ بہنگامہ اگر دل نہاد
بہر نبی رخت بمنزل نہاد
عربدہ را پائے تبختر شکست
بہر نبی زانوئے اشتر بہ بست
مہر و مہے صبح و مسا را از و
نور فشاں شہر بخارا از و
بہرِ احادیث کتابے نہاد
مسئلہ بر مسئلہ بابے نہاد
شرط روایت کہ عیاں کردہ است
بر خبر از صدق ضماں کردہ است
حامل اسناد حدیث نبی است
بد شدن از وے ہمہ بوالاعجبی است
سیرۃ نعمان چہ کنی اے حکیم
هل هى تهديك صراط القويم
آنکہ بہنگام سخن کردنش

خون عزیزاں ز رقم گردنش
گر بہ بخاری شرر افزائیش
گہ ہدف از قدوہ حرانی اش
اے عجب از دعوی اسلام و دیں
بود نہ شبلی نہ جنید ایں چنین
اے عجب از دعوی ایں نام و ننگ
ہست ہماں قصہ کافور و زنگ
دیدنِ منکر نہ سزاوار بود
خامشی از وے نہ بہنجار بود
لا جرم از ذمہ بروں آمدم
شمہ از پیش فزون آمدم
نظم پئے نظم در انداختم
رشتہ بسلکِ گہر انداختم
و ز پئے نثر انچہ کہ مسطور ہست
در و رقم گوہر منثور ہست
پیشتر از پیشتر از پیشتر
نصرت حق را کہ بہ بستم کمر
بر روشِ فارس و ہند و عرب
سوئے حریف آمدہ ام بر طلب
گرچہ من از اہل زبان نیستم
شکر کہ عاری ز بیاں نیستم
دعوی یاراں کہ زبانی بود
نازشم از ذوق معانی بود
نصرتِ حق کردہ ام اندر کلام
کارِ من اینست دگر و السلام

# کیفیت مناظرہ مرشد آباد

از تالیفات جناب جامع فضل وکمال مولانا مولوی محمد سعید صاحب
اڈیٹر نصرۃ السنہ۔ در مطبع سعید المطابع واقع بنارس طبع شد

واضح ہو کہ جو مضمون اخبار الاخیار و مشیر قیصر و دیگر اخباروں میں بہ نسبت مناظرہ طبع ہوا تھا محض غلط تھا۔ ناظرین کو ..اس مضمون کا ملاحظہ کیفیت سے معلوم ہو جاوے گا۔ المشتہر محمد سعید عفی عنہ

## کیفیت مناظرہ مرشد آباد

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔ الحمد للہ رب العالمین۔و الصلوۃ و السلام علی رسولہ محمد و علی آلہ و اصحابہ اجمعین ۔ اما بعد

دیب کنڈ ضلع مرشد آباد سے مولوی ابراہیم صاحب و حاجی نقیب الدین ( واضح ہو کہ جو کچھ صرفہ آمد و رفت علماء و کھانے پینے وغیرہ میں ہوا، نہایت دریا دلی سے حاجی نقیب الدین صاحب نے کیا، اور انتظام اون کے صاحبزادوں نے فرمایا۔ خصوصاً منشی عماد الدین و ہارون وشیخ محرم علی نے بہت سعی کی ۔جزاھم اللہ عنا و عن جمیع الموحدین ) ومولوی حفاظت اللہ صاحب کا خط بدیں مضمون پہنچا کہ

۲۶ ربیع الثانی کو مابین اہل حدیث وحنفیہ کے مناظرہ کی تاریخ معین ہوئی ہے حنفیہ نے اپنے علماء کو دور دراز سے بلایا ہے آپ کا ایسے موقع میں آنا احقاق حق کے لئے بہت ضرور ہے مبلغ ...روپئہ زاد راہ و دو آدمی کا روانہ کیا جاتا ہے۔ فقط۔

باوجودیکہ مجھ کو اشغال شتی درپیش تھے، ایک دن کی بھی فرصت نہ تھی مگر تائید دین وتقویت قلوب مومنین کثرھم اللہ الی یوم الدین کے لئے جانا ضروری معلوم ہوا۔ ۲۲ ربیع الثانی ۱۳۰۵ھ یوم شنبہ کو بمعیت بشارت کریم طالب العلم بنارس سے روانہ ہوکر غازی پور پہنچا۔ وہاں سے مولوی حافظ عبد اللہ صاحب مدرس مدرسہ چشمہ

رحمت کو بھی اپنے ہمراہ لیا۔ یوں یک شنبہ غازی پور سے روانہ ہو کر قریب دو بجے دن کے آرہ سٹیشن پر پہنچا۔ مولوی ابراہیم صاحب و مولوی ادریس صاحب و مولوی تلطف حسین صاحب سٹیشن پر موجود تھے۔ مولوی ابراہیم صاحب نے بہت اصرار کیا کہ تھوڑی دیر کے لئے آپ لوگ میرے مکان پر تشریف لے چلئے۔ اگر چہ ٹکٹ ہم لوگوں کا عظیم گنج کا تھا، مگر بپاس خاطر دوستاں اوترنا ہی پڑا۔ ۵ گھنٹہ آرہ میں ٹھہرنے کا اتفاق ہوا۔ جناب مولوی ابراہیم صاحب و مولوی ادریس صاحب نے نہایت خوش اخلاقی سے ہم لوگوں کو اپنا ممنون بنایا۔ مولوی ابراہیم صاحب سے بھی اصرار کیا گیا کہ آپ بھی ضرور تشریف لے چلئے۔ آپ کے وعظ و خوش بیانی سے لوگوں کو بہت بڑا نفع ہو گا۔ مولوی صاحب نے وعدہ فرمایا کہ ان شاء اللہ چہار شنبہ کو میں یہاں سے چلوں گا۔

ہم لوگ شام کی گاڑی میں سوار ہو کر ۱۲ بجے دن کے اسٹیشن نلہٹی پر پہنچے۔ وہاں سے ۳ بجے ایک دوسری گاڑی میں سوار ہو کر ۷ بجے شب کے سٹیشن عظیم گنج میں پہنچے۔ مجھ کو بہت سفر کا اتفاق ہوا مگر ایسی ریل گاڑی نہ دیکھی۔ گویا نہایت خراب یکہ کی اخت (بہن) تھی۔ رفتار و ہچکولے میں بیل گاڑی کی قطعہ۔

اسٹیشن پر مولوی حفاظت اللہ استقبال کو آئے۔ عظیم گنج سے گورہ بازار ۷ کوس ہے۔ بسواری آگبوٹ وہاں پہنچے وہاں جا کر معلوم ہوا کہ تاریخ مناظرہ کی ۳۰ ربیع الثانی ہے

اس بات سے طبیعت کو نہایت کوفت ہوا کہ یہ چار دن زائد محض بیکاری میں گذریں گے۔ جانب مخالف کے مؤسس مجلس مناظرہ کو بلا کر کہا گیا کہ کوئی ایسی صورت ہو سکتی ہے کہ مناظرہ کل سے شروع ہو۔ انہوں نے کہا کہ ہمارے علماء جن کو ہم لوگوں نے دہلی وغیرہ سے طلب کیا ہے، اب تک نہیں آئے۔ تاریخ معینہ سے پیشتر مناظرہ ہونے کی کوئی صورت نہیں۔

مولوی حفاظت اللہ صاحب نے کہا ہمارے مخالفین ہمیشہ ہم کو طعنہ دیتے ہیں کہ اہل حدیث کی جانب علماء بہت کم ہیں، اب کے اس طعن کو رفع کرنا بہت ضروری ہے۔ ہم لوگوں نے بھی اس رائے کو بہت پسند کیا۔ یہ صلاح ہوئی کہ مولوی عبد العزیز صاحب بن حاجی شیخ احمد اللہ صاحب، کہ نہایت ذہین تیز طبع ہیں، ان کا آنا اس مجلس میں بہت ضرور ہے۔ فی الفور ایک آدمی ان کے لانے کے لئے روانہ کیا گیا۔ مولوی

ابراہیم (آروی) کو بھی تار دے دیا۔ الحمد للہ کہ ۲۸ تاریخ تک سب تشریف لے آئے۔

۲۹ تاریخ دیب کنڈ سے روانہ ہو کر گورہ بازار پہنچے۔ حاجی نقیب الدین صاحب نے گورہ بازار میں ایک کوٹھی کرایہ پر لے رکھی تھی، وہیں سب کے سب مجتمع ہو گئے۔ گردونواح کے اہل حدیث بھی مناظرہ کی خبر سن کر دو دو منزل تین تین منزل سے جمع ہو گئے۔ قریب دو ہزار کے مجمع اہل حدیث کا تھا۔ علماء اہل حدیث بھی بہت جمع ہو گئے۔ نام نامی ان کے یہ ہیں: اڈیٹر رسالہ (نصرۃ السنہ) راقم الحروف محمد سعید بنارسی۔ مولوی حافظ عبداللہ صاحب غازی پوری۔ مولوی محمد ابراہیم صاحب آروی۔ مولوی محمد صاحب منگل کوٹی۔ مولوی ابراہیم صاحب دیب کنڈی۔ مولوی حفاظت اللہ صاحب۔ مولوی محمد صاحب ساکن جامرہ۔ مولوی مولی بخش صاحب۔ مولوی اسحاق صاحب رحمت پوری۔ اور بھی چند صاحب تھے۔

ہمارے مخالفین کی جانب مولوی ہدایت اللہ خان جون پوری۔ مولوی عبدالحق صاحب دہلوی۔ ملا عارف صاحب ولایتی۔ مولوی لطف الرحمٰن صاحب مدرس مدرسہ کلکتہ۔ مولوی کریم بخش صاحب۔ مولوی شیر علی صاحب۔ مولوی ہادی حسن صاحب۔ مولوی سعدالدین صاحب۔ مولوی عبدالحق صاحب بنگالی۔ اور بھی بہت سے لوگ تھے۔

قبل اس کے کہ کیفیت مناظرہ کی لکھی جاوے بنا مناظرہ کی لکھنا بہت ضرور ہے۔ مولوی ابراہیم صاحب دیب کنڈی جب ہندوستان سے علم تحصیل کر کے اپنے مکان میں آئے، تو اتباع سنت کی اشاعت شروع کی۔ اس درمیان میں ایک شخص مولوی عبدالحق نامی شاگرد مولوی عبدالقیوم صاحب کے ایک گاؤں میں تشریف لائے۔ مولوی ابراہیم صاحب اون کی ملاقات کو گئے۔ اس درمیان میں تقلید کا ذکر آ گیا۔ مولوی عبدالحق نے اثبات تقلید شروع کیا۔ مولوی ابراہیم نے ان کے مقابل میں ان کے ادلہ کے جواب دینے شروع کئے۔ آخر مولوی عبدالحق صاحب لاجواب ہو گئے اور فرمایا اگرچہ میں ہار گیا ہوں مگر میرے اور لوگ مختلف بلاد میں ہیں، ان کو جمع کر کے دلائل وجوب تقلید کے پیش کرونگا۔ اسی پر مجلس مناظرہ کی ختم ہوئی۔

مولوی ابراہیم صاحب اپنے مکان میں واپس آئے۔ مولوی عبدالحق صاحب نے اسی یوم سے اہتمام مناظرہ کرنا شروع کیا۔ دیہات میں گھوم گھوم کر چندہ

وصول کرنے لگے۔قریب چار ماہ کے مولوی عبدالحق صاحب نے چندہ جمع کیا اور مقام گورہ بازار علاقہ مرشد آباد سے ایک خط مولوی ابراہیم صاحب کو لکھ بھیجا۔

نقل خط مولوی عبدالحق صاحب حنفی

بسم اللہ الر حمن الر حیم نحمدہ و نصلی علی نبیہ الکر یم ۔ اما بعد السلام علی من اتبع الھدی ان ینکشف لکم انانحن حاضرو ن فی جورا با زار لتر تیب مقا مۃ المنا ظرۃ فی المسائل المختلفۃ فی ما بیننا لا ظھار الحق و لر فع شکو ک عوا م الخلق و نحن تعینا یو م المنا ظرۃ فی ثمان عشرین شھر اگھن فینبغی لکم ان تحضروا فی ذلک الیو م و تبا حثوا فیھا ۔ فقط ۔ تحریر فی التا ر یخ ۲۲ ۔ اگھن۔

المعتصم باللہ محمد عبد الحق صدیقی ۔

العبد ڈاکٹر عنا یت علی حنفی عفا اللہ عنہ

عبارت سر نا مہ : بخد مت وا لا جنا ب مو لوی ابرا ہیم صا حب سا کن بھیلڈانگہ دام فیضکم ۔ جواب ہذہ الرقیمۃ مطلوب

سید محمد علی محمدی حنفی غفر اللہ ذنو بہ والمعاصی

جواب از جانب مولوی ابراہیم صاحب دیب کنڈی

الحمد للہ الذی لم یز ل عا لماً و صلی اللہ علی خیر خلقہ محمد الذی ارسلہ للناس بشیراً و نذیراً و علی آلہ و صحبہ و سلم تسلیماً کثیراً ۔ سلا م الطف من النیم و ارق من التسنیم ۔ علی من سلک المسلک المستقیم ۔ اما بعد فقد تبین من کتا بکم الخطا ب۔ البعید عن الصوا ب ۔ مشتملاً علی ا غلا ط سنز یل عن و جو ھھا الحجا ب ۔ و متضمناً لشی عجا ب ۔ و ھو انکم عینتم تا ر یخ المنا ظرۃ ۔ قبل ا لا ستیشا ر و المشا ورہ ۔ و ما در یتم ان المنا ظرۃ من الا مور التی لا تتحق ا لا بین ا لا ثنین ۔ و لا تتعین من احد الجا نبین ۔ فعلم منہ ان بینکم و بین

المناظرة بعد المشرقين۔ فايا كم و التجا سر على هذا ا لا مر الجليل ۔ با لا ستعداد القليل ۔ فا نه ليس لكم اليه سبيل ۔ و انى فى هذه ا لا يام بعدة العلالة العليل ۔ فان لم تمتنعوا عنه فا وردوا شخصاً يحوى العلوم النقلية و العقلية ۔ و يجمع الفنو ن اليمانية و السمعية ۔ و عر فوا لنا اسمه و مسماه ۔ و سنده و استا ذه و ما وا ه ۔ لننظر او لّا اليه ۔ ثم نوضح ما له و ما عليه ۔ و حا ن لنا ان نذكر نبذاً مما عر ض لكم من الغلط و الخطاء۔ فاسمعوا بسمع الر ضاء ۔ قد تر كتم الفاء فى جواب اما الشر طية ۔ مع انه غير جا ئز عند اهل العر بية ۔ و قو لكم نحن تعينا يوم المنا ظرة فى ثمان عشرين شهرا گهن ۔ بينوا تركيبه بالو جه الحسن ۔ الم تعلم ان تعينا لازم من التفعل و هذا مقا م التفعيل ۔ و لا يصلح ثمان عشرين لظر فية يو م المنا ظرة كما لا يخفى على صا حب الفهم الكثير و القليل ۔ على ان المو ضع مو ضع الثا من، و قد بقى الى ا لآ ن فى العبارة و جوه المطا عن ۔تر كنا ها۔ لخو ف ا لا طالة۔ فه هذا القدر كفايه لمن له هدا يه۔المر سل محمد ابرا هيم ۲۲ ۔ اگهن

اس کے بعد دوسرا خط احناف کی طرف سے آیا۔

نقل خط دوم ۔از احناف۔ نحمده و نصلى على آ له الكر يم

الحمد لله و سلا م على عباه الذين ا صطفى ۔ اما بعد فقد و صل الينا كتا بكم و ظهر لنا ما سو لت لكم انفسكم المشتمل على ا لا مور التى لا ينظر فيها العاقل و لا يفتخر بها ا لا الجاهل ۔ بل هى خو ض و انهماك فى البا طل ۔ المنى عنه فى كتا ب الله عز و جل و مخا لف لتهذيب ا لا خلاق المحمد يه و موا فق لهوا ء النفسا نية ۔ و مطا بق لغرور النفس ا لا مارة اللئيميه، فهذه ليست ا لا الهفوا ت التى تخبر عن صا حبها

لان کل اناء یتر شح بما فیه و انا عر ضنا عن بیا نها لقو ل النبی صلی اللہ علیہ وسلم من حسن اسلا م المر ء تر که ما لا یعنیه فا لآ ن حان ان یتعین محل المنا ظره و زمان المقا بلة من الجا نبین لان فیها شفا ء لکل دا ء و دوا ء العمی العمیاء فا علموا ان علماء اهل السنة الجماعة الذین جهدوا بذ لهم و صر فوا همتهم لهذا الا مر النیف د خلوا فی هذا المقام الشر یف فا حضروا و عینوا تا ر یخ الیو م المذ کور و اما قو لکم عرفوا لما اسمه فاکشفوا الغطاء عن و جه قلو بکم و اسمعوا منی ان اسما ء البار کة لبعض هولا ء ا لا کا بر المو لوی احسا ن علی سالاری و المو لوی سعد الدین ایضاً و المو لوی سید عبد الرحیم و المو لوی لطف الر حیم کثر الله سوا د هم و شکر الله سعیهم و الحمد لله و السلام علی عباده الله الصا لحین ۔

المتصم با لله محمد عبد الحق الصدیقی

*جواب خط دوم از مولوی محمد ابراہیم صاحب دیب کنڈی*

نحمد الله عز و جل و نصلی علی حبیبه المر سل و آ له و صحبه الها دین الی المنهج ا لا عدل اعلم ان رقیمتك العقیمة ۔ قد اعجبنا ما فیها من الفا ظ السب و الکلما ت الشنیعة الذمیمة فیالله العجب لم تتعرض فیهاللجوا ب عن الا عترا ض ۔ و اعرضت عن ا لا شیاء التی لا یسعها ا لا عرا ض ۔ فما لك تسلك دا ئما عند المقصو د و الا صلی مسلك ا لاغماض ۔ و تمشی کالحباری فی الصحا ری ۔ الی الیمین تا رةً و الی الشمال اخری ۔ کا نك لا تسمع و لا تر ی ۔ فسکوتك هذا عجز وا ضح ۔ و سفه فا ضح ۔ الم یقرع سمعك قو له صلی اللہ علیہ وسلم الدین نصیحة و المو من مرأة المو من ، فکیف تغضب علی من تظهر عیو بك و ا غلا طك نصحاً غیر طا عن ۔ قد عددت لوا حق ا غلاطك

فوجد تها كثيرة ـ متجا وزة عن العشرة ـ التى لا يصدر مثلها عن الطلبا ء فضلاً عن العلما ء ـ ان شئت الا طلا ع عليها فاصلها لك تفصيلا ـ بحيث لن تجد الى المخلس عنها سبيلاً ـ ا لا ان فيها عبرة لمن له اد نى سكة سليم ـو تمييز للعو ج من المستقيم ـ و الله يهدى من يشا ء الى الصرا ط السوى القويم ـ اعلم انا ار سلنا شخصين لتعين المنا ظرة ـ فصمموا امره بالموا جه و المشا ورة ـ و الله يعصمكم عن المخا صمة و المكابرة ـ فقط ـ محمد ابرا هيم عفى عنه

بعد اس کے عربی کی تحریر حنفی مولوی صاحب نے چھوڑ دی ۔ فارسی میں تحریر شروع کی ۔ فی الجملہ بعد ردو قدح کے ۳۰ ربیع الثانی تاریخ مناظرہ کی ٹھہری ۔

۲۹ ربیع الثانی کو شروط مناظرہ کی تحریر کر کے علماء احناف کی خدمت میں ارسال کی گئیں ۔ وہ شروط بعینہ واسطے ملاحظہ ناظرین کے نقل کی جاتی ہیں ۔

بسم الله الر حمن الر حيم ـنحمده و نصلى على نبيه الكريم اما بعد

۱ ۔ اہل حدیث کی جانب سے من عماد الدین ابن حاجی نقیب الدین صاحب صدر انجمن قرار پائے

۲ ۔ حضرات احناف کی جانب سے مثل راجہ صاحب یا کنور صاحب کے صدر انجمن ہونا ضرور ہے اور اون کی منظوری تحریری سے ہم کو اطمینان ہونا چاہئے

۳ ۔ جس جانب سے کوئی امر خلاف شرط مناظرہ ظہور پذیر ہوگا صدر انجمن اوس جانب کے جواب دہ ہوں گے

۴ ۔ مجلس مناظرہ بحفاظت پولیس بتاریخ ۱۵ جنوری بروز یک شنبہ بوقت آٹھ بجے صبح کو منعقد ہوگی

۵ ۔ امر تصفیہ طلب ( منشی عنایت اللہ صاحب مختار ) تقلید شخصی ہوگا اگر احناف وجوب تقلید شخصی ثابت کر دیں گے تو ہم لوگ ہم اپنے مذہب سے رجوع کریں گے ۔ اور اگر وجوب تقلید شخصی ثابت نہ ہوا تو حضرات احناف اپنے مذہب سے رجوع کریں گے

۶۔ ہر ہر جانب کے چالیس اشخاص ممتازین خاص مجلس میں شریک ہونگے
۷۔ ہر فریق اپنے مدعا کو پہلے ضبط تحریر میں لاکر اپنے دستخط کرے گا پھر حاضرین جلسہ کو سنائے گا
۸۔ ہر ہر فریق کی تحریر و تقریر دونوں ملا کر ایک ایک گھنٹہ سے زائد نہ ہوگی جو فریق اپنا کام اس مدت میں مکمل نہ کر سکے گا وہ اوسی قدر لاجواب تصور کیا جائے گا
۹۔ ہر فریق کو کل دو دو بار تحریر و تقریر کا وقت دیا جائے گا پھر قطع کلام ہوگا
۱۰۔ کوئی مناظر خارج از مبحث کلام کرنے کا مجاز نہ ہوگا۔
۱۱۔ فریقین کو بکمال تہذیب کلام کرنا ہوگا
۱۲۔ جس جانب سے خلاف داب مناظرہ واقع ہوگا وہ جانب مغلوب سمجھا جائے گا اور اسی وقت گفتگو بند کی جاوے گی
۱۳۔ ایسا حکم قرار دینا ہوگا جو بلا رعایت قوت دلیل کو ظاہر کر سکے اگرچہ خلاف مذہب فریقین ہو
۱۴۔ اثناء تقریر میں کوئی شخص کلام کرنے کا مجاز نہ ہوگا ہاں بذریعہ تحریر کے یا چپکے سے یاد دہی کر سکے گا۔ ،(روانہ روز شنبہ ۳ بجے)

۳۔ بجے دن کے یہ شروط معرفت چند آدمیوں کے ارسال کی گئیں۔ قریب ۹ بجے شب کے علماء احناف کا یہ جواب آیا

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔ الحمد للہ رب العالمین و الصلوۃ علی رسولہ محمد و آلہ و اصحابہ اجمعین ۔
السلام علی من اتبع الھدی۔ من محمد اعظم الی عماد الدین
۱۔ اہل سنت و جماعت نے من محمد اعظم کو بمقابل آپکے صدر انجمن قرار دیا
۲۔ بحث اگر بشروط مناظرہ متعارفہ مدونہ ہو تو تیسری شرط منظور
۳۔ شرط چوتھی منظور۔
۴۔ علمائے اہل سنت و جماعت کو تقلید شخصی میں بمخالفت دعوی آپ کے بحث کرنے میں انکار نہیں۔

۵۔ چونکہ اعداد امراء و شرفائے اہل سنت و جماعت کثیر ہیں بناء قید چالیس اشخاص کی غیر منظور

۶۔ علمائے اہل سنت و جماعت کو مناظرہ تقریری منظور ہے بحسب ضرورت تحریر بھی عمل میں آئے گی

۷۔ چونکہ شرط آٹھویں داب مناظرہ متعارفہ سے باہر ہے بنا بریں غیر منظور

۸۔ شرط نویں محض پوچ لچر پادر ہوا ہے

۹۔ کوئی مناظر کارج از مبحث علمی کلام کرنے کا مجاز نہ ہوگا۔

۱۰۔ شرط گیارھویں بطیّب خاطر منظور۔

۱۱۔ شرط بارھویں منظور ہے بشرطیکہ خلاف داب مناظرہ متعارفہ مدونہ نہ ہو۔

۱۲۔ شرط تیرھویں و چودھویں منظور۔

۱۳۔ مناظر وقتاً فوقتاً اپنی خواہش کے موافق نائب مقرر کر سکے گا

العبد المتمسك بحبل الله المتين ۔

محمد اعظم عفی عنہ مورخہ یکم ماگھ ۱۲۹۴ بنگلہ

اس جواب کا نمبر ۸ ملاحظہ کے قابل ہے۔ ماشاء اللہ کیا تہذیب ہے۔ شب ہی کو اس کا جواب اہل حدیث کی جانب سے تیار ہو کر بوقت صبح روانہ ہوا

نقل جواب اہل حدیث:

بسم الله الر حمن الر حيم ۔ حا مداً و مصلياً و مسلماً

۱۔ محمد اعظم صاحب شخص مجہول ہیں اس لئے بغیر منظوری شرط ثانی انعقاد مجلس مناظرہ میں خوف فساد ہے پس پابندی اس شرط کی ضرور ہے

۲۔ مجلس مناظرہ میں جس جانب سے بے عنوانی پیش آوے گی اوس کی جواب دہی صدر انجمن کو ضرور کرنا ہوگا

۳۔ اس طرف سے لکھا گیا کہ اگر احناف تقلید شخصی ثابت کر دیں گے تو ہم لوگ اپنے مذہب سے رجوع کریں گے۔ اس کو دعوی قرار دینا اور یہ کہنا (بمخالفت دعوی آپ کے بحث کرنے میں انکار نہیں) مشعر زعم فاسد ہے، اس لئے مکرر لکھا جاتا ہے کہ وجوب تقلید شخصی کا بار ثبوت آپ پر ہے

۴۔ شرط پنجم منظور۔
۵ پابندی شرط ہفتم ضروری ہوگی تاکہ کسی کو جائے انکار وافتراء باقی نہ رہے
۶۔ شروط ہشتم ونہم کی نامنظوری منظور۔
۷۔ مبحث کو مقید بقید علمی کرنا مشعر ارادہ تطویل لاطائل ہے۔
۸۔ شرط سیز دہم بشرط اقرار عجز منظور
العبد۔ عمادالدین صدر انجمن۔ روانہ وقت ۱۱ بجے شب معرفت پناہ اللہ

اس کا جواب یہ آیا کہ مجلس مناظرہ میں یہ سب باتیں طے ہو جائیں گی۔ ایک مختار صاحب تشریف لائے اور کہا کہ آپ لوگ ہمارے مہمان ہیں، بلا کھٹکے تشریف لے چلئے کچھ اندیشہ نہ کیجئے۔ ہم لوگ تو پہلے ہی سے تیار تھے بسم اللہ کر کے اوٹھے اور قدم بڑھایا۔ مجلس مناظرہ میں داخل ہوئے۔

یہ مجلس بہت بڑے میدان وسیع میں منعقد ہوئی تھی۔ دونوں جانب کے ہزاروں آدمی موجود تھے۔ ہر مذہب کے لوگ سیر وتماشا مذہبی مناظرہ دیکھنے سننے کو آئے بڑے بڑے نامی گرامی وکیل ضلع بھی تشریف لائے۔

جاتے ہی احناف کی جانب سے کنور حفاظت اللہ صاحب نے تحریک کی کہ چندکس غیر مذہب کے ثالث معین ہونا ضرور ہے۔ ۹۔ آدمی جن میں سے بابو بیکنٹھ بہت ذی لیاقت وفہمیدہ تھے حسب قرارداد ہر دو فریق ثالث مقرر ہوئے اور ایک تحریر اس مضمون کی لکھی گئی کہ بعد سماعت دلائل ہر دو فریقین کے جو کچھ ثالث لوگ قول فیصل تجویز فرمائیں گے وہ ہر دو فریق کو منظور کرنا پڑے گا۔ ہر دو فریق کے صدر انجمن کے دستخط ہو گئے ثالثوں نے کہا کہ نزاع آپ لوگوں کی کس امر میں ہے۔ جواب دیا گیا کہ آئمہ اربعہ میں سے ایک کی تقلید واجب ہے یا نہیں اس میں بالفعل نزاع ہے۔ علمائے حنفیہ کہتے ہیں کہ تقلید واجب ہے ہم لوگ کہتے ہیں کہ تقلید کا ثبوت شرع سے نہیں ہے ثالثوں نے کہا کہ آپ لوگ سوال لکھ کر دیجئے۔ اس جانب سے یہ تحریر علمائے احناف کے سامنے پیش ہوئی

ہم لوگ تقلید شخصی کو واجب نہیں جانتے کیونکہ ہم شریعت سے یعنی قرآن و حدیث سے اس کی دلیل نہیں پاتے یعنی قرآن وحدیث میں اس کا ثبوت و

ذکرنہیں پایا اسلیئے اس کو ہم مذہبی بات نہیں جانتے جو اس کو مذہبی بات کہے اوس سے دلیل طلب کرتے ہیں اور اپنی طرف سے کوئی حکم نہیں لگا سکتے۔

عبدالعزیز۔ محمد ابراہیم آروی۔ ابراہیم دیب کنڈی۔ محمد سعید بنارسی۔ عبداللہ غازی پوری۔ خدا بخش۔ محمد اسحاق۔ محمد منگل کوٹی۔ عبدالرحمٰن

اس کا جواب بعد ایک گھنٹہ کے حنفیوں کی طرف سے بذریعہ تحریر کے یہ ملا:

## نقل جواب علماء حنفیہ

کتاب میں احکام شرعیہ چھ قسم ہیں۔ واجب۔ مندوب۔ مباح۔ حرام۔ مکروہ تحریمی۔ مکروہ تنزیہی۔ تقلید شخصی ان اقسام میں سے کون قسم میں داخل ہے۔ اس کو شرح وار لکھئے اور کلام اللہ اور حدیث میں بات بالتفصیل مذکور نہیں ہے اوس کو آپ کیا کہتے ہیں اور اوس پر عمل کرتے ہیں یا نہیں۔ محمد کریم بخش ساکن نواں کھانی۔ محمد سعد الدین سالاری۔ محمد فیض اللہ اسلام آبادی۔ محمد لطف الرحمٰن طالب پوری۔ عبدالرحیم سالاری۔ محمد احسان علی سالاری۔ محمد عارف ساکن پشاور موضع کڑوی حال وارد کلکتہ مسجد ناخدا

## اس کا جواب اہل حدیث کی طرف سے اسی وقت دیا گیا

۱۔ شروع سوال میں دعوی کیا ہے کہ کتاب میں احکام شرعیہ کے چھ قسم ہیں اوس کا ثبوت لکھئے۔

۲۔ ہر شش اقسام کی تعریف اور دلیل حصر لکھئے

۳۔ چونکہ ہم لوگ پہلے ہی ظاہر کر چکے ہیں کہ ہم اپنی طرف سے کوئی حکم نہیں لگا سکتے کیونکہ شریعت میں اس کا ثبوت و ذکر نہیں پاتے پھر اوس کے لئے ایک خاص حکم حرام یا مکروہ وغیرہ طلب نہیں کرنا چاہئے۔ مع ہذا آپ خود تسلیم کر چکے ہیں کہ احکام ششگانہ مذکورہ شرعیہ ہیں اور ہم تقلید شخصی کو داخل شریعت نہیں سمجھتے پھر اس کو کسی اقسام میں داخل کرنے کا سوال چہ معنی دارد

۴۔ قرآن وحدیث میں جو بات مزکور نہیں ہے اوس کا جزیہ لکھئے تو جواب دیا جائے گا

بعد اس کے ثالثوں نے علماء حنفیہ کی طرف مخاطب ہو کر کہا کہ قرآن و حدیث سے کوئی دلیل وجوب تقلید کی آپ کو ضرور دینا چاہئے کیونکہ اہل حدیث منکر ہیں کہ قرآن و حدیث میں اس کا کہیں ثبوت نہیں ہے۔ آپ صاحبوں کو اس کا ثبوت دینا چاہئے۔

بعد مشورہ کے علماء حنفیہ نے آیت فا سئلوا اھل الذ کر ان کنتم لا تعلمو ن (النحل:۴۳) کو پیش کیا۔

چونکہ ۱۱ بج چکے تھے۔ وکلاء لوگ گھبرائے اور کہا کہ پھر یوم چہار شنبہ میں مجلس مناظرہ منعقد ہوگی، اس درمیان میں ہم کو فرصت نہیں ہے۔

پھر یوم چہار شنبہ بوقت ۲ بجے مجلس مناظرہ کی منعقد ہوئی۔

ثالثوں نے اہل حدیث سے کہا کہ آپ لوگ اس آیت کا کیا جواب دیتے ہیں۔ جواب اس کا پہلے سے ہی لکھا گیا تھا۔ کوئی ایسا مشکل جواب بھی نہ تھا۔ مولوی عبدالعزیز صاحب مظفر پوری (رحیم آبادی) نے فوراً کھڑے ہو کر جواب اس آیت کا ادا کیا۔

## خلاصہ جواب من جانب اہل حدیث

۱۔ دعوی علمائے احناف کا یہ تھا کہ اہل سنت والجماعت کے نزدیک تقلید شخصی واجب ہے اور اس کے وجوب پر آیت فا سئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمو ن کو دلیل ٹھہرایا ہے۔ اس کا جواب ہم چند وجوہ سے گذارش کرتے ہیں

ا۔ اہل سنت والجماعت کی تعریف کرنا مدعی کو مناسب تھا۔ سو اہل سنت والجماعت کی تعریف مدعی نے نہیں بیان کی۔ اگر تعریف بیان کرتے تو معلوم ہو جاتا کہ اہل سنت و الجماعت کون ہے۔

مدعی نے یہ لفظ فرمایا ہے، اہل سنت والجماعت، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ جو تقلید کو واجب نہ ٹھہرائے وہ اہل سنت والجماعت میں داخل نہیں ہے، حالانکہ یہ محض خلاف ہے۔ اہل سنت والجماعت تو اوس کو کہتے ہیں کہ پیروی سنت و جماعت صحابہ کی کرے۔ ہم امید کرتے ہیں کہ مولوی ہدایت اللہ خان جون پوری ان معنوں سے انکار نہ فرمائیں گے۔ اگر انکار کرینگے تو ان شاء اللہ بعد اس کے انہیں کی کتب پیش کی جائیں گی۔ امام ابوحنیفہ تو خود سنہ ۸۰ ہجری میں پیدا ہوئے ۱۵۰ ہجری میں اون کا انتقال

ہوا۔ یہ مذہب تو خود صحابہ کے بعد حادث ہوئے۔ پھر تقلید کا وجوب اہل سنت کے نزدیک کیسے مسلّم ہوگا۔

۲۔ ہمارے مخاطب نے یہ نہ بیان فرمایا کہ اس آیت میں کون لفظ ایسا ہے جس کے معنی یہ ہیں کہ چاروں اماموں میں سے ایک کی تقلید واجب ہے۔ ذرا مہربانی کر کے اس آیت میں اوس لفظ کا نشان دیں۔

۳۔ آیت میں لفظ فاسئلوا ہے جس کے معنی یہ ہیں کہ پوچھ لو۔ مسؤل عنہ کا ذکر نہیں کہ کس بات کو پوچھ لو۔ ہمارے مخاطب نے اس کو بیان نہ فرمایا۔ اگر بیان فرماتے تو معلوم ہو جاتا کہ اس آیت سے رد تقلید نکلتا ہے نہ تقلید۔

۴۔ آیت میں یہ حکم ہوتا ہے کہ پوچھ لو۔ اگر اس کے یہ معنی ہیں کہ چاروں آئمہ میں سے ایک سے پوچھ لو، تو بھلا امام ابوحنیفہ، جن کو مرے ہوئے گیارہ سو برس سے زائد ہوئے، کیسے پوچھیں۔ معاذ اللہ۔ اللہ تعالی نے ہم کو ایسی چیز کی تکلیف دی جس کی ہم کو قدرت نہیں ہے۔

اگر آپ صاحب یہ اس کی تاویل فرماویں کہ پوچھنے سے مراد عام ہے، اوس سے پوچھو یا اوس کی کتاب سے معلوم کرلو،

اس کے جواب میں یہ گذارش ہے: اولاً تو یہ خلاف ظاہر ہے

ثانیاً امام ابوحنیفہ نے کوئی کتاب نہیں تصنیف کی۔

پھر اگر کتب ہی کو دیکھنا ہے تو یہ کتب سنت کیا کافی نہیں ہیں۔

۵۔ اللہ تعالی نے فرمایا: ان کنتم لا تعلمون۔ یعنی اگر تم نہ جانتے ہو تو پوچھ لو۔ اس سے یہ کیسے معلوم ہوا کہ اگر تم دلیل کو نہ جانتے ہو تو اوس کو نہ دریافت کرو۔ حکم تو عام ہے۔ دلیل کے سوال سے تقلید رخصت۔

نیز یہ بھی معلوم ہوا جو آدمی جانتا ہو، اوس کو پوچھنا ضرور نہیں۔ اور کل بات کا پوچھنا یہ بھی معلوم نہیں ہوتا، بلکہ اوس بات کا دریافت کرنا معلوم ہوتا ہے جس کو نہ جانتا ہو۔

۶۔ اس آیت کو تقلید سے کیا علاقہ۔ کیا لگاؤ۔ یہ تو خاص ایک بات میں نازل ہوئی ہے۔ دیکھو تفسیر کبیر جلد ۶ ص ۱۲۸

۷۔ اگر فرض کیا جاوے کہ اس آیت سے تقلید ثابت ہوتی ہے، تو تقلید شخصی سے اس کو کیا

علاقہ۔ کیا لگاؤ۔ بینوا توجروا۔

اہل حدیث کی طرف سے جب جواب ختم ہوا، تو مولوی ہدایت اللہ خان جونپوری نے کہا کہ، ہم نے تو اس تقریر کا مطلب نہیں سمجھا۔ ہم کیا جواب دیں۔

بابو بیکنٹھ ثالث نے کہا کہ ہم لوگ تو سمجھ گئے۔ اور آپ نہ سمجھے اس کے کیا معنی۔

مولوی ہدایت اللہ خان نے کہا کہ اگر آپ سمجھ گئے ہوں، تو ہم کو سمجھا دیجئے

اوسی وقت بابو بیکنٹھ صاحب نے کھڑے ہو کر پوری تقریر کو ادا کر دیا۔

اوس وقت تو علمائے حنفیہ بہت گھبرائے۔ مولوی کریم بخش جو کلکتہ سے بلائے گئے تھے، حسب ہدایت مولوی ہدایت اللہ خان صاحب کے جواب دینے کو کھڑے ہوئے۔

کھڑے تو ہو گئے مگر عجب حیران کہ کیا کہوں۔ چہرہ زرد، زبان سے بات نہیں نکلتی۔ آخر مولوی ہدایت اللہ خان نے اون کو ڈانٹا کہ تم بیٹھ جاؤ۔ تم سے کوئی بات نہیں ہوسکتی۔ آخر کار معزول ہوئے۔ اون کے قائم مقام مولوی صاحب نے اپنے شاگرد مولوی شیر علی کو کھڑا کیا۔ انہوں نے کھڑے ہو کر بیان کیا کہ استدلال ہمارا لفظ اھل ذکر سے ہے۔ مراد اہل ذکر سے علماء مجتہدین ہیں۔ یہ آیت دلیل مطلق تقلید کی ہے نہ تقلید شخصی کی۔

تقلید شخصی کی دلیل ہم دوسری بیان کریں گے۔ اگر چہ یہ آیت خاص ایک بارہ میں نازل ہوئی ہے مگر حکم عام ہے۔

یہ تقریر سن کر ثالثوں نے کہا کہ اصل قرآن شریف سے یہ آیت ہم کو دکھاؤ، اس طرف سے کہا گیا کہ انگریزی ترجمہ سیل صاحب کا بھی موجود ہے۔ چنانچہ انگریزی ترجمہ میں یہ آیت دکھلا دی گئی۔ اوس میں صاف لکھا تھا کہ

اہل ذکر سے مراد علماء یہود و نصاری ہیں۔

ایک پادری صاحب بھی تشریف رکھتے تھے۔ انہوں نے بھی انگریزی ترجمہ دیکھ کر کہا کہ معنی اس کے یہی ہیں کہ اہل کتاب سے پوچھ لو۔

ثالثوں نے کہا کہ ظاہر مطلب تو آیت کا یہی معلوم ہوتا ہے کہ

اللہ تعالی فرماتا ہے کہ ہم نے تیرے پہلے جتنے پیغمبر بھیجے ہیں وہ سب آدمی تھے، اون کی طرف وحی بھیجی جاتی تھی۔ اے مشرکین مکہ! اگر تم کو اس کا شک

ہو، تو اہل کتاب سے پوچھ لو کہ پیغمبر لوگ آدمی تھے یا نہیں۔

مولوی ہدایت اللہ خان صاحب نے کہا کہ اگر چہ آیت خاص ہے، مگر حکم عام ہے اس کو نہ خیال کیا کہ یہاں عمومیت کا کوئی لفظ نہیں ہے۔ یہ تو آپ کے معلومات کا حال ہے۔ پھر کہا کہ اچھا ہم دوسری دلیل دیتے ہیں۔

ثالثوں نے کہا کہ آپ کو جس قدر دلائل بیان کرنے ہیں، وہ سب ایک دفعہ بیان کر جایئے۔ پھر اہل حدیث اون کا جواب دیں گے۔ اوس کے بعد آپ رد الجواب بیان کیجئے گا۔ پھر بحث ختم ہوگی۔ پھر ہم لوگ تجویز کریں گے۔

مولوی ہدایت اللہ خان نے فرمایا: بہت اچھا۔

مولوی شیر علی سے کہا کہ اچھا صاحب اور دلائل بیان کرو۔

مولوی شیر علی نے کھڑے ہوکر بیان کرنا شروع کیا۔

دوسری دلیل ہماری حدیث سنن ابن ماجہ کی اتبعوا السواد الاعظم ہے۔ یعنی حضرت ﷺ حکم فرماتے ہیں کہ پیروی کرو جماعت بڑی کی۔ تو ہم لوگوں کی یعنی حنفیوں کی جماعت بہت بڑی ہے۔ ہم لوگ سب تقلید کرتے ہیں، تقلید کو واجب کہتے ہیں۔ تو اس دلیل سے تقلید شخصی واجب ہوگئی۔

اگر کوئی یہ کہے کہ شافعیوں کی جماعت تھوڑی ہے، ایسی ہی حنبلیوں کی، تو اون کو بھی حنفی ہونا چاہئے۔ اس کا جواب ہم یوں دیتے ہیں کہ ہم حنفی لوگ اس کو جائز رکھتے ہیں کہ جو چاہے خواہ حنفی ہو، خواہ شافعی، خواہ حنبلی۔ غیر مقلد ہونے کو ہم لوگ جائز نہیں رکھتے تو حنفی شافعی ہونا تو جائز ہے مگر غیر مقلد ہونا جائز نہیں ہے۔

دلیل سوم: اللہ تعالی نے فرمایا لا تفسدوا فی الارض (الاعراف: ۵٦)۔ یعنی نہ فساد کرو زمین میں۔ فساد سے اللہ نے منع فرمایا ترک تقلید سے بھی فساد ہوتا ہے لاٹھی چلتی ہے گویا تارک تقلید فساد کرنے والا ٹھہرا۔ اس آیت سے معلوم ہوا کہ تقلید کو ترک نہ کرنا چاہئے

دلیل چہارم۔ بخاری و مسلم میں ہے کہ جو شخص اس بات کی گواہی دے کہ سوائے اللہ کے کوئی معبود نہیں اور محمد، اللہ کے رسول ہیں اوس کا قتل کرنا جائز نہیں مگر تین وجہ سے ایک یہ کہ زانی ہو۔ دوسرے یہ کہ قاتل ہو۔ تیسرے یہ کہ جماعت کثیر سے روگردانی

کرے۔ گروہ حنفیوں کا ہے خصوصاً مقلدین کا جو شخص مقلدین کی جماعت سے خارج ہوا اوس کا قتل کرنا حلال ہے اس سے معلوم ہوا کہ تقلید واجب ہے

دلیل پنجم۔ بخاری شریف صفحہ ۱۰۵۷ میں ہے

جس نے میرے امیر کی اطاعت کی اوس نے اطاعت کی میری۔

(امیری) کے معنی سردار کے ہیں۔ اس حدیث سے ایک سردار کی پیروی اور تقلید اچھی طرح سے معلوم ہوتی ہے، کیونکہ امام لوگ وہ بھی دین کے سردار تھے اون کی تقلید بھی کرنا گویا حضرت ﷺ کی پیروی ہے

دلیل ششم۔ بخاری شریف صفحہ ۱۰۵۷۔

من رأی من امیرہ شیئاً فکر ھه فلیصبر فا نه لیس ا حد یفارق الجما عة شبراً فیمو ت الا ما ت میتة جا ھلیة

یعنی جو اپنے امیر سے کوئی بات بری دیکھے، تو صبر کرے، کیونکہ جو کوئی جماعت سے ایک بالشت کی مقدار جدا ہوا، اور مر گیا تو وہ جاہلیت کی موت مرا۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جماعت کثیر سے جدا نہ ہونا چاہئے جماعت کثیر مقلدین کی ہے جو جماعت کثیر سے علیحدہ ہوگا وہ کافر مرے گا

دلیل ہفتم ترمذی صفحہ ۴۲ میں ہے

ید الله علی الجماعة من شذ شذ فی النار۔ یعنی اللہ کا ہاتھ جماعت بڑی پر ہے جو علیحدہ ہوا جماعت سے وہ جہنم میں علیحدہ کیا جاوے گا

جماعت کثیر مقلدین کی ہے اس سے علیحدہ نہ ہونا چاہئے

دلیل ہشتم۔ تفسیر کبیر صفحہ ۴۶۰ جلد ۵ میں ہے کہ تقلید واجب ہے ایسے تفسیر بیضاوی صفحہ ۲۴۳ میں بھی تقلید کو واجب لکھا ہے۔ فقط

یہ دلائل حنفیہ نے دو یوم میں پیش کئے۔ اس کے بعد جلسہ برخواست ہوا۔ پھر ہفتہ کے دن جلسہ کا انعقاد قرار پایا۔ اس درمیان میں حنفیوں نے یہ کاروائی کی کہ دہلی سے مولوی عبدالحق صاحب جو سابق میں مدرسہ فتح پوری کے مدرس تھے، اون کو بذریعہ تار کے طلب کیا۔ دو یوم بباعث بارش وغیرہ کے انعقاد جلسہ ملتوی رہا۔ اس درمیان میں مولوی عبدالحق صاحب بھی دھم سے آموجود ہوئے۔ حنفیوں میں شور ہوا کہ اب

البتہ ہمارے مولوی کام کے آئے ہیں۔ پہلے تو مولوی لوگ مقابلہ نہیں کر سکتے تھے اب البتہ مقابلہ ہوگا۔

شنبہ کے یوم ۸ جمادی الاولی کو قریب ا بجے پھر مجلس منعقد ہوئی۔

مولوی عبدالحق صاحب کھڑے ہوئے اور بیان شروع کیا۔ مولوی صاحب کے دلائل کو بھی ترتیب وار لکھا جاتا ہے۔

پہلے مولوی صاحب نے بیان کیا کہ تقلید شخصی کہتے ہیں کسی شخص کے قول کو معتبر سمجھ کر بے دلیل مان لینا، اس کا ہمارے مخاطب انکار کرتے ہیں، اور کہتے ہیں کہ تقلید شخصی کا کرنا جائز نہیں ہے۔ ثبوت اس کا قرآن وحدیث سے طلب کرتے ہیں۔ اگر تقلید شخصی نہ کی جاوے تو عجب فساد کا مقابلہ ہے۔ یہ قرآن یہ حدیث جو مانی جاتی ہے تو تقلیداً مانی جاتی ہے۔ مثلاً راویوں کا قول کہ ہم کو فلانے آدمی نے حدیث کیا۔ یہ بغیر دلیل کے مانا جاتا ہے۔ یہ لغات مثلاً قال کے معنی کہنے کے ہیں۔ اوستاد نے ہم کو بتا دیا۔ یہ بھی استاد کی تقلید ہے۔ اگر تقلید نہ جائز رکھی جاوے تو کل علم لغات وحدیث وغیرہ باطل ہو جاوے۔

اب ہم تقلید شخصی کو خاص قرآن سے ثابت کرتے ہیں۔

پہلی دلیل موقوف ہے تین مقدمہ پر:

پہلا قرآن میں دین کی سب اشیاء ہیں اس کو بیضاوی نے تفسیر آیت

نزلنا عليك الكتاب تبيانا لكل شيء ( النحل : ۸۹ ) میں لکھا ہے۔

مقدمہ دوسرا کل قرآن کا ماننا ہر مسلمان کو ضرور ہے۔ جیسے آیت

افتؤمنون ببعض الكتاب و تكفرون ببعض (البقرہ:۸۵) سے معلوم ہوا۔

انہیں دو مقدموں کے بیان میں مولوی صاحب نے شام کر دی۔

پھر دوسرے روز مولوی صاحب کو دو گھنٹہ وقت ثالثوں نے دیا کہ اس دو گھنٹہ میں اور جو کچھ آپ کو بیان کرنا ہو بیان کر جایئے۔

دوسرے یوم مولوی صاحب نے اول آتے ہی ثالثوں سے کہا کہ آپ ہمارے مخاطبین سے دریافت کر دیں کہ حدیث کی کون کون سی کتب کو یہ لوگ صحیح جانتے ہیں۔

اس طرف سے جواب دیا کہ صحیح بخاری و مسلم یہ دو کتاب تو بالکل صحیح ہیں۔ ان پر بغیر

کھٹکے عمل کرنا جائز ہے۔ باقی کتب میں نظر کی حاجت ہوتی ہے۔ کیونکہ اور کتب میں تینوں طرح کی احادیث ہیں: صحیح، حسن، ضعیف۔

یہ سن کر مولوی صاحب نے کہا کہ اسماء الرجال میں کون کون کتاب آپ لوگ معتبر سمجھتے ہیں۔

کہا گیا تقریب، میزان الاعتدال تو مشہور و معروف ہیں۔ باقی اور بھی ہیں۔

بعد اس کے مولوی عبدالحق صاحب نے بیان کرنا شروع کیا کہ میری اول دلیل تو یہی ہے کہ بخاری و مسلم کے ماننے پر کون سی دلیل ہے۔ حضرت ﷺ نے کہاں فرمایا ہے کہ بخاری و مسلم کو مانو۔ جو دلیل بخاری و مسلم کے ماننے کی ہے، وہی تقلید امام ابو حنیفہؒ کی ہے۔

دلیل دوسری بخاری شریف میں ہے پیغمبر خدا ﷺ نے فرمایا۔

بلّغوا عنّي و لو آية۔ ترجمہ۔ پہنچاؤ میری طرف سے اگر چہ ایک آیت ہو

اس میں آنحضرت ﷺ نے پہنچانے کو فرمایا ہے۔ یہ نہیں کہا کہ دلیل سے پہنچاؤ۔ بلکہ یہ کہا کہ پہنچاؤ۔

دلیل تیسری بخاری شریف میں ہے

فليبلغ الشاهد الغائب۔ (ترجمہ۔ پس چاہیے کہ حاضر غائب کو پہنچاوے)۔

اس حدیث میں آپ نے پہنچانے کا حکم فرمایا۔ یہ نہیں فرمایا کہ دلیل سے پہنچاوے۔

دلیل چہارم۔ پیغمبر خدا ﷺ کے زمانہ سے لے کر آج تک جس قدر واعظ، علماء مسائل روزہ نماز کے بیان کرتے چلے آئے ہیں، سب بغیر دلیل کے بیان کرتے چلے آئے ہیں۔ گویا کہ یہ اجماع ہو گیا۔ اور اجماع بھی دلیل ہے دلائل شرع سے۔

دلیل پنجم۔ اللہ تعالی نے فرمایا

اطيعوا الله و اطيعوا الرسول و اولی الامر منكم (النساء: ۵۹)

اطاعت کرو اللہ کی اور اطاعت کرو رسول کی اور صاحب حکومت کی جو تم میں سے ہوں۔

اللہ تعالی نے اولی الامر کی اطاعت کا حکم فرمایا ہے۔ یہ نہیں کہا کہ جب دلیل سے وہ کہیں، تب مانو، اور جب بے دلیل کہیں تو نہ مانو۔

مراد اس سے آیت سے مجتہد لوگ ہیں

مقدمہ تیسرا۔ قرآن وحدیث میں قیاس کرنے کا حکم ہے دیکھو اللہ تعالی نے فرمایا ہے

واذا جاء هم امر من الا من أو الخو ف اذا عوا به و لو ردوه الی الرسو ل و الی او لی الا مر منهم لعلمه الذین یستنبطو نه منهم۔ ( النساء :۸۳) ترجمہ: اور جب آتی ہے اون کے پاس کوئی بات امن کی یا ڈر کی پھیلاتے ہیں اوس کو۔ اور اگر پھیرتے اوس کو طرف رسول کے اور طرف صاحبوں حکم کے اون میں سے البتہ جان لیتے وہ لوگ کہ تحقیق کرتے ہیں اوس کو اون میں سے

اس آیت میں اللہ تعالی نے یستنبطو نه فرمایا ہے جس کے معنی قیاس کرنے کے ہیں۔

اور آنحضرت ﷺ نے بھی بہت مواضع میں قیاس کیا ہے۔ ایک شخص نے آپ سے مسئلہ پوچھا کہ شرم گاہ کے ہاتھ لگانے سے وضو لازم ہوتا ہے یانہیں۔ آپ نے فرمایا هل هو ا لا مضعة منی۔

راقم کہتا ہے کہ مولوی صاحب نے اکثر احادیث میں غلطیاں کیں۔ لفظ حدیث کا (منک) ہے اوس کو مِنّی فرمایا۔ ایسے ہی اور احادیث کے بیان میں.. بہت مقام پر غلطی سے پڑھا۔

خیر اب اصل قصہ کی طرف مراجعت کی جاتی ہے مولوی عبدالحق نے فرمایا کہ بس قرآن وحدیث سے قیاس کرنا معلوم ہوا، تو اب قیاس کرنے والے وہ کون لوگ ہیں۔ مجتہد تو ہیں اونہیں کی تقلید کرنا چاہئے۔ ایسے ہی فضیلت مجتہدین کی اوس حدیث سے معلوم ہوتی ہے جس کو بخاری نے کتاب العلم میں روایت کیا ہے بخاری صفحہ ۱۸ میں ہے

عن ابی موسی عن النبی ﷺ قا ل مثل ما بعثنی الله به من الهدی و العلم کمثل الغیث الکثیر ا صا ب ارضاً فکا نت منها نقیة قبلت الماء فا نبتت الکلاء و العشب الکثیر و کا نت منها اجا دب امسکت الما ء فنفع الله بها الناس فشر بوا و سقو و زر عوا و ا صا ب منها طائفة ا خری انما هی قیعا ن لا تمسك ما ء و لا نبتت کلاء فذ لك مثل من فقه فی دین الله و نفعه بما بعثنی الله به فعلم و علم و مثل من لم یر فع بذ لك رأسا و لم

یقبل هدی الله الذی ار سلت به( ترجمہ۔ ابوموسی آنحضرت ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ فرمایا آنحضرت ﷺ نے مثال اوس کی جس کے ساتھ مجھ کو اللہ نے بھیجا ہدایت وعلم سے مثل بارش بہت کے ہے کہ ایک زمین پر برسی بعض ٹکڑا اوس کا تو بہت عمدہ تھا اوس نے پانی کو جذب کیا تر سوکھا سبھی طرح کا گھاس جم آیا بعض ٹکڑا زمین کا گہرا تالاب کی طرح تھا پانی کو روک رکھا اوس کے ذریعہ سے اللہ نے آدمیوں کو نفع پہنچایا۔ انہوں نے پانی کو پیا، پلایا، کھیتی بویا، بعض ٹکڑے ایسے کو بھی پانی پہنچا جو میدان صاف تھا نہ پانی ہی کو روکا نہ گھاس اوگایا۔، پہلی مثال تو اوس آدمی کی ہے جس نے اللہ کے دین میں سمجھ کو حاصل کیا اور اللہ نے اوس کو میرے علم سے نفع دیا اوس نے خود بھی سیکھا دوسروں کو بھی تعلیم کیا پچھلی مثال اوس آدمی کی ہے جس نے سر اوٹھا کر بھی نہ دیکھا جو ہدایت لے کر میں آیا ہوں اوس کو قبول نہ کیا)۔

اس حدیث میں بھی آپ نے مجتہدین کی تعریف فرمائی۔

دلیل ششم۔

و من یشا قق الرّسو ل من بعد ما تبیّن له الهدی و یتّبع غیر سبیل المؤ منین نو لّه ما تو لّی و نصله جهنّم و سا ء ت مصیرا ۔ (النساء:۱۱۵) ترجمہ: اور جو کوئی خلاف کرے پیغمبر ﷺ کا پیچھے اس کے کہ کھل چکی اوس پر ہدایت اور چلے سب مسلمانوں کی راہ کے خلاف والی بنائیں گے ہم اوس کو جس کا وہ والی ہوا اور داخل کریں گے اوس کو جہنم میں اور بہت بری جگہ ہے پھر جانے کی۔

اس آیت میں اللہ تعالی نے فرمایا ہے کہ جو مومنوں کی راہ کے خلاف چلے گا اوس کو ہم جہنم میں داخل کریں گے۔

اسی دلیل پر مولوی عبدالحق صاحب نے خاتمہ تقریر کا کیا۔

بعد اس کے اور آدھ گھنٹہ بطور وعظ کے صرف کیا کہ مولوی نذیر حسین صاحب جوان لوگوں کے اوستاذ ہیں، مکہ گئے وہاں جا کر توبہ کیا۔ پہلے انہوں نے یہ طریقہ نکالا

اس طرف سے کہا گیا کہ مولوی نذیر حسین رح آپ کے استاذ نہیں ہیں۔

کہا ہاں میرے بھی اوستاذ ہیں۔ جیسے میرے اوستاذ نے اپنے اوستاذ کا خلاف کیا، ایسے ہی میں نے بھی اپنے اوستاذ کا خلاف کیا۔

پھر کہا امام بخاری بھی شافعی تھے۔ بیہقی، دارقطنی وغیرہ بھی شافعی تھے۔ شاہ عبدالعزیز، شاہ ولی اللہ صاحب وغیرہما سب مقلد تھے۔ (مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ کا ایک سلسلہ مضامین اخبار اہلحدیث امرتسر میں شاہ ولی اللہ دہلویؒ کے مقلد یا مجتہد ہونے کے بارے میں شائع ہوا تھا جسے میں نے شامل اشاعت کر دیا ہے۔ بہاء) یہ کہہ کر مولوی صاحب بیٹھ گئے۔

اہل حدیث کی نوبت جواب کی آئی سب کی یہ صلاح ہوئی کہ یہ دلائل مخاطبین کے بالکل پوچ لچر ہیں جو صاحب پہلے اوٹھے تھے، مناسب ہے کہ وہی جواب دیں تو مخالفین کو معلوم ہو جاوے کہ ہر کوئی ان میں سے اس قابل ہے کہ ہمارے دلائل کا جواب دے سکتا ہے نہ یہ کہ مشہور علماء ہی جواب دے سکتے ہیں۔

چونکہ پہلے مولوی عبدالعزیز صاحب کھڑے ہوئے تھے، اس واسطے ان سے کہا گیا کہ آپ اٹھ کر بیان کیجئے۔ جو بات رہ جائیگی بعد اس کے ہم میں سے کوئی بیان کرے گا۔

ثالثوں سے کہا کہ ہمارے مخالفین نے تین یوم میں سات گھنٹہ وقت لیا ہے ہم کو فقط تین گھنٹہ وقت عنایت ہو۔ ہم انہیں تین گھنٹوں میں کل دلائل کا جواب ادا کر دیتے ہیں (مولوی عبدالحق صاحب خلاف واقعہ اخبار الاخیار میں یہ طبع کرایا کہ مولوی عبدالعزیز صاحب نے تین یوم میں ہمارا جواب دیا۔ تین گھنٹہ کو تین دن بنایا۔ واہ۔ کیا خوب دیانت مولوی صاحب کی ہے۔ محمد سعید بنارسی)۔ چنانچہ نمبر وار دلائل مخالفین کا جواب دینا شروع کیا۔

جواب دلیل دوسری کا:۔ ہم دوسری دلیل کا جواب کئی وجہ سے گزارش کرتے ہیں۔

وجہ اول: یہ حدیث یعنی اتبعوا السواد الاعظم، ابن ماجہ میں ان الفاظ سے پائی نہیں جاتی۔ آج تین روز سے ہم لوگوں کا تقاضا ہو رہا ہے کہ اس حدیث کو اصل کتاب سے نکال کر پیش کرو۔ کسی سے یہ حدیث نہیں نکلتی۔ مولوی عبدالحق سے بھی اس کا تقاضا کیا گیا، معلوم نہیں دو یوم میں اس حدیث کا پتا لگا یا ہے یا نہیں۔

مولوی ہدایت اللہ خان بول اٹھے کہ اصل کتاب میں نشان دیا ہے۔ کتاب کھول کر جو دکھلایا تو الفاظ حدیث کے: علیکم بالسواد الاعظم، کے نکلے۔

اس طرف سے کہا گیا کہ آپ نے پیش کیا تھا کہ ابن ماجہ میں ہے اتبعوا السواد الاعظم لفظ اس کا وہ نہ نکلا جس کا آپ نے ادعا کیا تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے کسی اردو رسالہ میں دیکھ کر یہ دلیل پیش کی تھی۔

خیر اب انہیں الفاظ سے جواب بھی سن لیجئے کہ یہ حدیث ابن ماجہ کی جس کو آپ نے پیش کیا ہے، صحیح نہیں ہے سخت ضعیف ہے۔ کیونکہ ایک راوی اس میں ابو خلف اعمی ہے۔اوس کو یحی بن معین وغیرہ نے کذاب کہا ہے۔ دیکھو تقریب التہذیب و میزان الاعتدال۔ چنانچہ یہ دونوں کتابیں نکال کر دکھلا دی گئیں۔

بعد اس کے کہا گیا جبکہ یہ حدیث ضعیف ٹھہری تو احتجاج اس سے ساقط ہوا۔

کیونکہ مولوی ہدایت اللہ خان لکھوا چکے ہیں کہ حدیث صحیح وحسن دونوں قسمیں حجت کے لائق ہیں، باقی قسمیں حدیث کی قابل حجت کے نہیں ہیں۔ فقط۔ اب ہم اس حدیث کو قابل احتجاج کے جان کر اس پر کلام کرتے ہیں۔

وجہ ثانی۔ اس حدیث کے معنی سے صاف ظاہر ہے کہ آدمی دو قسم کے ہونے چاہئیں ایک قسم تابعدار، خواہ وہ ایک ہو یا زائد دوسری قسم متبوع جو سواد اعظم ہو۔ ہمارے مخاطبین نے اس کو بیان نہیں کیا کہ وہ کون سا بڑا گروہ ہے جس نے حنفیوں کو کہا کہ تم ابو حنیفہ کی پیروی کرو۔ بموجب بیان ہمارے مخاطب تابع ومتبوع ایک ہی ٹھہرتے ہیں۔ کیونکہ آپ فرماتے ہیں کہ ہم لوگ تقلید شخصی کرتے ہیں کیونکہ ہم لوگ بڑا گروہ ہیں تو اب دونوں جماعتیں ایک ہی ٹھہریں خود ہی اپنی تابعداری کرتے ہیں۔

وجہ ثالث حسب قول مولوی ہدایت اللہ خان اگر سواد اعظم سے مراد علماء ہیں، تو اس سے تقلید شخصی باطل ہوتی ہے۔ کیونکہ ہمارے مخاطبین فقط ایک ہی عالم کی تقلید کو واجب کہتے ہیں۔ ہم لوگ بہت سے علماء صحابہ تابعین کا اتباع کرتے ہیں تو یہ دلیل بھی تقلید کے رد کی ٹھہری نہ ثبوت تقلید کی۔

وجہ رابع۔ بنا بر اس حدیث کے بخاری ومسلم پر عمل کرنا واجب ہوا کیونکہ سب مسلمانوں سنیوں نے اتفاق کیا ہے کہ یہ دونوں کتابیں صحیح ہیں۔ بخاری اصح الکتب بعد کتاب اللہ کے ہے اس کو مولوی عبدالحق صاحب نے بھی اپنی کتاب میں لکھا ہے۔

وجہ خامس۔ جب کہ آنحضرت ﷺ نے اس حدیث کو فرمایا تھا تو اوس وقت سواد اعظم کون تھے۔ ظاہر ہے کہ اوس وقت جماعت صحابہ کی تھی۔ بعد اس کے جو چاروں مذہب حادث ہوئے تو اون کے موجدوں نے سواد اعظم کا کیوں خلاف کر کے چار طریقے علیحدہ علیحدہ نکالے۔ چاروں آئمہ کے پہلے امام ابو حنیفہ تھے۔ اوس کے بعد امام شافعی

نے اون کا کیوں اتباع نہ کیا۔ سواد اعظم کے خلاف کیوں طریقہ نیا نکالا۔
یہ جو کہا گیا ہے کہ شافعی مالکی ہونے کو ہم لوگ جائز رکھتے ہیں، آپ لوگ کون؟ آپ لوگ شارع ہیں کہ جس کو آپ لوگ جائز کہدیں وہ جائز ہو جاوے جس کو غیر جائز کہیں وہ غیر جائز ہو
وجہ سادس۔ سواد اعظم کے اگر یہی معنی ہیں جو ہمارے مخاطب نے سمجھے ہیں، تو امام حسینؓ نواسے آنحضرت ﷺ پر بہت بڑا اعتراض ہوگا۔ کیونکہ یزید کے ہمراہ لاکھوں آدمی تھے، امام حسینؓ کے ہمراہ بہت تھوڑے آدم تھے۔ امام حسین نے سواد اعظم کا کیوں خلاف کیا۔
ساتویں وجہ۔ اگر سواد اعظم اور قرآن وحدیث میں اختلاف ہو، تو اوس وقت کیا کرنا ہو گا کیونکہ قرآن وحدیث کے اتباع کی بھی بہت تاکید ہے۔
وجہ ثامن۔ سواد اعظم پہلے لوگوں کی یعنی صحابہ وتابعین کی عمدہ تھی، یا اس زمانے کے لوگوں کی۔ ظاہر ہے کہ صحابہ تابعین نہایت عمدہ لوگ تھے کیونکہ خیر القرون میں داخل تھے اور آنحضرت ﷺ نے اونکی نسبت شہادت دی ہے۔ اوس وقت چاروں اماموں میں سے کس کی تقلید تھی؟ ہم اوس سواد اعظم کے متبع ہیں جو پہلے گذر گئے اور نہایت عمدہ تھی
اب ہم اس کے جواب کو اتنے وجوہ پر ختم کرتے ہیں۔
جواب دلیل تیسری ( لا تفسدوا فی الارض ) کا۔ معلوم نہیں ہمارے مخاطب نے پوری آیت کو کیوں نہ بیان کیا۔ اس کے بعد کے لفظ ( بعد اصلاحها ) کو کیوں حذف کیا۔ اور اس تصرف بے جا کو کیوں جائز رکھا۔ ہمارے منصف ثالث اس آیت کے معنی سن کر غور کریں کہ اس آیت سے تقلید کو کیا علاقہ۔

اس آیت میں تو یہ حکم ہوتا ہے کہ زمین میں بعد اصلاح زمین کے فساد مت کرو۔ چنانچہ ترجمہ سیل صاحب کا دکھلا دیا گیا۔ اس میں یہ کہاں ہے کہ چار اماموں میں سے کسی کی تقلید کرو۔

اب ہم اپنے مخاطبین سے سوال کرتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ کا جب انتقال ہوا، تو اصلاح دین کی ہو چکی تھی یا نہیں؟ زمین کی درستگی تھی یا نہیں؟ صحابہ کے زمانہ میں بھی اصلاح ہو چکی تھی یا نہیں؟۔ زمین میں فساد تو اوسی نے کیا جس نے بعد اصلاح کے

نیا مذہب جاری کیا۔ نیا طریقہ نکالا۔ صحابہ کے طریقہ کو چھوڑ دیا۔
پھر یہ جو مولوی ہدایت اللہ خان نے کہا ہے کہ یہ لوگ جب تقلید کو واجب نہیں کہتے تو جواز کے ضرور قائل ہوں گے، عدم وجوب کے نہ قائل ہونے سے جواز کا قائل ہونا کہاں سے لازم آتا ہے۔ان دونوں میں کس قسم کا لزوم ہے۔
مولوی صاحب ایسے الفاظ اپنے منہ سے نکال کر اپنی منطقیت پر بھی بٹہ لگاتے ہیں۔
پھر یہ جو مولوی صاحب نے کہا کہ ترک تقلید سے فساد ہوتا ہے تو اب دیکھا جاوے کہ فساد کون کرتا ہے۔ لاٹھی سوٹا تلوار کون پکڑتا ہے۔ ظاہر ہے کہ یہی حنفی لوگ فساد کرتے ہیں مارنے مرنے پر تیار ہوتے ہیں تو اس آیت کی رو سے انہیں کو چاہئے فساد نہ کریں
جواب دلیل چوتھی: ( لا یحل دم امرءٍ مسلم ، یعنی نہیں حلال ہے خون آدمی مسلمان کا مگر تین وجہ سے )۔اس حدیث کے جواب کو غور سے سننا چاہئے۔
پہلے جواب کے میں حدیث کو اصل کتاب سے نقل کرتا ہوں بخاری صفحہ ۱۰۰۸ مطبوعہ بمبئی میں ہے

لا یحل دم امرءٍ مسلم یشهد ان لا اله الا الله و انی رسول الله الا باحدی ثلاث النفس بالنفس و الثیب الزانی و المفارق لدینه التارك الجماعة ۔(ترجمہ۔کسی آدمی مسلمان کا جو گواہی دیوے کہ نہیں کوئی معبود مگر اللہ اور میں اللہ کا رسول ہوں خون حلال نہیں مگر ایک تین وجوہ میں سے ۔اول قاتل بدلے قاتل کے۔ دوم نکاح کر کے زنا کرے۔سوم اپنے دین سے جدا ہونے والا مسلمانوں کی جماعت کو چھوڑنے والا)

مولوی صاحب نے بڑی چالاکی یہ فرمائی کہ المفارق لدینه کو چھوڑ دیا۔ اگر اس کو مولوی صاحب بیان فرماتے تو صاف معلوم ہو جاتا کہ مراد اس سے وہ آدمی ہے جو دین اسلام کو چھوڑ دیوے مرتد ہو جاوے۔ کیونکہ اس حدیث میں تین طرح کے مردوں کا ذکر ہے۔ اگر التارك الجماعة کو علیحدہ قرار دیں اور المفارق لدینه کو علیحدہ تو چار طرح کے آدمی ہو جائیں گے حالانکہ یہ معنی بالکل غلط ہیں معنی حدیث کے وہی ہیں جو بیان ہوئے۔ اس حدیث کو کسی طرح سے مخاطبین کے مطلب سے لگاؤ علاقہ نہیں ہے۔ بالفرض پھر ہم کہتے ہیں کہ جماعت سے مراد جماعت صحابہ کی ہے اوس

کے ہم لوگ پیرو کار ہیں ہمارے مخاطبین تارک کیونکہ انہوں نے جماعت کی پیروی ترک کر کے ایک امام کی پیروی کی

جواب دلیل پانچویں۔ ( من اطاع امیری ۔یعنی جس نے میرے امیر کی اطاعت کی اوس نے میری اطاعت کی ) کا۔

ہمارے مخاطب نے خود بیان کیا ہے کہ جس نے اطاعت کی میرے امیر کی یعنی میرے سردار کی جس کو میں نے امیر بنایا ہے۔ پہلے اس کے ہمارے مخاطب کو ضرور تھا کہ امام ابو حنیفہ کا امیر ہونا ثابت کرتے۔ حضرت کا امیر بنانا تو درکنار آیا کسی بادشاہ کے بھی یہ امیر تھے یا نہیں۔ جب کہ امام ابو حنیفہ وغیرہ مجتہدین کا امیر ہونا ثابت نہ ہوا، تو دلیل پکڑنا اس حدیث سے ٹھیک نہ ہوا۔ کیونکہ اس حدیث میں حکم امیر کی اطاعت کا ہے اور امام صاحب میں یہ امر یعنی امیر ہونا پایا نہیں جاتا۔

ہم دریافت کرتے ہیں کہ حضرت ابوبکر صدیق و عمر فاروق و عثمان و علی رضی اللہ عنہم یہ لوگ بھی تو خود آنحضرت ﷺ کے امیر خلیفہ تھے آپ لوگوں نے ان کی اطاعت کو کیوں ترک کیا اور مجتہدین اربعہ کی اطاعت کو اختیار کیا۔ اب آپ ہی بتایئے اس حدیث کے مخالف کون ٹھہرے۔ آپ یا ہم؟۔

اور آپ نے جس جگہ سے اس حدیث کو نقل کیا ہے اوس کے متصل دوسری حدیث بھی تو موجود تھی جس میں یہ ارشاد آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے

> السمع و الطاعة علی المرء المسلم فیما احب و کرہ ما لم یؤمر بمعصیة فاذا امر بمعصیة فلا سمع و لا طاعة ۔( ترجمہ: امیر کی بات سننا اور طاعت کرنا اپنی خوشی ناخوشی کی بات میں مرد مسلمان پر ضرور ہے جب تک گناہ کی بات کا حکم نہ کیا جائے جب گناہ کی بات کا حکم کیا جاوے تو اوس وقت سماعت و طاعت امیر کی باب کی نہیں ہے )۔

اور اوسی جگہ بخاری میں حدیث عبد اللہ بن حذافہ میں ہے :انما الطاعة فی المعروف۔ یعنی اطاعت امیر کی تو معروف یعنی شرع کے موافق میں ہے۔

ان حدیثوں میں جو بخاری کے اوسی ورق میں ہیں صاف حکم ہے کہ امیر کی اطاعت بھی اوسی وقت تک ہے جب تک شرع کے موافق امر کرے، کل بات اوس کی بھی ماننے کا

حکم نہیں ہے تو اب اسی حدیث سے تقلید کا رد ہوا و للہ الحمد
جواب دلیل چھٹی ( من رأی من امیرہ شیئاً یعنی جس نے اپنے سے کوئی شئے دیکھا ) کا۔ اس کا جواب بھی وہی ہے جو جواب دلیل پانچویں کا ہے۔
امام ابوحنیفہؒ کہیں کے امیر نہ تھے۔ پھر اس میں تو یہ ہے کہ جس نے اپنے امیر سے کوئی شئے دیکھی، امام ابوحنیفہ کو تو مرے گیارہ سو برس سے زائد ہو گئے وہ اب ہمارے امیر کیسے ہو سکتے ہیں جو حدیث کا خلاف لازم آوے باقی تقریر و جواب اس حدیث کا وہی ہے جو اوپر مذکور ہوا۔
جواب ساتویں دلیل کا۔( ید اللّٰہ علی الجماعۃ یعنی اللہ کا ہاتھ جماعت پر ہے ) ۔ اس حدیث سے احتجاج کے لئے ضروری تھا کہ پہلے ہمارے مخاطب اس کی صحت ثابت کر دکھلاتے صحت نہیں ثابت کر سکتے تھے تو حسن ہونا ہی ثابت کرتے ۔ اب ہم کہتے ہیں کہ یہ حدیث ضعیف ہے کیونکہ ایک راوی اس میں سلیمان بن سفیان المدینی ہے اس کے حق میں تقریب التہذیب میں لکھا ہے هو ضعیف۔ یعنی یہ راوی ضعیف ہے جبکہ یہ حدیث ضعیف ٹھہری تو احتجاج اس سے ساقط ہوا۔
اور اگر صحیح بھی مانی جاوے تو بھی اس میں کثیر کا لفظ نہیں، اعظم کا لفظ نہیں ہے بلکہ مراد اس سے جماعت اہل حق کی ہے نہ جماعت اہل باطل کی جماعت اہل حق قدیم سے اہل حدیث کی چلی آتی ہے بالفرض اگر جماعت سے مراد جماعت کثیر و اعظم ہے تو جواب اس کا وہی ہے جو جواب سواد اعظم کا ہے
جواب دلیل آٹھویں ( تفسیر کبیر و بیضاوی کا ) ۔ تفسیر کبیر کا جو ہمارے مخاطب نے حوالہ دیا ہے اولاً تو اوس میں کہیں تقلید شخصی کا ذکر تک نہیں ہے۔ اوس میں تو یہ لکھا ہے کہ اس میں لوگوں کا اختلاف ہے کہ ایک مجتہد کو دوسرے مجتہد کی تقلید جائز ہے یا نہیں۔ بعض لوگ جائز کہتے ہیں بعض کہتے ہیں جائز نہیں ۔ اس سے معلوم ہوا کہ جواز میں اختلاف ہے۔ وجوب میں کسی کا اختلاف نہیں پھر وہ بھی ایک مجتہد کو دوسرے مجتہد کی تقلید میں ۔
ثانیاً یہ کہ اوسی کتاب تفسیر کبیر جلد ۶ صفحہ ۱۲۸ میں صاف لکھا ہے کہ اس آیت سے جو لوگوں نے تقلید کو ثابت کیا ہے محض غلط ہے کیونکہ یہ آیت تو ایک خاص واقع میں نازل ہوئی ہے وہ یہ کہ مشرکین کو حکم ہوتا ہے کہ علماء یہود و نصاری سے دریافت کر لو کہ پہلے

پیغمبر آدمی تھے یا جوتم کہتے ہو کہ آدمی پیغمبر کیسے ہو سکتا ہے تو علماء اہل کتاب سے اس شبہ کو مٹالو۔

ثالثاً تفسیر کبیر میں تو تقلید کو خوب دھوم سے اوس کے مولف نے اس قول کو پڑھا

راستی موجب رضائے خداست۔

تو قول پڑھنے والے کا نہ شمار کیا جاوے گا۔ سعدی ہی کا قول گنا جاوے گا۔ کسی چپراسی نے کلکٹر صاحب کا حکم پہنچایا تو حکم کلکٹر صاحب ہی کا گنا جائے گا بخاری و مسلم وغیرہ محدثین ناقل و مخبر ہیں یہ لوگ اپنی رائے و اپنی تجویز نہیں کہتے۔

رہا اخبار کا پہنچانا حدیث کا نقل کرنا خود قرآن و حدیث سے ثابت ہے اللہ کا حکم ہے ان جاء کم فاسق بنبأ فتبیّنوا۔ یعنی اگر کوئی فاسق خبر لائے تو اوس خبر کی تحقیق کرلو حضرت کا ارشاد کا بلّغوا عنی یعنی میری طرف سے پہنچاو۔

دوسری روایت میں ہے۔ فلیبلغ الشاھد الغائب۔ چاہئے کہ پہنچاوے حاضر غائب کو حاصل کلام کا یہ ہے کہ خود آنحضرت ﷺ نے اپنی احادیث کے نقل کرنے پہنچانے کا حکم فرمایا ہے، تو اب یہ تقلید نہ رہی۔ امام بخاریؒ و امام مسلمؒ نے جو اپنی کتاب حدیث کی جمع کر کے امت کو پہنچایا تو حضرت ﷺ کے اس حکم سے پہنچایا۔ ہاں ایسے ہی امام صاحب کسی سند صحیح سے حدیث نقل کریں تو اون کی حدیث بھی مقبول ہے۔ یہاں گفتگو رائے و قیاس میں ہے نہ نقل میں۔ تو اب بخاری و مسلم پر تو دلیل معلوم ہو گئی مگر امام صاحب کی تقلید پر کوئی دلیل نہ ٹھہری

(راقم الحروف مہتمم نصرۃ السنہ محمد سعید بنارسی کہتا ہے ہم نے اس بحث کو مفصل طور پر اپنے رسالہ ہدایت المرتاب قاری عبدالرحمٰن کے جواب میں لکھا ہے من شاء فلیر جع الیہ) بالفرض محال اگر راویوں کی روایت کا نام بھی تقلید ہی ہے تو بھی یہ بہت آدمیوں کا قول تسلیم کیا گیا تھا تقلید شخصی پھر بھی نہ رہی اگر امام کی رائے و اجتہاد یعنی علم فقہ و حدیث ایک ہی ہیں تو جدا جدا علم یہ کیوں قرار دیئے گئے ہیں

دلیل دوسری و تیسری (بلغوا عنی یعنی میری طرف سے پہنچادو، و، فلیبلغ الشاھد الغائب۔ یعنی چاہئے کہ پہنچاوے حاضر غائب کو) کا۔

جواب۔ ان دو حدیثوں سے تقلید کے وجوب کو ثابت کرنا مولوی صاحب ہی کا کام

ہے۔ اہل انصاف انصاف کو کام میں لائیں کہ ان سے تقلید کو کیا علاقہ یہ دونوں البتہ بخاری و مسلم و دیگر کتب حدیث کی دلیل ہوسکتی ہے کیونکہ ان میں یہ حکم ہے کہ میری طرف سے میرا حکم پہنچاؤ۔ ظاہر ہے کہ آپ نے اپنا حکم پہنچانے کو فرمایا ہے محدثین نے اسی کے مطابق عمل کیا احادیث رسول کو جمع کر کے پہنچایا۔ اس میں یہ حکم تو نہیں ہے کہ لوگوں کو اپنی رائے و تجویز پہنچاؤ۔ اگر امام صاحب کی رائے و تجویز بھی حدیث ہی تھی تو امام صاحب نے یہ کیوں فرمایا: اترکوا قولی بخبر رسول یعنی میرے قول کو حدیث رسول کے سامنے ترک کر دینا۔ یہ جو کہا گیا ہے کہ آنحضرت نے پہچانے کا حکم فرمایا ہے یہ نہیں کہا کہ دلیل سے پہنچاؤ، مولوی صاحب کی معلوم نہیں کیسی سمجھ ہے (عنی ) کا لفظ جو حدیث میں واقع ہوا ہے اس کے کیا معنی ہیں کیا یہ معنی نہیں ہیں کہ میری جانب سے پہنچاؤ۔ اس لفظ کو مت کھا جایئے حضرت نے تو حکم اپنی حدیث کے پہچانے کا دیا ہے جو ایک مستقل دلیل ہے یعنی خود دلیل پہچانے کا اس میں حکم ہے۔ الحمد للہ کہ تقلید کا رد خود مولوی صاحب کی دلیل سے ہی نکل آیا۔

دلیل چوتھی۔ (تمام مولوی لوگ احکام پہنچاتے ہیں) کا جواب۔

ایسے ایسے دلائل وجوب تقلید میں پیش کرنا یہ آپ ہی کا کام ہے۔ دلیل تو طلب قرآن و حدیث سے کی جاتی ہے جواب دیا ہے مولویوں کے فعل سے واہ صاحب دلیل کو دعوی سے کیسی عمدہ مطابقت ہے خیر اب ہم اسی دلیل پر کچھ کلام کرتے ہیں اول یہ کہنا کہ تمام مولوی احکام پہنچاتے ہیں۔ اس پر کیا دلیل ہے کہ سارے جہان کے مولوی احکام پہنچاتے ہیں۔ کیا مولوی صاحب نے سارے جہان کا استقرار کر لیا ہے۔ دوم یہ کہ پھر یہ کہاں سے معلوم ہوا کہ کل مولوی صاحب ہر ہر حکم کو بے دلیل ہی بیان کرتے ہیں یہ ایک ایسی بات ہے جس کا معلوم کرنا عقلاء کے نزدیک محالات سے معلوم ہوتا ہے تیسرے یہ کہ اجماع کے واسطے سند و داعی کا ہونا ضرور ہے اس کو مولوی صاحب نے بیان نہ فرمایا چوتھے یہ کہ اگر اس تبلیغ کا نام تقلید ہے تو لوگ اپنے کو حنفی شافعی کیوں کہتے ہیں۔ انہیں مولوی صاحبوں کی طرف کیوں نسبت نہیں کرتے۔ پانچویں یہ کہ اس سے بھی تقلید شخصی باطل ہوئی کیونکہ ایک ہی مولوی حکم نہیں پہنچاتا بلکہ آپ نے خود فرمایا ہے کہ تمام مولوی صاحب حکم پہنچاتے ہیں۔ بینوا توجروا

دلیل پانچویں۔ اطیعوا اللہ و اطیعوا الرسول و اولی الامر منکم کا جواب

اولاً یہ کہ اولی الامر کے معنی مولوی عبدالحق صاحب نے بیان فرمائے تھے کہ اختیار والے صاحب حکومت۔ امام ابوحنیفہؒ وشافعیؒ و مالکؒ وغیرہ یہ اولی الامر کب ہوئے۔ اختیار والے ان کو کس نے بنایا۔ نہ کہیں کے ثالث نہ جج یہ تو ملاں مفتی تھے، اہل سیر وتواریخ پر پوشیدہ نہیں کہ چاروں آئمہ نے اپنے اپنے بادشاہوں اولی الامر سے کیا مصائب اٹھائے جبکہ آئمہ اربعہ اولی الامر میں داخل ہی نہ ٹھہرے تو استدلال اس آیت سے ساقط ہوا۔

ثانیاً یہ کہ اللہ نے منکم کا ارشاد فرمایا ہے۔ کم، ضمیر جمع مخاطب ہے جس کے معنی یہ ہیں اے مخاطبو! جو تم میں اولی الامر ہیں۔ امام صاحب کو مرے ہوئے آج گیارہ سو برس سے زائد ہوئے وہ ہمارے اولی الامر کیسے ہوئے جن سے ہم سوال کریں گے کیا اللہ تکلیف مالا یطاق کی دیتا ہے۔

ثالثاً یہ کہ اولی الامر صیغہ جمع کا ہے جس کے معنی ہوئے کہ اختیار والے لوگوں کی اطاعت کرو تو اب تقلید شخصی کہاں رہی یہاں تو حکم یہ ہے کہ بہت سے اختیار والے لوگوں کی اطاعت کرو۔

رابعاً آگے اس کے ہے: فان تنازعتم فی شیء فردّوہ الی اللّٰہ و الرّسول۔ اس کو مولوی عبدالحق صاحب نہیں معلوم کیوں حذف کر دیا جس سے صاف یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ تمہارے درمیان اور اولی الامر کے درمیان کسی مسئلہ میں اختلاف پڑے تو اوس کو اللہ ورسول کی طرف رجوع کرو جو حکم اللہ ورسول کا ہو اوس کو تسلیم کرو اس سے تقلید کا خود رد نکل آیا کیونکہ تقلید کہتے ہیں عدم الرد الی اللہ و الرسول کو۔

خامساً حضرت ابوبکر صدیقؓ وعمر فاروقؓ کیا یہ اولی الامر نہ تھے۔ اگر اولی الامر سے مراد پہلے اولی الامر ہیں تو ان حضرات کی کیوں تقلید نہ کی گئی۔ لوگ عمری، عثمانی، کیوں نہ کہلائے۔ اگر ایسے اولی الامر کی تقلید ترک کرنا جائز ہے، تو آئمہ اربعہ کی تقلید ترک کرنا کیوں جائز نہیں ہے

(راقم الحروف محمد سعید بنارسی کہتا ہے اس آیت کے متعلق مفصل بحث نصرۃ السنہ نمبر ۱۱ و ۱۲ میں کی گئی ہے اور اس کے متعلق چند سوالات بھی علمائے مقلدین سے کیے گئے ہیں اس آیت کے متعلق بحث شائد اس سے زائد

آج تک کسی نے کہیں دیکھی نہ ہوگی)

## (جواب مقدمات دلیل اول کا)

**(پہلے مقدمہ کا جواب)** پہلا مقدمہ مولوی صاحب کی کسی بات کا موید نہیں ہے جب کہ قرآن میں دین کی سب اشیاء موجود ہیں بعض مفصل بعض مجمل جن کو آنحضرت ﷺ نے کھول کر بیان کر دیا تو اب تقلید کی کیا حاجت رہی اجتہاد کی کیا ضرورت ٹھہری۔ اس مقدمہ سے بھی تقلید کا رد نکلا۔

**دوسرا مقدمہ:** ہر مسلمان کو سارے قرآن پر ایمان لانا عمل کرنا واجب ہے مسلّم ہے مگر حنفیہ اس کے خلاف کرتے ہیں۔ اللہ نے قرآن مجید میں صاف فرما دیا ہے کہ ایمان زیادہ ہوتا ہے۔ حنفی کہتے ہیں ایمان زیادہ ہی نہیں ہوتا۔

(مولانا محمد سعید بنارسی کی روایت سے مناظرے کی روداد کے مطبوعہ نسخے کی جو کاپی کئی برس قبل مجھے حاصل ہوئی اس میں ۳۶ اور ۳۷ نمبر صفحات موجود نہ تھے، پھر حسن اتفاق سے بنارس کے دو اہل علم محترم عبدالحفیظ انصاری نائب ناظم جمعیت اہل حدیث بنارس، اور ڈاکٹر سہیل احمد ایڈوکیٹ (مولانا محمد سعید بنارسی مرحوم کے پڑپوتے) سے جون ۲۰۲۱ء کے وسط میں رابطہ ہوگیا اور دونوں صفحات بذریعہ سوشل میڈیا (فیس بک) مل گئے جو یہاں نقل کئے جارہے ہیں۔ بہاء الدین) اللہ نے فرمایا ہے جو دین اسلام سے مرتد ہوا اور اسی ارتداد پر مرگیا، تو اوس کے اعمال باطل ہو جائیں گے۔

حنفی کہتے ہیں کہ نہیں، نفس ارتداد سے ہی عمل باطل ہو جاتے ہیں۔

ایسے ہی بہت آیات پر حنفیہ کا عمل نہیں ہے۔

**تیسرے مقدمہ کے ثبوت میں جو آیت پیش کی ہے اوس سے اجتہاد وغیرہ کو کوئی علاقہ نہیں۔ وہ آیت یہ ہے**

اذا جاء هم امر من الا من او الخو ف .. الخ ،

اس آیت کا مطلب تو یہ ہے کہ

جب ان کے پاس کوئی خبر ڈر کی یا امن کی آتی ہے تو اوس کو مشہور کر دیتے ہیں، اگر ایسا نہ کرتے بلکہ اوس کو پیغمبر کے پاس، خواہ اون لوگوں کے پاس جو سردار ہیں، اور باتوں کو نکالتے ہیں، پیش کرتے تو وہ لوگ اوس کو سمجھتے کہ یہ خبر کیسی ہے

جیسا ترجمہ قرآن سیل جلد اصفحہ ۱۰۳ سے ظاہر ہے۔

اس آیت سے تو اسی قدر ثابت ہوتا ہے کہ کوئی خبر امن کی یا ڈر کی پھیلا نا نہ چاہئے۔ حضرت صلعم کے زمانہ میں جو جنگ ہوا کرتے تھے، منافق اون کی نسبت جھوٹی جھوٹی خبریں شائع کرتے۔ مسلمانوں کو سن کر رنج ہوتا۔ اللہ نے نے خبروں کی اشاعت سے منع کیا۔ اس سے قیاس، اجتہاد، تقلید کو خصوصاً تقلید شخصی کو کیا علاقہ۔

پہلی دلیل مولوی صاحب کی مع اپنے مقدمات کے کچھ نفع نہیں دیتی۔ یہ تو سراسر ہماسرے موافق ہے۔ آنحضرت ﷺ تو خود شارع تھے، اون کو قیاس کی کیا حاجت تھی۔ آنحضرت ﷺ جس کو سمجھاتے تھے، بطور تمثیل کے سمجھاتے تھے۔ آپ کو قیاس کی کیا حاجت تھی۔

اور مولوی صاحب نے جو بخاری کی حدیث مجتہدین کی فضیلت میں پیش کی اور کہا کہ قسم اول سے مجتہدین مراد ہیں، اس پر کیا دلیل ہے۔

جو آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے وہ تو عام ہے، جو حضرت ﷺ کے دین کو سیکھ کر اوس پر عمل کرے، دوسروں کو اوس کی تعلیم کرے وہ بیشک قسم اول میں داخل ہو سکتا ہے، گو وہ امام ہو یا محدث۔ بلکہ محدثین بدرجہ اول قسم اول میں داخل ہیں کیونکہ انہوں نے آنحضرت ﷺ کے علم پر خود بھی عمل کیا اور دوسروں کو بھی پہنچایا۔ یہ مولوی صاحب کا فرمانا کہ امام بخاریؒ وغیرہ نے خود نفع نہیں اوٹھایا، محض غلط ہے۔ دیکھو مقدمہ فتح الباری صفحہ ۴۸۳ اور ۴۸۴ اور ۴۸۶۔ اور قسطلانی شرح بخاری صفحہ ۳۱ کہ بخاری کس درجہ کے مجتہد تھے ان صفحوں کے حوالہ سے یہ بھی معلوم ہو جاوے گا کہ یہ مقلد نہ تھے۔ امام ابو حنیفہؒ کو ہی فقط قسم اول میں داخل کرنا، اس کا مولوی صاحب نے کوئی ثبوت نہیں پیش کیا۔

دلیل ششم۔ (من يشاقق الرسول من بعدما تبين له الهدى و يتبع غير سبيل المؤمنين.. الخ ) کا جواب۔

اس آیت کو تقلید سے کیا علاقہ؟ اس آیت کا مطلب تو یہ ہے کہ جو خلاف کرے گا رسول کا، بعد معلوم کرنے راہ ہدایت کے، اور چلے گا مومنوں کی راہ چھوڑ کر دوسری راہ۔

جس کا حاصل یہ ہوا کہ جو دین اسلام چھوڑ کر تمام مسلمانوں کی راہ سے الگ ہو جائے گا، جیسا کہ حدیث التارك لدينه و المفارق للجماعة میں مذکور

ہوا۔ اور انہیں معنوں کا موئد ہے شان نزول آیت کا جیسا کہ تمام تفاسیر میں مذکور ہے۔
پس اس آیت کو تقلید سے کچھ علاقہ نہیں۔
بعد تسلیم، کے ہم کہتے ہیں کہ سبیل المومنین سے کیا مراد ہے۔
جس وقت یہ آیت نازل ہوئی اوس وقت کون مومنین تھے۔ ظاہر ہے کہ صحابہ تھے۔ پس تو معنی یہ ہوئے کہ جو آنحضرت ﷺ اور صحابہ کے طریقہ کے خلاف چلے وہ جہنم میں جائے گا، مصداق اس آیت کا ٹھہرے گا۔ اور اس آیت سے تقلید شخصی بھی باطل ہوگئی کیونکہ زمانہ آنحضرت ﷺ وصحابہ میں تقلید شخصی نہ تھی اور اس کو خود حنفیوں نے اپنی اصول کی کتب میں لکھ دیا ہے۔ دیکھو شرح مسلّم الثبوت جس میں صاف لکھا ہے کہ جو شخص ابوبکر صدیقؓ سے مسئلہ پوچھتا تھا، وہی معاذؓ بن جبل وابوہریرہؓ سے بھی دریافت کرتا تھا تو اب جو شخص تقلید شخصی اختیار کرے گا وہ صحابہ کے جو اول درجہ کے مومنین تھے، مخالف ٹھہرے گا اور اس آیت کی وعید میں شامل ہوگا۔

(راقم الحروف محمد سعید بنارسی کہتا ہے کہ اس آیت کی مفصل بحث ہم نے نصرۃ السنہ نمبر ۱۲ میں لکھی ہے)

یہاں تک تو جواب مولوی عبدالحق صاحب کے ادلہ کا تمام ہوا۔

اب جو مولوی صاحب نے محدثین کو مقلد بنایا ہے محض غلط ہے جس نے بخاری کو پڑھا یا پڑھایا ہے و دیگر کتب حدیث کو دیکھا ہے اوس پر یہ امر مخفی نہیں ہے۔ شاہ ولی اللہ صاحبؒ نے حجۃ اللہ البالغہ صفحہ ۱۵۸ میں فرمایا ہے کہ بخاری ونسائی وغیرہ محدثین کا طریقہ چونکہ شافعی کے موافق ہے اس لئے لوگوں نے اون کو شافعی کہدیا ہے۔ یہ تو مقلدین کا کام ہی کہ جس کو چاہتے ہیں مقلد بنا دیتے ہیں۔ وصیت نامہ شاہ ولی اللہ صاحب کی آخری کتاب ہے۔ اوس میں خود وصیت فرمائی ہے کہ

آدمی کو ضرور ہے کہ اتباع قرآن وحدیث کو لازم پکڑے۔ جزئیات فقہ کو قرآن وحدیث پر پیش کرے جو موافق ہو اوس کو عمل میں لائے مخالف کو چھوڑ دے۔

بھلا ایسا آدمی کیسے مقلد ہوسکتا ہے۔

ایسے ہی شاہ عبدالعزیز صاحبؒ نے تقلید کا رد تفسیر فتح العزیز میں بیان کیا ہے
اور جو کچھ مولوی عبدالحق صاحب نے ہمارے شیخ مولانا سید محمد نذیر حسین صاحب

محدث دہلوی دام اللہ بقاءہ کا حال بیان کیا ہے محض غلط ہے۔ پاشا مکہ معظّمہ نے جناب میاں صاحب کی بڑی خاطر کی اور آپ کو پروانہ راہداری کا لکھ دیا۔ اس میں یہ بھی لکھا کہ جناب مولوی سید محمد نذیر حسین صاحبؒ بری ہیں۔ مخالفوں نے جھوٹے الزام ان پر قائم کیے۔ یہ لوگ اگر مدینہ میں بھی تہمت دیں تو ان کی بات کا اعتبار نہ کیا جاوے۔

یہ خط پاشا کا مہری ہے چنانچہ فوٹوگراف اوس کا ثالثوں کے سامنے پیش کیا گیا اور کہا گیا کہ جیسے ہم نے فوٹوگراف پاشا کے خط کا پیش کیا ہے، ایسے ہی یہ بھی یا تو اصل دستخطی توبہ نامہ جناب شیخنا کا پیش کریں، یا اوس کا فوٹوگراف پیش کریں۔ اگر دونوں باتوں سے کوئی نہ کرسکیں تو ان کا محض اتہام بہتان ہے۔ اور ان کے توبہ نامہ و اشتہار کا جواب مفصل ہم لوگوں نے اپنے رسائل میں دے دیا ہے۔ اوس کا جواب آج تک کسی مولوی سے نہیں ہو سکا۔ چونکہ وقت ہم لوگوں کا تمام ہو گیا تھا، اس واسطے اسی پر بحث تمام ہوئی۔ بعد اوس کے مولوی عبدالحق صاحب نے قریب ڈیڑھ گھنٹہ کے اوٹھ کر بطور لیکچر کے بیان کیا۔ کسی دلیل کا جواب نہیں دیا۔ بلکہ محض ہجو اہل حدیث کی بیان کی۔ اور آخر اس بات کا اقرار کیا کہ ہم لوگ امام ابوحنیفہ کو مبلغ احکام سمجھتے ہیں نہ حاکم شریعت۔ چونکہ اون کے مسائل ہم نے قرآن و حدیث کے موافق پائے اس لئے اوس کے مذہب کو اختیار کیا۔ اور جو ان سے خطا ہوئی اوس کو ہم لوگ ترک کر دیتے ہیں۔ امام ابو حنیفہؒ کیا، اگر حضرت ابوبکر صدیقؓ بھی خلاف آنحضرت ﷺ کا کریں یا ان سے خلاف ثابت ہو تو بھی ہم اون کے کو بھی ترک کر دیں گے۔

ثالثوں نے کہا کہ پھر آپ کے قول میں اور اہل حدیث کے قول میں کیا اختلاف ہے۔ اہل حدیث بھی تو یہی کہتے ہیں کہ جو قول امام ابوحنیفہؒ کا موافق قرآن و حدیث کے ہے اوس کو ہم بھی مانتے ہیں اور جو مخالف ہے اوس کو ترک کر دیتے ہیں۔

اس کا کچھ جواب مولوی عبدالحق نے نہ دیا۔ جلسہ برخواست ہوا۔

ثالثوں نے کہا کہ ہم لوگ ایک ہفتہ میں اپنی تجویز سنائیں گے آپ لوگ تشریف لے جائیں۔ بعض صاحب تو اسی روز وہاں سے روانہ ہو گئے، بدھ کے یوم جلسہ تمام ہوا۔ میں (محمد سعید بنارسی) جمعرات کے یوم وہاں سے روانہ ہوا۔ چونکہ کلکتہ وہاں سے بہت قریب تھا اور میں نے کلکتہ کبھی دیکھا نہ تھا، نیز مولوی رحیم بخش صاحب

بھی بہت تاکید کر گئے تھے کہ لوٹتے ہوئے کلکتہ آنا، اس لئے قصد ہوا کہ کلکتہ کا سیر بھی کرتے چلو۔ مرشد آباد سے روانہ ہو کر جمعہ کو کلکتہ پہنچا۔

کلکتہ میں حاجی قاسم صاحب سورتی کے یہاں قیام کیا۔ ماشاء اللہ حاجی صاحب بڑے خوبی کے آدمی ہیں۔ باوجودیکہ میری اون سے کبھی ملاقات نہ تھی مگر پھر بھی بڑی خاطر سے پیش آئے، شہر کلکتہ میں دو آدمی ایک تو حاجی صاحب موصوف دوسرے حاجی صفر علی یہ دونوں صاحب بڑے اخلاق و خوبی کے آدمی ہیں جو اخلاق محمدیت کے ہونے چاہئیں وہ ان میں پائے جاتے ہیں۔ بعد چار یوم کے مولوی رحیم بخش صاحب مجھ کو مٹیا برج لے گئے۔ جب تک ہم کلکتہ میں رہے۔ مولوی رحیم بخش صاحب اپنا ہرج کر کے اکثر میرے پاس آیا کرتے۔ بارے آپ کی وجہ سے کلکتہ میں بہت آرام ملا، مٹیا برج میں قریب چھ یوم کے رہے۔ برابر چرچا وعظ کا رہا۔ منشی قربان دھوبی پاڑہ کی جماعت کے سردار و حاجی عبدالجبار و ملا ابراہیم و حاجی عبدالخالق و غلام الرحمٰن و مسلم اس جماعت کے سرگروہ میں سے ہیں یہ سب صاحب بہت اخوش اخلاق نہایت دیندار ہیں میں نے جماعت منشی قربان کو بہت عمدہ پایا دین کی باتوں میں بہت چست نمازی جماعت کے پابند اللہ تعالی اون کو راہ راست پر مستقیم رکھے منشی قربان کی مسجد میں مولوی عبدالوہاب نے ہماری بہت خدمت کی اللہ تعالی اون کو جزائے خیر دے بہت خوش خلق آدمی ہیں میری طبیعت بباعث زائد انقضائے ایام کے بہت گھبرائی ہوئی تھی مگر مٹیا برج کے اہل حدیث کا ایسا خلق کہ مجھ کو ٦ یوم رہنے پر مجبور کر دیا منشی قربان و غلام الرحمٰن و ملا ابراہیم وغیرہم نے یہ کہا کہ اکثر حنفی مباحثہ کے واسطے کہا کرتے ہیں اب آپ آ گئے ہیں ہم بھی اون کو کہلا دیں کہ اگر مباحثہ کرنا تو یک شنبہ کے یوم اپنے جس مولوی کو چاہیں لے آئیں چنانچہ اس خبر کو حنفیوں کے درمیان خوب شائع کر دیا آخر یوم یک شنبہ کو قریب دو گھنٹہ کے میں نے وعظ کہا مخالفین بھی بہت جمع تھے سب سے کہا گیا جس کو شک ہو سامنے آوے کسی میں ہمت نہ پڑی آخر یوم دوشنبہ کو بنارس پہنچا۔ یہ سفر ایک ماہ تین یوم کا ہوا۔ جیسا اس سفر کو اللہ تعالی نے خیر و برکت کے ساتھ تمام کیا ایسے ہی اللہ سے دعا ہے کہ ہمارا خاتمہ بھی کلمہ لا الہ الا اللہ پر کرے

و ما ذلك على الله بعزيز۔ فقط۔ ۲۳ جمادی الثانی ۱۳۰۵ھ

# حیات شبلی از مولانا سید سلیمان ندویؒ سے چند تراشے

مولانا (شبلی نعمانیؒ) نے جب اسکات المعتدی لکھی ہے تو اس کے جواب میں مولوی نور محمد صاحب ملتانی نے ۱۲۹۸ھ میں تذکرۃ المنتھی لکھی، اس کے دیباچہ میں مولانا (شبلی نعمانی) کے متعلق جو کچھ لکھا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے:

مصنف اسکات المعتدی جب اپنے رام پوری استاد (مولانا ارشاد حسین) کے پاس جارہا تھا تو لکھنؤ میں ٹھہرا اور یہاں طالب علموں کی گرفت میں آ گیا تھا۔ طالب علموں سے مناظرے کرتا تھا اور اس میں غیظ وغضب ظاہر کرتا تھا، اور گفتگو میں بند ہو جاتا تھا، تو جس کا حال طالب علموں کے مقابلہ میں ایسا ہو، وہ علماء کے مناظرہ کے قابل ہے۔ (حیات شبلی۔ طبع چہارم ۱۹۸۳ء۔ درمطبع معارف دارالمصنفین اعظم گڈھ۔ ص ۹۰)

اس زمانہ میں مولانا (شبلی) کا دوسرا کام غیر مقلدوں کا رد تھا۔ اس رد میں جوان کو غلو تھا اس کی پرورش میں ان کے استاد مولانا محمد فاروقؒ صاحب کا خاص ہاتھ تھا۔ بندول (شبلی کا وطن) اور جیراج پور دونوں گاؤں بالکل ملے جلے ہیں۔ بیچ میں شائد ایک میل سے بھی کم کا فصل ہو۔ بندول مولانا شبلی کا، اور جیراج پور مولانا سلامت اللہ صاحب کا وطن تھا۔ مولانا سلامت اللہ صاحبؒ نے پہلے جون پور کے مدرسہ میں جا کر مفتی محمد یوسف صاحب سے علوم کی تکمیل کی۔ پھر بنارس میں پڑھا۔ اور پھر دہلی پہنچ کر مولانا سید نذیر حسینؒ سے حدیث پڑھی۔ اور اس کے بعد نہایت انہاک کے ساتھ اپنے وطن واپس آ کر ترک تقلید اور آمین بالجہر، رفعیدین اور قرأت فاتحہ خلف الامام وغیرہ مسائل کی اشاعت کیلئے وعظ وتبلیغ شروع کی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اعظم گڈھ کے اطراف میں تقلید وعدم تقلید اوران فقہی مسائل کا شور مچ گیا۔

خود مولانا شبلی کے حقیقی ماموں اور مولانا حمید الدینؒ صاحب کے عم محترم مولوی محمد سلیم صاحب جو پھریا ضلع اعظم گڈھ کے رہنے والے اور مفتی محمد یوسف صاحب فرنگی محلی، قاضی شیخ محمد مچھلی شہری اور مولانا عبداللہ صاحبؒ غازی پوری کے

شاگرد تھے، پورے غیر مقلد تھے (۱۹۰۶ء میں وفات پائی)۔ ان کے سبب سے گویا یوں کہیے کہ خود مولانا شبلی کے خاندان میں آ کر تفرقہ پڑ گیا تھا۔

غرض یہ اسباب تھے جن کی بنا پر مولانا شبلی نے غیر مقلدین کے رد کے لئے کمر ہمت چست باندھی۔ سنا ہے کہ جب سن پاتے کہ فلاں گاؤں میں کوئی غیر مقلد ہوا ہے، یا آیا ہے، تو گھوڑے پر سوار ہو کر وہاں پہنچ جاتے اور مناظرہ کا چیلنج دیتے۔

مناظرانہ تقریروں کے علاوہ اس راہ میں تحریری خدمت بھی انجام دی اور اپنے اور اپنے عزیزوں اور شاگردوں کے ناموں سے تحریریں اور رسالے لکھے۔ جن میں بعض چھپے اور بعض قلمی رہے۔

ادھر سے مولانا سلامت اللہ صاحبؒ اور رواں ضلع اعظم گڈھ کے مولوی اسد اللہ (ف ۱۳۳۹ھ) جو مولانا عبد اللہ غازی پوریؒ کے شاگرد تھے، مقابلہ کو نکلے۔ دونوں طرف سے رسالے لکھے گئے۔ مناظرے ہوئے۔ اشتہارات ہوئے اور وہ سب کچھ ہوا جو ہونا چاہیے۔

اس دور میں مولانا شبلی مرحوم نے جو رسالے لکھے ان میں سے صرف ایک کا مجھ کو علم ہے اور وہ ظل الغمام فی مسئلة القرأة خلف الامام ہے۔ یہ چالیس صفحوں کا اردو رسالہ ہے جو ۱۲۹۲ھ میں کان پور کے مشہور مطبع نظامی میں چھپا تھا۔ یہ مولانا سلامت اللہ صاحب کے کسی رسالہ کے جواب میں ہے۔ (حیات شبلی۔ ص ۱۰۰، ۱۰۱)

احناف میں مولانا ابوالحسنات عبدالحی فرنگی محلی قرأت خلف الامام کے مسئلہ میں ایک معتدل روش رکھتے تھے۔ یعنی ان کو اس مسئلہ میں وہ غلو نہ تھا جو اس زمانہ کے دوسرے علماء احناف کو تھا۔ مولانا موصوف نے ۱۲۹۴ھ میں امام الکلام فی ما یتعلق بالقرأة خلف الامام کے نام سے ایک مفصل کتاب بطور محاکمہ کے لکھی تھی... اور اپنی تحقیق یہ ظاہر فرمائی ہے کہ جہری میں امام کے سکتات میں یعنی سورہ فاتحہ پڑھنے میں جہاں جہاں امام چپ ہو، اور سری میں عام طور سے مقتدی سورہ فاتحہ پڑھے

عام علمائے علمائے احناف کی طرح مولانا شبلی مرحوم کا یہ خیال تھا کہ امام کے پیچھے قرأت فاتحہ نہ صرف یہ کہ واجب نہیں بلکہ مکروہ ہے۔ اسی بنا پر اسکات المعتدی علی انصات المقتدی کے نام سے ۲۴ صفحوں کا ایک مختصر رسالہ عربی میں لکھا اور

مشہور مطبع نظامی کان پور سے ۱۲۹۸ھ میں اس کو چھپوایا۔۔

اس رسالہ میں مولانا شبلی نے متن میں قال بعض العلماء لکھ کر مولانا عبدالحیؒ فرنگی محلی کی تحقیق کا رد کیا تھا، اور بین السطور میں مولانا عبدالحی کے نام کی بھی تصریح کر دی تھی ۔لوگوں میں اس کا چرچا ہو۔ رسالہ کی زبان بہت ہی ادیبانہ ہے۔ دیباچہ میں مشکل الفاظ قصداً لائے گئے ہیں جو خاص مولانا فاروقؒ کا ڈھنگ تھا۔

یہ رسالہ جب مولانا عبدالحیؒ اور ان کے شاگردوں تک پہنچا تو انہوں نے اس کے جوابات لکھے اور چھپوائے۔ ان میں سے پہلا جوابی رسالہ مولانا عبدالحیؒ کے شاگرد مولانا نور محمد ملتانیؒ نے لکھا۔ رسالہ کا نام، تذکرۃ المنتھی فی رد اسکات المعتدی ہے۔ ان ہی کا دوسرا مختصر رسالہ الافادات فی رد الاسکات ہے۔ اور تیسرا التنبیھات علی ھفوات الاسکات ہے۔ چوتھا رسالہ الایماضات الی اغلاط مصنف الاسکات، حافظ ملا شعیب حنفی کابلی باجوری ہے۔ یہ مجموعہ ۱۲۹۸ھ میں مطبع انوار محمدی لکھنؤ میں چھپا۔ اس کے آخر میں حافظ عبداللہ غازی پوریؒ کے ایک شاگرد عزیز کی مدحیہ تاریخ ہے۔ گو خود مولانا عبدالحی نے اس رسالہ کا براہ راست جواب نہیں دیا لیکن چند سال کے بعد انہوں نے اپنے رسالہ امام الکلام کو دوبارہ چھپوایا تو غیث الغمام کے نام سے اس پر ایک حاشیہ بڑھایا۔ جس میں منجملہ اور دوسری باتوں کے مولانا (شبلی) سے تعرض کئے بغیر ان کے اعتراضوں کے جواب دیئے ہیں۔

(حیات شبلی ۔ص ۱۰۴۔۱۰۶)

۱۸۸۹ء میں سیرۃ النعمان کی بنیاد پڑی۔ اور اخیر سال یعنی دسمبر ۱۸۸۹ء میں اس کا پہلا حصہ ختم کر دیا۔ اور دوسرا حصہ جو بہت محنت سے لکھا گیا تھا اس کا کام ۱۸۹۰ء میں شروع ہوا، اور اسی سال کے اخیر یعنی دسمبر ۱۸۹۰ء میں وہ بھی ختم ہوا۔

۱۸۹۱ء کے اخیر کے کتاب پہلی بار چھپی اور ۱۳ جنوری ۱۸۹۲ء کو اس کے نسخے اعظم گڈھ بھیجے گئے... یہ کتاب بھی (علی گڈھ) کالج کی طرف سے چھپی اور ہاتھوں ہاتھ نکل گئی ۔ (حیات شبلی ۔ص ۱۸۰)

## اہل حدیث امرتسر میں مولانا شبلی کی وفات کی خبر

مولانا شبلی نعمانی کی وفات ہوئی تو اخبار اہل حدیث امرتسر میں مولانا ثناء اللہ امرتسری نے ذیل کے دو نوٹ درج فرمائے۔ بہاء الدین

مولانا شبلی ۱۵ روز کی علالت اسہال کے بعد ۱۸ نومبر ۱۹۱۴ء کو انتقال کر گئے۔ انا للہ (مولانا شبلی) مرحوم کی نسبت گو ان کے اعتقادات کے لحاظ سے کسی کو اختلاف ہو، مگر اون کے علم و فضل خصوصاً تاریخ دانی کا غالباً سب کو اقرار ہے۔ میں (ثناء اللہ) بذات خود مرحوم کو جانتا ہے اس لئے میری ذاتی رائے یہ ہے کہ وہ لا بشرط شئی مسلمان، تھے۔ بحیثیت علم تاریخ، علماء میں ممتاز تھے۔ کتاب سیرۃ النعمان کے زمانہ میں اون کے خیالات بہت ترقی پر تھے۔ گو اون کے مخالفوں سے میں نے سنا کہ وہ ملحد ہیں، مگر میں نے خود اون کو نماز پڑھتے بھی دیکھا۔ مرحوم پہلے شخص نہیں جن کی نسبت ایسا اختلاف ہوا ہو، بلکہ ان سے پہلے بھی بہت سے ایسے بزرگ گزرے ہیں جن کی موت پر بعض لوگوں نے: مات قطب الله، کہا تھا تو بعض نے: مات فرعون هذا الزمان۔ بہر حال اب وہ ایسے دربار میں جا پہنچے ہیں جہاں پر کوئی بات چھپی نہیں رہ سکتی۔ جن لوگوں کو مرحوم کے الحاد کا علم ہے، وہ اپنے علم کے مکلّف ہیں، ہمیں ان سے بحث نہیں۔ ہم اپنے علم کے موافق کہتے ہیں

خدا بخشے بہت سی خوبیاں تھیں مرنے والے میں

مرحوم ایک بڑی ضروری تصنیف سیرت الرسول میں مشغول تھے۔ سنا جاتا ہے کہ اوس کی دو جلدیں ختم ہیں۔ خدا کرے یہ کام کسی ایسے ہی لائق آدمی کے سپرد ہو جو اس کا پورا اہل ہو۔ حضور بیگم صاحبہ بھوپال اس کتاب کی متولی ہیں۔ حضور عالیہ کی علم پروری سے توقع ہے کہ اس کا انتظام احسن طریق سے فرماویں گی (ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۲۷ نومبر ۱۹۱۴ء ص ۱۳)

مولانا شبلی مرحوم کے انتقال کے متعلق مولوی ابو حامد محمد عثمان صاحب بنگلوری نے چند اشعار لکھے ہیں جن میں سے ایک یہ ہے

شبلی از اسہالِ خونی فوت شد۔ موت شہداء موت شبلی بیگمان

کتاب سیرۃ نبوی جو مرحوم نے بیگم صاحب بھوپال کے زیر عاطفت تصنیف کرنی شروع کی تھی بحکم ممدوحہ اوس کی تکمیل جناب مولوی حمید الدین صاحب بی اے عم زاد برادر مرحوم اور مولوی سید سلیمان (ندوی) صاحب کے سپرد ہوئی ہے۔ امید ہے جلدی تکمیل ہو جائے گی۔

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۸ دسمبر ۱۹۱۴ء ص ۱۳)

## انتخاب از

## مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ حیات وخدمات

## مولفہ: (مولانا) محمد فضل الرحمٰن سلفی بن عبدالستار مولانگری

## صدر مدرس مدرسہ دار التکمیل مظفرپور ، بہار

ناشر: نسیم کتاب محل، قربان روڈ، چندوارہ، مظفرپور بہار۔ صفحات ۱۷۲
(۱۷۲ صفحات پر مشتمل یہ کتاب ۱۹۸۰ء میں تالیف ہوکر ۱۹۸۹ء میں طبع ہوئی)

(مولانا محمد فضل الرحمان سلفی کی مولفہ کتاب سے چند معلومات انکے شکریے کیساتھ پیش کی جاتی ہیں: بہاء)

شیخ احمد اللہ صاحب ایک بڑے زمین دار اور کاشتکار تھے اور اگر یہ کہا جائے کہ وہ اپنے علاقہ کے بے تاج بادشاہ تھے، تو بے جا نہ ہوگا۔..رحیم آباد میں عیدین کی نماز میں تقریباً دس میل کی آبادی شریک ہوتی تھی۔ بعض بستیوں میں لوگوں نے الگ عید گاہ بنانے کی کوشش کی لیکن شیخ صاحب نے یہ نہیں ہونے دیا اور اس کا واحد مقصد آپس میں اتحاد و اتفاق بنائے رکھنا تھا، وہ اسے برداشت نہیں کر سکتے تھے کہ لوگ الگ الگ بستیوں میں عید گاہ قائم کر کے افتراق واختلاف کے شکار ہو جائیں۔ ان کی اولاد میں عبدالرحیم، عبدالوہاب، عبدالعزیز۔ محمد یسین، محمد یحیٰ شامل تھے۔

اولاد میں بڑے عبدالرحیم تھے۔ انہوں نے گھر پر مختلف اساتذہ سے تعلیم حاصل کی۔ پھر شیخ الکل فی الکل حضرت میاں صاحب کے حلقہ درس میں داخل ہوئے۔ ساتھ ہی طب کی تعلیم حاصل کی۔ فراغت کے بعد رحیم آباد ہی میں اپنے والد کے قائم کردہ مدرسہ میں مدرس ہو گئے۔ نیز علاقے میں غرباء کا مفت علاج کرتے۔ اور والد کے زمین داری کے کاموں میں ہاتھ بٹاتے۔ ۹۴ سال کی عمر میں ۱۹۳۸ء میں فوت ہوئے

دوسرے لڑکے مولوی عبدالوہاب کی تعلیم بھی گھر پر ہوئی۔ آپ بھی اچھے عالم تھے۔ بعد میں وکالت کی تیاری کی اور اسے پیشے کے طور پر اختیار کیا۔ شیخ احمد اللہ صاحب کے تیسرے بیٹے مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی تھے۔ چوتھے لڑکے محمد یسین تھے

۔انہوں نے گھر پر قرآن حفظ کیا۔عربی فارسی اپنے بڑے بھائیوں سے پڑھی۔ پھر میاں صاحبؒ کے شاگرد ہوئے۔مشہور ہے کہ اپنے بڑے بھائیوں سے زیادہ ذہین و فطین تھے۔ یہ بھی مشہور ہے کہ میاں صاحب نے شیخ احمد اللہؒ سے فرمائش کی تھی کہ یہ لڑکا مجھے دے دیں۔مقصد یہ تھا کہ اپنی جگہ اسے جانشین بنائیں گے...لیکن شیخ صاحب ان سے رحیم آباد والے اپنے مدرسہ میں کام لینا چاہتے تھے اسلئے میاں صاحب کی فرمائش پوری کرنے سے انکار کر دیا۔ خدا کا کرنا یہ ہوا کہ یسین صاحب کو جلد ہی بلاوا آ گیا..شیخ صاحب اپنے لائق فرزند کی وفات کے بعد کہا کرتے تھے کہ میں نے میاں صاحب کی بات کاٹ دی تھی جو اللہ کو پسند نہیں آئی اور مجھ سے اس فرزند کو لے لیا۔

مولانا عبدالعزیز ۱۲۷۰ھ میں پیدا ہوئے۔۱۳ سال کی عمر میں قرآن حفظ کیا ۱۹ سال کی عمر تک عربی فارسی کی اوسط درجہ تک تعلیم حاصل کی۔ اس وقت کے اساتذہ میں مولوی عظمت اللہ ساکن بہپورہ متصل منیر، مولوی محمود عالم رام پوری اور مولوی محمد یحی بن منور حسین ہرنی عظیم آبادی شامل ہیں۔ پھر والد نے میاں نذیر حسین صاحب سے کسب فیض کے لئے دہلی بھیج دیا۔دو سال وہاں پڑھا اور ۲۲ سال کی عمر میں میاں صاحب سے سند حاصل کی۔ دہلی میں قیام کے دوران گھوڑ سواری بھی سیکھی۔ شہسوار تھے۔ رحیم آباد سے مظفر پور بلکہ سیتا مڑھی تک اکثر گھوڑے پر جاتے۔ دہلی میں قیام کے دوران علم طب بھی پڑھا لیکن چونکہ بعد میں درس و تدریس وغیرہ کی طرف مائل ہو گئے تھے اس لئے طب کی طرف توجہ نہ رہی۔ ماہر طباخ بھی تھے۔قوی الحفظ تھے۔ جب علامہ شبلی کی سیرۃ النعمان شائع ہوئی اور اس میں بہت سی غلطیاں نظر آئیں تو شیخ احمد اللہ نے کہا، کیا تم اس کا جواب نہیں لکھ سکتے؟ عبدالعزیز نے جواب دیا کہ جن کتابوں کے حوالہ کی ضرورت ہوگی ان میں سے بعض میرے پاس موجود نہیں ہیں۔ شیخ صاحب نے ان کتابوں کو بہر صورت منگوانے کا حکم دیا۔ ادھر مولانا نے کام شروع کر دیا۔ کتابیں تو بر وقت نہ پہنچ سکیں لیکن مولانا نے قوت حافظہ کی مدد سے جواب لکھ دیا۔اور حسن البیان فی سیرۃ النعمان کے نام سے شائع ہو گیا۔ جب علامہ شبلی نے کتاب دیکھی تو انہیں اپنی غلطیوں کا احساس ہوا اور دوسرے اڈیشن میں ان تنقیدی مقامات کو یا تو حذف کر دیا یا پھر اس کی اصلاح کر لی۔

۱۲۹۳ھ میں شیخ الکل سے فراغت کے بعد رحیم آباد واپس ہوئے تو اپنے والد کے مدرسہ میں درس دینے لگے۔ آٹھ سال درس دیا اور دعوت وتبلیغ کا کام کیا، حلقہ بڑھتا رہا لیکن گھر کی اصلاح میں دشواری پیش آئی۔ اس کی وجہ شیخ احمد اللہ کی سخت مزاجی تھی۔ ایک روز منبر پر والد کے سامنے تاڑ اور کھجور کے درخت تاڑی وشراب کے لئے فروخت کرنے کے مسئلہ کو بیان کرتے ہوئے اس کے عدم جواز کا فتوی صادر کر دیا چونکہ اس فتوی کی رو سے شیخ صاحب کے ہزاروں روپئے سالانہ کی آمدنی ختم ہوتی تھی۔ دوسرے شیخ صاحب اس وقت تک اسلامی احکام سے اچھی طرح مانوس بھی نہ تھے، اس لئے باپ بیٹے میں اختلاف پیدا ہو گیا۔ جو دن بدن بڑھتا رہا حتی کہ ایک دن شیخ صاحب نے آپ کو منبر سے اتار دیا اور حکم دیا کہ میرے گھر میں تمہارے لئے جگہ نہیں۔ بعض روایات کے مطابق آپ کی جلاوطنی کا سبب یہ ہوا کہ آپ دہلی روانگی سے پہلے حنفی تھے، لیکن دہلی سے فیض یاب ہو کر واپس آئے تو مسلک اہل حدیث اختیار کر چکے تھے جب کہ شیخ احمد اللہ حنفی ہی تھے۔ لہذا اختلافات نے جنم لیا اور آخر کار جلاوطنی پر منتج ہوا۔ اور آپ مع اہل وعیال مظفر پور چلے گئے۔ جہاں محلّہ چھوٹی کلیانی کی ایک مسجد کو اپنا مستقر اور درس گاہ بنایا اور تبلیغ وتدریس کا کام شروع کیا۔ یہاں آپ کا تعلق دودن خان نامی ایک ناظر سے تعلق ہوا جن کے برادرزادہ محمود خان کو پڑھانے لگے۔ یہی درس گاہ بعد میں مدرسہ احمدیہ کے نام سے مظفر پور میں نصف صدی تک علم پھیلاتی رہی جس میں مولانا ابو طاہر بہاریؒ، مولانا مولابخش براکریؒ، مولانا محمد اسحاق آرویؒ، حافظ محمد حنیف آرویؒ، حافظ عبداللہ رحیم آبادیؒ، مولانا حافظ عبدالستار مولانگریؒ وغیرھم پڑھاتے رہے۔

مظفر پور میں دعوتی کام سے عمل بالحدیث بہت وسیع ہوا۔ یہاں آپ کی مسجد میں اطراف واکناف کے لوگ ضلعی صدر مقام ہونے کی وجہ سے مختلف کاموں کے سلسلے میں آکر ٹھہرتے۔ اور آپ کی تبلیغ سے مستفید ہوتے۔ مولانگر کے لوگ آتے، یہاں قیام کرتے وہ عامل بالحدیث ہو گئے۔ پھر مولانگر کے آس پاس کی بستیوں میں، جہاں مولانگریوں کی رشتہ داریاں تھیں، لوگ مولانا عبدالعزیز کے حلقہ ارادت میں داخل ہوئے۔ ان بستیوں میں رکسیا اور امواخاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

والد نے اگرچہ گھر سے نکال دیا لیکن رحیم آباد میں عیدین کے خطبے کے لئے آپ ہی کو بلاتے ۔ پھر یہ ہوا کہ آپ کے بڑے بھائی مولانا عبدالرحیم کے بیٹے مولوی محمود، میاں (نذیرحسینؒ) صاحب کے حلقہ درس سے فراغت حاصل کر کے واپس آئے تو تجویز ہوا کہ وہ خطبہ دیا کریں گے ۔ پہلی دفعہ خطبہ دیا۔تو شیخ احمداللہ نے اپنے بیٹے عبدالرحیم سے کہا کہ تمہارا لڑکا (محمود) میرے لڑکے (عبدالعزیز) جیسا خطبہ نہ دے سکا۔ چنانچہ اس کے بعد مستقلاً آپ ہی خطبہ کے لئے بلائے جاتے ۔

مظفر پور میں جس وقت آپ وارد ہوئے وہاں کوئی عامل بالحدیث نہ تھا صرف ایک شخص مغل ماسٹر نامی تھے جو پٹنہ کے باشندے تھے اور ایک انگریز کی کمپنی میں کٹر ماسٹر کی حیثیت سے مظفر پور آئے تھے۔

مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی کی وجہ سے حافظ مولا بخش (جو بھگوان پور نزد مظفر پور کے باشندہ تھے) اہل حدیث ہو گئے۔ یہ رہتک سے آئے تھے اور ان کے آباء صوبہ سرحد سے آ کر رہتک میں آباد ہو گئے تھے۔ ان کا کھاری نمک کا کاروبار تھا۔ ان کا دولت کدہ اہل حدیث کا مرکز بن گیا۔ پہلی جنگ عظیم کے دوران ان کے کاروبار میں خوب ترقی ہوئی ۔ بڑے بڑے علماء ان کے ہاں تشریف لاتے رہے ۔انہوں نے اپنی دولت کو دین کے کاموں میں خوب خرچ کیا۔مغل ماسٹر کے والد پیر علی نے ۱۸۶۵ء کی پکڑ دھکڑ میں پٹنہ میں اپنا سارا اثاثہ لٹا کر مظفر پور آ کر پناہ لی ۔سلائی کا کاروبار کرنے لگے۔مغل ماسٹر شروع میں والد کے کاروبار میں شریک رہے۔ پھر ایک انگریز کی کمپنی میں کٹر ماسٹر ہو گئے ۔ بعد میں کمپنی کے مالک ہو گئے ۔آپ نے شہر میں وسیع جائداد بنائی شہر میں ایک شاندار مسجد بنوائی جو مغل مسجد کے نام سے مشہور ہے ۔

مغل ماسٹر، جناب رحیم آبادی کے ساتھی بنے رہے۔ دیگر علماء بھی ان کے ہاں تشریف لاتے ۔ ۱۹۰۶ء میں جب آپ کی تعمیر کردہ مغل مسجد مکمل ہوئی تو اس میں نماز پنجگانہ کے علاوہ اقامت خیال کا بھی خیال ہوا۔ مولانا عبدالعزیز اس وقت مستقلاً رحیم آباد منتقل ہو چکے تھے انہیں درخواست کی کہ وہ تشریف لائیں اور جمعہ کی ابتداء کریں۔ مولانا رحیم آبادی، مظفر پور آئے ۔لیکن جمعہ انہوں نے اپنے قائم کردہ مرکز میں ادا کیا۔ یعنی اس مسجد میں جہاں انہوں نے اپنے قیام کے دوران مرکز بنایا تھا اور

جوشہر میں اہل حدیث کی واحد مسجد تھی ۔ مغل مسجد میں آپ نے اپنے ایک شاگرد مولوی محمود عالم کو بھیجا جنہوں نے پہلا جمعہ پڑھایا۔ مغل ماسٹر کی وفات مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ کی وفات کے ۸ سال بعد مئی ۱۹۲۶ء میں ہوئی۔

مولانا رحیم آبادی کے مظفر پور قیام کے دوران جو لوگ آپ کے حلقہ میں داخل ہوئے ان میں ایک بابو عبداللہ ہیں جو ہندومت سے اسلام میں آئے اور ثابت قدم رہے ۔ ہوا یوں کہ مظفر پور سے تقریباً بیس میل اتر کی جانب سرکھریا نام کی ایک بستی ہے جس کے مشرقی ٹولہ (محلّہ) کی آبادی ہندو تھی سرکھریا سے تین میل دور ایک بستی مولانگر (جو باگھمتی ندی کے کنارے واقع ہے) کے ایک بزرگ مولوی الفت حسین مہاجر مکی سرکھریا میں بچوں کو پڑھاتے تھے ۔ اس دور میں ہندو اور خاص کر کائستھ فارسی اور اردو کی تعلیم ضرور حاصل کرتے تھے۔ اس لئے کائستھ خاندان کے ایک نوجوان پر اسلام کا بڑا اثر ہوا، اور ایک روز اس نے استاد سے کہا کہ مجھے کلمہ پڑھا کر مسلمان کر لیجئے ۔ مولوی صاحب نے اس خوف سے کہ ہندوؤں میں جوش پیدا ہوگا اور ان کی بستی مولانگر زد میں آجائے گی ، نوجوان سے کہا کہ اگر اسلام قبول کرنا ہے تو مظفر پور چلے جاؤ اور مولانا عبدالعزیز رحیم آبادیؒ سے بات کرو۔ وہ آپ کے پاس آیا اور مشرف باسلام ہو کر عبداللہ کے نام سے موسوم ہوا۔ خاندان والوں کو جب معلوم ہوا تو انہوں نے تلاش کر کے نوجوان کو پکڑ لیا اور ان کو شدھ (پاک) کرنے کے لئے پکڑ کر گنگا کنارے لے گئے ۔ اور شدھ کر کے واپسی کا پروگرام بنا رہے تھے کہ آپ قضائے حاجت کا بہانہ کر کے نکلے اور پھر کبھی واپس نہ لوٹے ۔ گھر والوں نے بھی پھر پیچھا چھوڑ دیا۔ یہ کچھ عرصہ ادھر ادھر چھپتے چھپاتے پھرے ، پھر مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی کے پاس آکر پڑھنے لگے ۔ کچھ عرصہ بعد اپنی ہندو بیوی کو خفیہ نامہ پیام کر کے گھر سے بلوا لیا۔ وہ چند دن بابو عبدالحمید مولانگریؒ کے گھر رہیں۔ پھر رحیم آباد لے جائی گئیں اور آخر دم تک وہیں رہیں۔ مولانا رحیم آباد میں تھے تو یہ نوجوان ان کا بہت خدمت گار شاگرد ہوا۔ بابو کے نام سے پکارا جانے لگا۔ چمڑے کا کاروبار شروع کیا۔ اللہ نے برکت عطا فرمائی ۔ عالی شان مکان اور کافی زرعی زمین وارثوں کے لئے چھوڑی۔ بابو عبداللہ کی بعد ازاں چار شادیاں ہوئیں ، جب کبھی نکاح بیوگان کا مسئلہ

پیش آتا تو مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی بیوہ کا نکاح بابو صاحب سے کر دیتے۔ ان کی نسل میں علم و فضل رہا اور اب بھی موجود ہے۔

مولوی عبدالعزیز بہاری بھی نومسلم تھے اور ضلع دربھنگہ کی بستی ڈمری کے رہنے والے راجپوت خاندان سے تھے۔ منشی اصغر حسین پیغمبر پوری کے ساتھ اردو فارسی پڑھتے تھے۔ رفتہ رفتہ اسلام سے متاثر ہوئے۔ مسلمان ہو کر گھر چھوڑ دیا اور مولانا رحیم آبادی کے پاس مظفر پور حاضر ہو گئے۔ مولانا نے آپ کو مولوی ابراہیم کے پاس آرہ بھیج دیا، جہاں ان سے پڑھا اور پختہ اہل حدیث ہو گئے۔ آرہ سے واپسی پر اپنے علاقہ میں پہنچے، وہاں منشی اصغر حسین کے پاس ٹھہرے۔ منشی صاحب اس وقت حنفی المسلک تھے۔ دونوں ساتھیوں میں خوب بحث ہوئی اور پھر اصغر حسین بھی اہل حدیث ہو گئے۔ لیکن بستی کے لوگ دشمن ہو گئے اور دونوں کو گھر چھوڑنا پڑا، اور حکیم مولوی محمد اسحاق دربھنگوی کے ہاں پناہ لی۔ حکیم صاحب اہل حدیث تھے، نیز علاقہ کے رؤساء میں سے تھے، اس لئے کچھ روز کے بعد سب نے باہم مشورہ کیا اور طے پایا کہ مولانا رحیم آبادی کو دعوت دے کر عمل بالحدیث کی اشاعت کی جائے۔ مولانا رحیم آبادی آئے۔ سب نے مل کر خوب کام کیا۔ کئی بستیوں میں دعوت کا کام ہوا۔ بعض جگہ ٹکراؤ بھی ہوا، مقدمات بھی ہوئے۔ تاہم اللہ کی مہربانی سے مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی کی تبلیغ کے بہت اثرات ہوئے۔ منشی اصغر حسین نے رحیم آبادی کا بہت ساتھ دیا۔ ان کی اولاد میں بھی علم و فضل کا سلسلہ چلا۔

حافظ عبداللہ رحیم آبادی، مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی کے دامن سے وابستہ رہے۔ نومسلم تھے۔ ضلع مونگیر کے ایک ہندو گھرانے سے تعلق تھا۔ اسلام لا کر قرآن حفظ کیا اور دینی تعلیم حاصل کی۔ مولانا رحیم آبادی تک رسائی ہوئی۔ مدرسہ احمدیہ مظفر پور میں کئی برس تک درس دیا۔ نہایت متقی تھے۔ مولانا عبدالعزیز نے شعبہ تبلیغ کی ذمہ داری اپنے بعد انہیں سونپ دی تھی چنانچہ وہ ساری عمر مبلغ رہے۔ بے شمار ہندو، مسلمان ہوئے۔ انکی کفالت بھی آپ نے کی۔ رحیم آباد کی عیدگاہ کی امامت بھی زندگی بھر کی۔ آخری عمر میں بنارس میں منتقل ہو گئے جہاں سے عیدین کیلئے رحیم آباد آتے رہے۔ بنگال و بہار اور یوپی میں تبلیغی کام کیا ۱۴ بار حج کیا ۱۹۵۴ء میں بنارس میں وفات پائی

**مولوی عبداللہ:** آپ سیتا مڑھی کی ایک مشہور شخصیت تھے۔اصلاً موضع بندھوالی ضلع دربھنگہ کے رہنے والے تھے۔مولانا عبدالعزیز مرحوم سے ان کے تعلقات مظفر پور میں قیام کے دوران استوار ہوئے۔عبداللہ صاحب شہر دربھنگہ میں سکونت اختیار کرنے کا ارادہ رکھتے تھے لیکن مولانا مرحوم ان کو ایسی جگہ رکھنا چاہتے تھے جہاں جماعت کے کام کو فروغ دینے کے زیادہ مواقع تھے۔ چنانچہ ان کے مشورہ سے سیتا مڑھی میں قیام کیا وہاں چمڑے کا گودام کھولا۔اللہ نے برکت عطا فرمائی۔ کافی جائداد خریدی۔تبلیغ بھی بہت کی۔ راجو پٹی روڈ پر زمین خرید کر مسجد اہل حدیث بنوائی اور اس میں حفظ قرآن کا مدرسہ بنایا۔ بہت لوگوں نے یہاں حفظ کیا۔ان میں حافظ نصر اللہ بھی تھے جو بعد میں یہاں مدرس بھی ہوئے۔ یہ نصر اللہ کورٹ بازار کی مسجد میں اہل حدیث ہونے کے جرم میں ستائے گئے۔مقدمہ چلا فیصلہ ۱۹۱۷ء میں اہل حدیث کے حق میں ہوا۔

حسن پور برہروا میں جب مسلمانوں اور ہندوؤں کا ٹکراؤ ہوا اور مقدمہ بازی ہوئی تو مقدمہ کی پیروی کار مولوی عبداللہ صاحب اور کیس کی نگرانی مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی کرتے تھے۔مولانا رحیم آبادی نے نے اس پر بہت پیسہ صرف کیا تا آنکہ کلکتہ ہائی کورٹ سے مسلمانوں کے حق میں فیصلہ ہوا۔عبداللہ صاحب کا خاندان بعد میں بھی سیتا گڑھی میں اہل حدیث کا مرکز رہا۔

لیاقت حسین امواوی اور حافظ محمد یحیٰ رکسیاوی، مولانگر کے تعلق سے اہل حدیث ہوئے۔ پھر مولانا رحیم آبادی سے اتنی قربت ہوگئی کہ ان کے معتمد اور افراد خاندان کی طرح شمار ہونے لگے۔ لیاقت حسین اپنے علاقے میں تکالیف اور مصائب کے علی الرغم تبلیغ کرتے رہے اور پھر پورے علاقے میں عمل بالحدیث کی تحریک پھیل گئی بعد میں چل کر آپ نائب امیر بھی بنے۔آخر الذکر عموماً رحیم آباد میں رہتے اور مولانا عبدالعزیز انہیں بہت چاہتے تھے۔

الغرض مولانا رحیم آبادی کی تبلیغ سے مولانگر جہاں آپ نے کئی روزہ کر تبلیغ کی رفتہ رفتہ پوری لبستی اہل حدیث ہوگئی تعزیہ پرستی اور بدعات کا قلع قمع ہوا۔

کچھ عرصہ بعد شیخ احمد اللہ مظفر پور سے آکر اپنے بیٹے عبدالعزیز کو گھر لے گئے۔ دس بارہ سال کی جلاوطنی کے عرصہ میں مولانا کی دربھنگہ مظفر پور چمپارن میں

کافی شہرت ہوگئی۔

مظفر پور شہر میں ایک مزار کمبل شاہ کا ہے۔ یہ شخص مولانا مرحوم کے ساتھ دہلی میں پڑھتے رہے لیکن مظفر پور آکر ایسے بھٹکے کہ نماز روزہ تو کجا شراب پینے لگے۔ مولانا رحیم آبادی ان سے سخت بے زار رہے۔

شیخ احمد اللہ اہل حدیث ہو جانے کے بعد اپنے بیٹے عبد العزیز کو رحیم آباد واپس لے گئے تو وہاں ہند کے چوٹی کے علماء اہل حدیث کی آمدورفت شروع ہوگئی۔ حافظ عبداللہ غازی پوریؒ، شاہ عین الحقؒ، ابراہیم آرویؒ، میاں صاحبؒ بھی یہاں آئے

مسجد تاجپور: شیخ احمد اللہ کی زندگی میں تاج پور کی مسجد میں اختلاف رونما ہوا اور وہاں کی اکثریت نے جو حنفی تھے اہل حدیث کو نماز پڑھنے پڑھانے سے روکنے سے سارے جتن کئے۔ اس مقدمہ کا فیصلہ ہوا تو مشہور ہے کہ اخراجات مقدمہ کی وصولی کے لئے فسادیوں کی زمین پر تین بار شیخ احمد اللہؒ نے قبضہ کیا اور پھر رحم کھا کر واپس کر دیا۔ یہ مسجد ایک زمانہ تک حافظ عبداللہ رحیم آبادی کی تولیت میں رہی۔ انہوں نے ڈاکٹر سید محمد فرید کو اپنا جانشین بنایا۔ فرید کے انتقال پر ڈاکٹر سید عبدالحفیظ مہتمم دار العلوم احمدیہ سلفیہ اس کا انتظام کرتے رہے۔

مقدمہ برہروا: سیتا مڑھی کے حلقہ میں باج پٹی سٹیشن سے قریب ہی ایک بستی حسن پور برہروا ہے۔ وہاں قربانی کی وجہ سے ہندوؤں نے اس وقت جب کہ مسلمان نماز جمعہ میں تھے کثیر تعداد سے حملہ کر دیا۔ فساد ہوا۔ تین ہندو مارے گئے۔ مسلمان مقدمہ میں گرفتار ہوئے۔ کلکتہ ہائی کورٹ تک برسوں کیس چلا۔ ۱۹۱۴ء میں مقدمہ مسلمانوں کے حق میں فیصل ہوا۔ اس مقدمہ کی پیروی مولوی عبداللہ سیتا مڑھی کرتے تھے۔ اخراجات کی ذمہ داری مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی کی تھی۔

مسجد سیتا مڑھی: شہر کے کورٹ بازار میں ایک مسجد ہے جس میں حافظ نصر اللہ (نابینا) امام تھے۔ یہ اہل حدیث ہوئے تو احناف نے انہیں تکلیفیں دیں اور مسجد سے نکال دیا۔ مقدمہ چلا۔ ۷ فروری ۱۹۰۶ء کو اہل حدیث کے حق میں فیصلہ ہوا۔

مسجد جمال پور: ۱۹۰۹ء میں جمال پور میں اہل حدیث و احناف میں اختلاف رونما ہوا۔ مخالفت بڑھی تو احناف نے مسجد سے اہل حدیث کو نکال دیا۔ مولانا رحیم آبادی

ان کی مدد کو آگے آئے۔ ۱۳ فروری ۱۹۰۹ء کے اہل حدیث امرتسر میں اعلان ہوا کہ اہل حدیث کانفرنس ۲۵ روپئے سے ان کی مدد کرتی ہے اور مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی ان کی مدد کا وعدہ فرماتے ہیں۔

**مسجد ریلوے مظفر پور:** مظفر پور ریلوے سٹیشن پر جہاں لائن کا بچھا ہوا ہے آج بھی ایک گنبد دار مسجد چاروں سے لائن سے گھری نظر آتی ہے جس میں نماز پنجگانہ اور جمعہ ادا ہوتی ہے۔ جب ریلوے ذمہ داروں نے سٹیشن کو وسعت دینی چاہی تو ان کی نگاہ میں یہ مسجد پلان میں حارج تھی۔ ریلوے کا جنرل منیجر مظفر پور آیا اور مسلمانوں کو رضامند کرنے کی کوشش کی کہ یہ جگہ چھوڑ دیں ہم مسجد کسی اور جگہ بنا دیتے ہیں۔ فریقین میں معاملہ الجھا عرصہ تک الجھا رہا۔ مولانا رحیم آبادی منیجر کے پاس آئے۔ مذاکرات ہوئے۔ مولانا نے کہا کہ مسجد کسی مسلمان کی ملکیت نہیں ہوتی بلکہ اللہ کی ملکیت ہے آپ ہم سے مسجد کے سلسلہ میں جو سوال کر رہے ہیں اس کے مالک سے کریں۔ ہم اس پر اپنا حکم کیسے جاری کر سکتے ہیں جو ہماری ملکیت نہیں آپ مالک سے مانگ لیں اگر وہ دیدے تو مجھے کیا اعتراض؟ یہ جواب سن کر انگریز منیجر لا جواب ہو کر واپس ہو گیا اور مسجد وہاں موجود رہی۔

**جھگڑوّا مسجد:** دربھنگہ میں راجہ نے قلعہ بنانے کی کوشش کی اس کے مشرقی کنارے پر تقریباً وسط میں ایک مسجد ہے جو جھگڑوّا مسجد کے نام سے مشہور ہے۔ جب راجہ نے حدبندی شروع کرنی چاہی تو یہ مسجد اس کی راہ میں حائل تھی۔ راجہ نے کوشش کی کہ مسجد کسی دوسری جگہ منتقل ہو جائے۔ حافظ عبدالقیوم حنفی اس کے امام تھے۔ اس نے راجہ کو سمجھانے کے لئے مولانا رحیم آبادی کو بلایا۔ مولانا نے راجہ کے ذہن نشین یہ بات کرادی کہ مسجد اپنی جگہ سے ہٹائی نہیں جاسکتی کیونکہ وہ مسلمانوں کی ملکیت نہیں۔ اللہ اس کا مالک ہے اس کو یہاں سے ہٹانے کی اجازت وہی دے سکتا ہے۔ راجہ کی سمجھ میں یہ بات آگئی، یوں یہ مسجد وہاں موجود رہی اور قلعہ کی دیوار کج ہے۔ یہی مسجد مولانا کے شہر دربھنگہ والوں سے مولانا کے تعلقات بڑھانے کا باعث ہوئی جو آگے چل کر ایک مرکز کی حیثیت اختیار کر گیا جس کی ابتداء محلّہ چک زہرہ سے ہوئی۔

**مناظرہ دیوریہ:** ۱۶۔ اگست ۱۹۰۳ء سے مسلمانوں اور آریہ سماجیوں کے درمیان

مناظرہ ہوا۔ پہلے ایک ہفتہ تک فریقین کی تقریریں ہوتی رہیں اس موقع پر اہل حدیث ومقلدین کی کوئی قید نہ تھی چنانچہ ۴۰ علماء نے اس میں شرکت کی۔ سوالات کے جوابات مختلف علماء نے دیئے۔ جواب دینے والوں میں مولانا عبد العزیز بھی شامل تھے۔ روئداد کے مرتب نے لکھا ہے: مولوی صاحبان بلا ناغہ چار بجے دن سے نو بجے رات تک برابر مضامین علمی واخلاقی سے حاضرین کو بہرہ مند کرتے رہے۔ ہمیں سب سے زیادہ مولانا شاہ عین الحق سابق سجادہ نشین پھلواری اور سید المحدثین مولوی عبد العزیز رحیم آبادی کا وعظ بہت ہی پر اثر معلوم ہوا کہ اس کو سن سن کر ہندو مسلمان روتے تھے

## جماعت کی تنظیم

آپ کو جماعت کی تنظیم کا بھی بہت فکر تھا۔ جب ابھی آل انڈیا کانفرنس قائم نہیں ہوئی ایک اجتماع علماء اتفاقی طور پر مدرسہ احمدیہ آرہ میں ہو گیا۔ وہاں تنظیم کی بات ہوئی اور طے پایا کہ سردار جماعت کا انتخاب ہونا چاہیے۔ چنانچہ مولانا ابراہیم آروی کو باتفاق حاضرین سردار منتخب کیا گیا۔ انتخاب تو ہو گیا لیکن حقیقت یہ ہے کہ سرداری کا تمام کام مولانا رحیم آبادی ہی کرتے تھے چنانچہ جب کسی معاملہ میں ابراہیم سے سوال ہوتا تو فرماتے: بھائی میں کیا جانوں، میں تو نام کا سردار ہوں، اصل سرداری تو مولوی عبد العزیز صاحب کی ہے۔

اسی لئے ایک موقع پر مولانا رحیم آبادی نے مولانا ابراہیم سے دریافت فرمایا کہ آپ تو جماعت کے سردار ہیں، آپ کے نائبین مولوی لیاقت حسین اور اصغر حسین بھی ہیں۔ کیا آپ جانتے ہیں کہ ان کے کتنے بچے ہیں؟ اور ان کے گذران کی کیا صورت ہے؟ تو جواب دیا، مجھے اس کا علم نہیں۔ مولانا رحیم آبادی نے کہا کہ آپ کیسے سردار ہیں کہ عام افراد تو درکنار خواص حتی کہ اپنے نائبین کے بارے میں بھی کوئی علم نہیں رکھتے۔

مولانا ابراہیم آرویؒ جب ہجرت کر کے حجاز چلے گئے تو مدرسہ احمدیہ کا اہتمام عبد العزیز کو سونپ گئے، یہ سرداری بھی حوالے کر گئے۔ اسی لئے مولانا آروی کے بعد آپ اس ذمہ داری کو انجام دیتے رہے جیسا کہ آروی مرحوم کے ایک خط سے پتہ چلتا ہے جو انہوں نے مکہ سے ارسال کیا تھا:

از مکہ معظّمہ مکان علی شیخ جمل اللیل مطوف ۔ ٦ محرم ۱۳۱۹ھ

از ابو محمد ابراہیم بعزیزاتم شرف علی وعبدالسبحان والٰہی بخش سلمکم اللہ تعالیٰ۔

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ مجھے نعمت اللہ کے خط سے معلوم ہوا کہ میرے عزیز طیب سردار نے انتقال کیا افسوس بہت اچھا شخص تھا۔ خدا اس کو بخش دے اور اس سے راضی ہو جائے۔ میں نے اس کے لئے نماز جنازہ غائب پڑھی۔ خدا قبول کرے اور تم لوگوں کو خیر اور نیک بدلہ دے۔ اے میرے عزیزو! تم لوگ جلد مولوی عبدالعزیز صاحب کو رحیم آباد سے طلب کرو بلکہ ایک شخص جا کر ان کو اپنے ساتھ لاؤ اور ان سے وعظ کہلاؤ اور کسی دوسرے لائق شخص کو سردار بناؤ۔ مسلمانوں کا بغیر سردار کے رہنا حرام ہے اور ایسوں کی موت خراب ہے۔ جلدی کرو دیر نہ کرو۔ میں نے مولوی عبدالعزیز صاحب کو بھی لکھ بھیجا ہے وہ انشاءاللہ ضرور تکلیف فرما کر تشریف لائیں گے۔

سب جماعت والوں کو بہت بہت سلام۔ اے بھائیو! اللہ سے ڈرو۔ موت قریب ہے جلد سب کو خدا سے ملنا ہے خدا کو منہ دکھانا ہے۔ عمر بھر کی بات بات کا حساب دینا ہے ۔ مدتوں قبر میں تنہا نہیں معلوم کس حال میں پڑے رہنا ہے۔ قیامت کے پچاس ہزار برس کا دن کاٹنا ہے۔ نیکی بدی تولی جائے گی عمل نامہ اڑایا جائے۔ پل صراط جہنم کے اوپر ہوگا اس پر سے گذرنا ہے بڑی بڑی آفتیں آنے والی ہیں اس دن کے سامان میں رہو۔ اللہ سے پناہ مانگو اور اس کی رحمت مانگو۔ میرے لئے بھی دعائے خیر کرتے رہنا۔ ابھی مجھے کچھ خبر نہیں کہ آئندہ ہمارا رب مجھے کہاں اور کب لے جائے میں بخیریت ہوں اور تم لوگوں کے لئے دعائے خیر کرتا رہتا ہوں۔ والسلام۔

مولانا ابراہیم آروی کے بعد جب سرداری مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی کے حوالہ ہوئی تو وہ آپ کے آخر دم تک آپ ہی کے حصہ میں رہی۔ ۴۔ دسمبر ۱۹۲۵ء کے اخبار اہل حدیث میں مولانا سیالکوٹی نے لکھا تھا:

آہ اس شیر میدان تقریر، سحبان بلاغت مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی مرحوم کی جلاء ورعب والی پیشانی کا جمال کیسے کراؤں۔ میں خداوند قدوس کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میں نے سارا ہندوستان چھان مارا، مجھے اس قابلیت و جامعیت کی ایک ہستی بھی نظر نہیں آتی چہ جائے کہ چہار یار (مولانا ڈیانوی، مولانا پھلواروی، حافظ صاحب غازی

پوری، اور مولانا رحیم آبادی) کا نصاب پورا کروں۔ میں محض اعتقاد سے نہیں کہتا۔ مبالغہ سے کام نہیں لیتا۔ بلکہ اپنی ناقص فراست و مردم شناسی کو استعمال کر کے کہتا ہوں کہ ان چاروجودوں نے اپنے پیچھے اپنا بدل نہیں چھوڑا۔ مدعی دعوی کرتے پھریں، معتقد اعتقاد رکھتے ہیں لیکن حقیقت کچھ اور چیز ہے اور تخیل اور۔ شیر قالین اور ہے اور شیر نیستاں اور ہے۔ جب آخر ۱۷ مارچ ۱۹۰۸ء کو حضرت مولانا مولوی عبدالعزیز صاحب مرحوم رحیم آبادی نے انتقال کیا تو میں نے خطبہ جمعہ میں پکار کر کہہ دیا تھا کہ آج جماعت اہل حدیث کی طشتری کا سرپوش اٹھ گیا۔ وہ مقدس ہستی جو اہل حدیث کو اس طرح اپنے کنار عاطفت میں جمع کر لیتی تھی جس طرح مرغی خطرہ کے وقت اپنے بچوں کو پیروں کے نیچے چھپا لیتی ہے، آج اس کا مبارک سایہ ہمارے سروں سے اٹھ گیا۔ ہم یتیم بچوں کی طرح بے کس رہ گئے۔ بھائیو! رونا کہاں تک روؤں۔ اور اس سے آپ کو کہاں تک رلاؤں، یہ سب کچھ آپ کی آنکھوں کے سامنے ہوا...،۔

اہل حدیث کانفرنس کے قیام کی تحریک جب چلی اور مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری نے اہل حدیث میں مضمون لکھا تو ۲۶۔ اکتوبر ۱۹۰۶ء کے اخبار اہل حدیث میں مولانا رحیم آبادیؒ نے لکھا: پرچہ اہل حدیث میں کانفرنس کا مضمون میں نے دیکھا۔ میں اور میرے احباب اس میں متفق ہیں بلاشبہ اچھی تجویز ہے۔ جناب حافظ عبداللہ صاحب کو بھی اتفاق ہے۔ جناب شاہ عین الحق صاحب اور مولوی عبدالحکیم صاحب بھی علی ہذا القیاس اتفاق کریں گے۔ والسلام۔

۲۳ نومبر ۱۹۰۶ء کے اخبار اہل حدیث میں جلسہ مذاکرہ علمیہ کا اعلان شائع ہوا تو مولانا ثناء اللہ نے نوٹ لکھا کہ

امسال جلسہ آرہ کو ایک بڑی عزت حاصل ہونے والی ہے کہ پنجاب کے فخر جناب حافظ عبدالمنانؒ محدث وزیر آبادی بھی شریک ہوں گے۔

کانفرنس قائم ہوئی تو اس کی تنظیم اور پیغام کیلئے مولانا رحیم آبادی کی سربراہی میں ایک تین رکنی قافلہ مولانا ثناء اللہ امرتسری اور مولانا ابراہیم سیالکوٹی پر مشتمل تیار ہوا جس نے تنظیم کے برصغیر کے بہت سے حصوں کا دورہ کیا۔ یہ سفر تاریخی سفر ہے۔

سید احمد بریلوی والی تحریک کے ساتھ بھی آپ کا تعلق رہا۔ اس تحریک کے

سلسلہ کے دو برانچ علاقہ ترہت میں تھے۔ ایک اموا میں جس کے انچارج مولوی لیاقت حسین تھے۔ دوسرا پیغمبر پور جس کے انچارج منشی اصغر حسین تھے اور ان کی حیثیت گویا مولانا رحیم آبادی کے نائبوں کی تھی۔ مولانا کے انتقال کے بعد ان کی وصیت کے مطابق بابوعبداللہ مرحوم امیر مقرر ہوئے اور حافظ عبداللہ شعبہ تبلیغ کے ذمہ دار ہوئے۔ دس سال تک یہ نظم قائم رہا۔ منشی اصغر کا انتقال ہوگیا تھا۔ آپس کے اختلاف کی وجہ سے امواء کا تعلق پٹنہ سے ہوگیا۔ پھر بابوعبداللہ کے انتقال کے کچھ عرصہ بعد ۱۹۳۸ء میں ڈاکٹر سید محمد فرید کی دعوت پر مولانا عبدالخبیر اور علاقہ دربھنگہ وشہر کے خواص دارالعلوم احمدیہ سلفیہ میں تشریف لائے اور مولانا کے ہاتھ پر بیعت کی گئی اور اس طرح علاقہ ترہت کی امامت پورے طور پر پٹنہ منتقل ہوگئی۔

۱۲۹۸ھ میں مولانا ابراہیم آروی نے آرہ میں مدرسہ احمدیہ قائم کیا۔ حافظ عبداللہ غازی پوری اس کے صدر مدرس تھے۔ پورے ہند سے لوگ یہاں پڑھنے کے لئے آنے لگے۔ پھر آروی صاحب ہجرت کر کے حجاز چلے گئے اور مدرسہ کا انتظام مولانا رحیم آبادیؒ کے حوالے کر گئے۔ آپ نے مدرسہ کو اچھی طرح چلایا۔ آخر عمر میں جب کمزور ہو گئے اور ابراہیم صاحب کے وارثوں کی طرف سے اختلاف ہوا تو آپ نے دربھنگہ کے شہر بلوا گنج میں تھوڑی سی زمین حاصل کر کے وہاں ایک جھونپڑی کھڑی کر دی اور حافظ عبداللہ بھواروی کو رکھ کر بچوں کی تعلیم کا انتظام فرمایا اور یوں وہی علاقہ ترہت کا مرکز بن گیا۔ یہیں بعد میں مدرسہ احمدیہ سلفیہ بنا جس کی پختہ عمارات کے ساتھ ایک شاندار مسجد بھی ہے۔ اس مدرسہ کی ابتداء تو مولانا رحیم آبادیؒ نے کی، بعد میں ان کے جانشین بابوعبداللہ رحیم آبادی نے اس کی ترقی میں کوشش کی۔ انہیں ڈاکٹر سید فرید ایک ساتھی مل گئے جن کی کوشش سے مدرسہ بہت ترقی کر گیا۔

مولانا رحیم آبادی ہر بستی میں ایک سردار مقرر کرتے جن کے ذریعہ ممکن حد تک اسلامی احکام کی تعمیل کرائی جاتی۔ مثلاً بخشی جی چپریا میں، منشی اصغر حسین پیغمبر پور میں، مولوی محمد صالح بعدہ محمد یحی بندھولی میں، منشی انور مختار سوگونہ میں، حافظ محمد نواب دیودیا اور حافظ محمد یحی رکیسیا میں، مولوی لیاقت حسین امواء میں میاں افضل حسین مہوا میں، محی الدین مولانگر میں۔، اس کے علاوہ ان بستیوں کو کنٹرول کرنے کے لئے ہرچند

بستیوں کیلئے ایک ذیلی سنٹر، (مرکز) بنایا۔ چنانچہ امواء پیغمبر پور اپنے علاقے کا سنٹر تھا تو بشنپور علاقہ موتی پور کا، پھر قاضی محمد پور پارو تھانہ اور کنگٹی مہوا تھانہ کے علاقہ کا۔

سنٹر کی ذمہ داری ہوتی تھی کہ اپنے ماتحت مواضعات کی خبر گیری کرے۔

مولانا رحیم آبادی خود سال میں ضرور دورہ کرتے تو سنٹر میں پہنچ کر علاقہ کے حالات کا جائزہ لیتے۔ پھر جیسی ضرورت ہوتی کبھی تنہا کبھی علاقہ کے سردار کے ساتھ یا مخصوص لوگوں کے ساتھ اطراف کی بستیوں کا دورہ کرتے۔ اس موقع پر لوگوں کے تنازعات کا فیصلہ کرتے شکر رنجیوں کو مٹاتے۔ وغیرہ۔

آپ کی تصانیف میں حسن البیان، سواء الطریق (یہ کتاب چار حصوں میں لکھی گئی مشکوۃ کے پہلے حصہ کو دو حصوں میں تقسیم کیا اور دوسرے کو بھی دو حصوں میں مکمل کیا۔ مطبع فاروقی میں طبع ہوئی۔ پھر دار العلوم احمد یہ سلفیہ نے دوسری تیسری باران کی طباعت کا انتظام کیا)۔

ہدایۃ المعتدی: مطبع خادم الاسلام کی طرف سے ایک رسالہ شائع ہوا جس کا نام تحقیق قرأۃ المقتدی تھا۔ اس کتاب میں عوام کو دھوکہ دے کر قرأت فاتحہ خلف الامام سے رو کنے کی مذموم کوشش کی گئی۔ آپ نے اس کا مفصل مدلل جواب دیا جو ہدایۃ المعتدی فی القرأۃ للمقتدی کے نام سے ۱۳۱۰ھ میں مطبع فاروقی دہلی سے شائع ہوا جس کا جواب مقلدین نہ دے سکے اس کی تعریف میں ایک نظم شائع ہوئی تھی، پڑھئے

تو خاص عبد عزیزی کہ در ہمہ ابواب
صواب گفتی و خوش گفتی و بجا گفتی

عنید چوں بہ قیاسات کرد استشہاد
جواب او ز احادیث مصطفیٰ گفتی

برائے فاتحہ خلف امام کوشیدی
برائے نصرت دین خدا چہا گفتی

ہر آنکہ قلب سلیمش نمود ہمراہی
برائے رشد وے از وحی مدعا گفتی

ہر آنکہ قلب سلیمش براند سوئے ہلاک
برائے نقمت او موسوی عصا گفتی

برائے خاتمہ تاریخ ایں کہ بوفق
علاج کردی و بہ کردی و دوا گفتی
دراز باد الٰہی بقائے تو در دہر
ہمیں دعا ست ز صابر کہ راست وا گفتی

الرق المنشور۔ ۱۳۰۶ھ میں الرق المنشور فی رد فتح الشکور مطبع انصاری دہلی سے شائع ہوئی۔ مصنف کا نام مولانا محمود عالم درج ہے۔ حافظ محمد صدیق مرولوی نے اس کتاب کو مولانا رحیم آبادی کی تصنیف لکھا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے لکھ کر اسے اپنے شاگرد محمود عالم مظفر پوری کے نام سے چھپوایا تھا۔ تحریر اور طرز جواب سے واضح ہوتا ہے کہ مولانا رحیم آبادی کی تحریر ہے۔ یہ کتاب کیوں لکھی؟ دیباچہ میں فرماتے ہیں:
پوشیدہ نہ رہے کہ ایک رسالہ مسمی بہ فتح الشکور مصنفہ میاں چراغ علی عرف حافظ عبد الشکور ساکن ٹانڈہ ذی الحج ۱۳۰۵ھ کو ہمارے احباب کے ذریعہ ہمارے پاس پہنچا دیکھنے سے اس کے ظاہر ہوا کہ مصنف نے اس رسالہ میں شرافت دیانت صدق... سے کچھ کام نہیں لیا۔ امر اول میں تو مجبوری تھی کہ بے چارے کہاں سے لاتے مگر اور باتوں سے بھی بہرہ مند نہ ہو سکے۔ ایک تحریر جو کسی انگریزی اخبار میں چھپی تھی اور راقم کے نام کی جگہ حسب قاعدہ انگریزی دو حرف (اے، اور، کے) لکھا ہوا تھا۔ اس ایک تحریر کی نسبت چند شرفاء کی طرف کر کے حافظ جی نے ایسے ایسے کلمات بے ہودہ اور زشت لکھے ہیں کہ قطع نظر علماء کے کوئی شریف آدمی اسکو زبان پر نہیں لاسکتا۔ اس آدمیت اور سچائی کو دیکھنا چاہیے کہ دونوں حرف انگریزی مذکور سے عبد العزیز نام کی طرف کسی طرح اشارہ نہیں ہوسکتا حافظ جی نے اس نام کے مسمی کو مشار الیہ یقینی قرار دے دیا اور باوجود اسکے کہ خود امیر علی نام کا احتمال لکھا ہے پھر عبد العزیز نام کو جس کا رمز یہ دونوں حرف انگریزی کسی طرح نہیں ہوسکتا، یقینی کہنا کیسی سچائی اور آدمیت کی دلیل ہے،۔

جھگڑوا مسجد کے معاملے سے پہلے دربھنگہ میں مولانا عبد العزیز کی آمد و رفت نہ تھی۔ امام مسجد حافظ عبد المقیم نے انہیں بلایا تھا حافظ صاحب محلّہ چل زہرہ کے رہنے والے تھے۔ جب مولانا رحیم آبادی سے تعلق ہوا تو مولانا کی آمد و رفت اس محلّہ میں ہونے لگی اور عمل بالحدیث کا چرچا شروع ہوا۔ حافظ صاحب اپنی ملازمت کی وجہ سے

مسلک اہل حدیث کا اظہار نہ کر سکے لیکن ان کے فرزند اور محلّہ کے دوسرے کئی لوگ اہل حدیث ہو گئے اس طرح دربھنگہ میں اہل حدیث کا ایک مرکز بن گیا۔ پھر مولانا نے محلّہ بیلوا گنج (جو محلّہ چک زہرہ کے قریب تھا) میں ایک قطعہ زمین حاصل کیا یہاں ایک کچا مکان بنوایا، یہاں آپ قیام کرتے اور قرب و جوار کے لوگ مہمان ہوتے۔ اور عمل بالحدیث کی تحریک چلتی رہی۔ حافظ صاحب کے پوتے اور دیگر افراد خاندان بھی سلفی مسلک پر تھے۔

دربھنگہ میں ایک شخصیت آپ کی ہم نوا ہوئی وہ ڈاکٹر سید محمد فرید تھے تبادلہ ہو کر دربھنگہ ہسپتال آئے۔ آپ ضلع گیا کی ایک بستی کے رہنے والے تھے۔ بچپن میں تکمیل تعلیم تک محلّہ صادق پور پٹنہ میں زندگی گزار چکے تھے جس سے مزاج میں دین داری اور تحریک مجاہدین سے دلچسپی پیدا ہو چکی تھی۔ دربھنگہ میں مولانا رحیم آبادی کی صحبت بہت مؤثر ہوئی۔

محلّہ بیلوا گنج میں مولانا رحیم آبادی زمین حاصل کر چکے تھے، اسی جگہ اہل چک زہرہ کی معاونت سے منشی اصغر حسین پیغمبر پوری اور پھر حافظ عبداللہ بھوواری کو رکھ کر بچوں کی تعلیم کا انتظام کیا۔ پھر وصال ہو گیا۔ بابو عبداللہ امیر جماعت ہوئے انہوں نے مولانا کی سکیموں کو عملی جامہ پہنانا فرض سمجھ کر اس مکتب کو مدرسہ احمدیہ آرہ کا بدل بنانا اپنی ذمہ داری بنا لی۔ خود چونکہ مستقل طور پر دربھنگہ میں نہیں رہتے تھے اس لئے ڈاکٹر فرید ان کی معاونت کرتے۔ یوں ۱۱ سال بابو صاحب مدرسہ کے مہتمم رہے۔ باہر کے کام وہ کرتے اور مدرسہ کا اندرونی انتظام ڈاکٹر فرید کرتے۔ مدرسہ ترقی کرتا رہا تا آنکہ یہ مکتب مدرسہ احمدیہ سلفیہ اور دارالعلوم احمدیہ سلفیہ بن گیا بہت لوگوں یہاں سے فارغ التحصیل ہوئے۔ ڈاکٹر فرید کے بعد یہ ذمہ داری ڈاکٹر سید عبدالحفیظ کے پر آپڑی مدرسہ رحمانیہ۔ دہلی کے الحاج عبدالرحمٰن و عطاء الرحمٰن آپ کے بہت معتقد تھے۔ جب آپ دہلی جاتے تو عموماً انہی کے ہاں قیام ہوتا۔ ایک دفعہ شیخ صاحبان کا بھانجہ لاپتہ ہو گیا۔ بہت تلاش ہوئی لیکن پتہ نہ چلا۔ کچھ دنوں بعد پاربتی پور بنگال کے اسٹیشن پر کسی نے پہچانا۔ شیخ صاحبان کو خبر دی گئی۔ آدمی آیا اور لڑکے کو دہلی لے گیا۔ اس بچہ کے مل جانے کی خوشی میں یہ لوگ اپنی دولت سے شکر ادا کرنے کا پروگرام بنا

رہے تھے۔ مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی نے مشورہ دیا کہ سب سے اچھا شکرانہ یہ ہے کہ ایک مدرسہ کھول دیں۔ چنانچہ یہ مشورہ ان لوگوں کو پسند آیا اور عبدالرحمٰن کی مناسبت سے مدرسہ رحمانیہ کھول دیا۔ یہ لوگ مولانا کے اتنے دلدادہ تھے کہ برابر دہلی سے رحیم آباد خدمت میں حاضر ہوتے رہتے اور تحفہ تحائف کا انبار ساتھ لاتے، زمانہ علالت میں تو گویا ڈاک بٹھادی تھی کہ مولانا کے حالات ہردم ملتے رہیں اور مرض کے لحاظ سے ہر سامان بھیجتے رہتے تھے۔ مولانا کے بعد بھی دربھنگہ کے مدرسہ کی بہت مالی خدمت کرتے رہے۔

رحیم آباد کی عیدگاہ بستی کی آخری جنوبی سرحد پر واقع ہے۔ عیدگاہ کی دیوار سے تاج پور کی سرحد شروع ہوتی ہے۔ تاج پور بستی راج بنارس کی زمین داری میں واقع تھی اور رحیم آباد اپنی زمین داری میں۔ راج بنارس کا قانون تھا کہ اس کے حلقہ میں کہیں بھی گائے کا ذبیحہ نہیں ہوگا اس لئے تاج پور میں گائے کی قربانی بھی نہیں ہو سکتی تھی لیکن رحیم آباد میں کوئی رکاوٹ نہ تھی۔ مولانا رحیم آبادی نے محسوس کیا کہ تاج پور اور اس کے قرب وجوار کی آبادی کو قربانی کے لئے رحیم آباد بستی میں انتظام کرنا پڑتا ہے جو ان کیلئے پریشانی کا باعث ہے اس لئے ایسی صورت نکالی جائے کہ ان لوگوں کو قربانی کی سنت پر عمل کرنے میں دشواری نہ ہو۔ اسلئے مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی کے ذہن میں یہ ترکیب آئی کہ عیدگاہ کے آس پاس اپنی زراعت ہے لہذا کیوں نہیں یہاں پر ایک محلہ آباد کردیں جو رحیم آباد ہی ہوگا اس طرح عیدگاہ کی حفاظت بھی ہوگی اور باہر والوں کی پریشانی بہت حدتک دور ہوجائیگی اس نظریہ کے تحت اپنی خدمت میں حاضر باش وعقیدت مند بھگیلو مستری کو اس اہم کام کیلئے منتخب فرمایا اور ان کیلئے ایک مکان عیدگاہ کے متصل ہی پورب جانب بنوا کر اس میں منتقل ہوجانے کا حکم دیا۔ وہاں کوئی رہنے کو تیار نہ تھا۔ اطراف میں ہندؤوں سے بہت خطرہ تھا۔ مولانا نے اپنے مریدوں کو حکم دیا کہ وہ بگھیلو کا پہرہ دیا کریں یوں کافی لوگ دور دور تک رات بھر نگرانی کرتے رہتے۔ مہینوں یہ کیفیت رہی پھر سکون ہوگیا (اور بعد ازاں ایک محلہ آباد ہوگیا)

اس کام سے فراغت کے بعد مولانا نے قربانی کی سنت جاری کرنے کی ٹھان لی۔ وہاں دستور تھا کہ لوگ اپنا اپنا بکرا عیدگاہ ہی میں قربان کیا کرتے تھے۔ ایک

سال مولانا نے گائے کی قربانی بھی کرائی ۔...لیکن مولانا کے بڑے بھائی مخالفت پر اتر آئے۔ معاملہ حکومت تک پہنچا کہ اس جگہ کبھی گائے کی قربانی نہیں ہوئی اس سال نئی بات پیدا کی گئی ہے مقدمہ قائم ہوا۔ گواہوں میں ایک شخص کفایت نامی تھا یہ شخص مولانا عبدالرحیم کا باڈی گارڈ تھا۔ چہرے پر اچھی خاصی داڑھی تھی۔ اس گواہی کے نتیجہ میں وہاں قربانی رک گئی ۔مشہور ہے کہ جب اس شخص نے مخالفت میں گواہی تھی تو مولانا کی زبان سے نکل گیا جب یہی کرنا تھا تو داڑھی منڈا دیتے ۔نتیجہ یہ ہوا کہ مرنے سے پہلے اس شخص کے چہرے پر ایسا زخم نکلا کہ مجبور ہوکر داڑھی منڈانی پڑی ۔

مولانا کی نرینہ اولاد نہ تھی بابو عبداللہ ہی کو بیٹا بنا رکھا تھا۔ بھائیوں کو شبہ ہوا کہ مولانا کی جائداد انہی کو ملے گی اس لئے یہ لوگ بابو صاحب کے درپئے رہتے ۔ مولانا کو بھی باپ کی وراثت کے بٹوارے میں پریشان کیا۔

مولانا عبدالعزیز مہمان نواز تھے ۔مہمانوں کا تانتا بندھا رہتا۔ ہر ایک کا اکرام کرتے ۔ جب دورہ پر جاتے اور اطراف کے لوگ ملنے آتے تو ان مہمانوں کو میزبان پر بار نہ بناتے ۔اپنے ساتھ بھی سامان رکھتے۔ بزرگوں کی توقیر کرتے ۔ دینی معاملات میں من ر أى منكراً ... پر پوراعمل کرتے۔ جیسا کہ فراغت کے بعد گھر آنے پر والد کو بھی فتوی سنا دیا۔جلاوطنی کی سزا تجویز۔ گھر چھوڑ دیا کوئی شکوہ نہیں عیدین کے بلایا جاتا ضرور حاضر ہوتے ۔حتی کہ ناراض باپ نے پھر واپس گھر بلا لیا۔ شیخ احمد اللہ جب حج کو گئے کافی کمزور تھے اس لئے مولانا کو ساتھ لے گئے جو سارے سفر کے دوران ان کی خدمت کرتے رہے ۔طواف بھی کندھوں پر اٹھا کر کرایا۔آخر عمر میں شیخ صاحب کا حکم تھا کہ میرا کھانا عبدالعزیز تیار کیا کرے۔ اس پر آپ ان کا کھانا پکاتے ۔ باقی لوگوں کا گھر والے۔

والد نے کافی جائداد حاصل کی تھی اور اپنے وقت میں انہوں نے ایک مدرسہ بھی کھول رکھا تھا جس میں باہر کے طلبہ کو وظیفہ دیتے تھے ۔مولانا مظفر پور کی زندگی میں اور جب وطن واپس ہوئے تو ہمیشہ کچھ طلبا اپنے ساتھ رکھتے تھے اور ان کی خوراک ورہائش کا انتظام خود فرماتے ۔آپ کے مشہور شاگردوں میں مولوی محمود عالم مظفر پوری ، حافظ محمد عمر رحیم آبادی ، حافظ عبدالرحمٰن پیغمبر پوری ، حافظ محمد صدیق مردلوی ، مولانا عبدالنور

دیگمراوی وغیرہ کا نام آتا ہے۔ غریب بے سہارا لوگوں کو ان کی ضرورت کے مطابق وقتی مدد کے علاوہ ماہانہ وظیفہ بھی مقرر کر رکھا تھا چنانچہ حافظ محمود ساکن گنگٹی جو مولانا کے ملازم تھے جب ان کے بھائی شیخ سلامت علی ٹی بی کے مریض ہو گئے تو آپ نے ان کیلئے ماہانہ وظیفہ مقرر کر رکھا تھا جو آخری وقت تک ان کو ملتا رہا۔ حافظ صدیق مردلوی کا اکثر خرچ بھی مولانا ہی نے پورا کیا۔ یہ چند مثالیں ہیں۔

## قومی مسائل

آپ کی پوری زندگی دین کی تبلیغ اور کتاب وسنت کی ترویج میں صرف ہوئی۔ جماعت کی خدمت کی لیکن بعض مواقع پر قومی حیثیت سے آپ کو سامنے آنا پڑا تو اسے بھی باحسن انداز نبھایا۔ غالباً ۱۹۱۱ء میں محرم اور درگا پوجا ایک وقت پڑ گیا اس موقع پر ہندوؤں کی مورتی کا بھسان بھی تھا اور مسلمانوں کا تعزیہ بھی تاجپور میں دونوں فریق میں کافی تناؤ کی شکل پیدا ہوگئی یہاں تک حکام کو خبر ہوئی وہ سلجھانے کے لئے موقع پر پہنچے۔ فریقین کے بیانات لینے کے بعد یہ طے پایا کہ مسلمان ہندوؤں میں اور ہندو مسلمانوں میں سے ثالث منتخب کریں۔ اور یہ لوگ جو فیصلہ کریں فریقین اس کو تسلیم کر لیں۔ ہندوؤں کو بخوبی علم تھا کہ مولانا عبدالعزیز تعزیہ کے مخالف ہیں، اس لئے انہوں نے آپ کو اپنی طرف سے ثالث مقرر کر دیا۔ حاکم نے تنہائی میں بلا کر مولانا سے مشورہ کیا تو آپ نے فرمایا کہ سارے حالات آپ کی نگاہ میں ہیں، اگر میں مسلمانوں کے خلاف فیصلہ دوں تو آپ تو چلے جائیں گے لیکن یہ لوگ شائد میری تکا بوٹی کر دیں گے، اس لئے ایسی صورت میں آپ ہی جو مناسب سمجھیں حکم نافذ کر دیں اس میں فریقین میں سے کسی کو انکار کی گنجائش نہ ہوگی اور سرکاری فیصلہ سمجھ کر ہر شخص تسلیم کر لے گا۔ چنانچہ غور وفکر کے بعد مولانا عبدالعزیز کا منشاء سمجھ کر مسلمانوں کے حق میں فیصلہ صادر کر دیا۔ جب لوگوں نے آپ سے دریافت کیا کہ آپ تو تعزیہ کے سخت خلاف۔ ہم لوگ سمجھ رہے تھے کہ آپ اس مخالفت کی وجہ سے ہندوؤں کے حق میں فیصلہ دیں گے لیکن معاملہ الٹ ہو گیا آخر ایسا کیوں ہوا؟ آپ نے فرمایا میں تعزیہ کا سخت مخالف ہی نہیں، بلکہ اس کو شرک سمجھتا ہوں لیکن اس کی حیثیت دوسری ہے۔ اور ظاہر ہے امام

حسین کے مقابلہ میں کالی اور درگا کے نعرے بلند ہونے کو کیونکر ترجیح دے سکتا ہے۔

۱۹۱۷ء میں آرہ میں فساد ہو گیا جس کے بارے میں اس دور کے اخبارات میں کافی مضامین و بیانات شائع ہوئے اس موقع پر پورے صوبہ میں ایک ہماہمی پیدا ہوگئی اور جب بقرعید کا زمانہ قریب آیا تو ہر جگہ خطرہ محسوس ہونے لگا کہ یہاں بھی فساد ہوکر رہے گا۔ اس موقع پر دربھنگہ شہر میں بھی ایک جلسہ منعقد کیا گیا جس کا مقصد مسلمانوں کی ڈھارس بندھانا تھا۔ جلسے کا انتظام ہو گیا لیکن کوئی مسلم لیڈر اس مجمع میں کھڑا ہونے کو تیار نہ تھا۔ مولانا عبدالعزیز ان دنوں سخت بیمار تھے۔ کھڑے ہونے کی سکت نہ تھی۔ اللہ کا نام لے کر جلسہ میں آئے۔ طویل تقریر کی۔ عوام کے دلوں سے خوف و ہراس جاتا رہا۔ اس موقع پر علاقہ تاجپور میں بھی بڑی سراسیمگی تھی۔ ہندو میں بہت جوش تھا۔ وہاں بھی جلسہ کا اہتمام ہوا لیکن کوئی تقریر کے لئے آگے نہ بڑھتا تھا پھر لوگ مولانا ہی کو پکڑ لائے۔ آپ کی تقریر نے مسلمانوں کے دلوں سے خوف و ہراس دور کردیا امن وامان بحال رہا۔ دشمن تھرتھر کانپتے رہے۔

آپ کی وفات طویل علالت کے بعد ۴ جمادی الاخری ۱۳۳۶ھ مطابق ۱۷ مارچ ۱۹۱۸ء بروز اتوار ہوئی۔ اخبار جمہور کلکتہ نے ۱۲۔ اپریل ۱۹۱۸ء کے شمارے میں ایک نوٹ لکھا جسے اخبار اہل حدیث نے ۱۶ مئی ۱۹۱۸ء کے شمارے میں نقل کیا۔ لکھا ہے:

دولت جاوید یافت ہر کہ نکو نام زیست
کز عقبش ذکر خیر زندہ کند نام را

ہندوستان کے سچے خادم اسلام اور صادق مبلغ مذہب مقدس مولانا عبدالعزیز کا حال میں انتقال ہو گیا۔ مولانا محترم کی وفات حسرت آیات سے ہندوستان کی مذہبی دنیا کو عموماً اور بہار کی اسلامی زندگی کو خصوصاً نہایت نقصان پہنچا ہے۔ بہار کے اضلاع مظفر پور، دربھنگہ، سیتا مڑھی کے علاقوں میں اسلامی زندگی آپ ہی کی خدمتوں اور تبلیغی مجاہدات کی بدولت پیدا ہوئی اور جیسی جیسی مصیبتیں اور تکلیفیں آپ نے ترہت کے علاقہ میں تبلیغ اسلام کے راستہ میں اٹھائی ہیں وہ ایسی ہیں کہ جن کی یاد سے قرن اول کے مومنین ومخلصین کا اخلاص اور ایمان ہمارے سامنے آجاتا ہے آپ نے درویشوں کی طرح اضلاع ترہت کے جاہل مسلمانوں کے اندر اسلام کی اشاعت کی اور یہی

خدمت کرتے کرتے آپ جان بحق تسلیم ہوئے ۔ بہار میں ہزاروں آپ کے ایسے معتقدین تھے جو آپ کے نام پر پروانہ کی طرح نثار ہوتے تھے ۔ اگر مولانا کی زندگی سے بہار کے علماء سبق حاصل کریں تو اسلام کی بہت کچھ خدمت کر سکتے ہیں ۔ جاہلوں کو نمازی اور روزہ دار بنانا اور ان میں زندگی بسر کرنا ذرا مشکل کام ہے مگر مولانا نے یہی کیا ۔ آپ ہر سال وہاں کے غریب مسلمانوں کی ایک نہایت عظیم الشان مذہبی کانفرنس منعقد کرتے تھے جس میں کم از کم پچاس ساٹھ ہزار آدمی ( دیہاتی مسلمان ) شریک ہوا کرتے تھے اور خود مولانا اور دیگر علمائے ہند اپنے مواعظ اسلامی سے انکے اندر اسلامی زندگی کا احساس اور احکام زندگی پر عمل کرنے کا شوق پیدا کرتے تھے ۔ یہ تو وہ خدمات ہیں جو آپ نے غرباء کی انجام دیں اس کے بعد آپ نے آرہ کے دینی مدرسہ کو نہایت کامیابی سے چلایا اور وہ مولانا ہی کی مساعی مشکور کی وجہ سے آج تک جاری ہے ۔ سب سے بڑی خدمت جو انہوں نے مسلمانوں کی کی وہ یہ ہے کہ آپ نے اہل حدیث کانفرنس کو قائم رکھا ... کاش علمائے ہندوستان اور بہار مولانا کی زندگی سے سبق حاصل کریں اور سادہ زندگی بسر کرنا سیکھیں اور اسلام کی خدمت میں اپنی زندگی اسی طرح گذاریں جس طرح کہ مولانا نے گذاری ۔ مولانا کی وفات پر زیادہ افسوس اس کا ہے کہ بہار کے جن مسلمانوں کے اندر مولانا کی تبلیغی کوششوں سے نہایت ہی حیرت ناک اسلامی زندگی پیدا ہو گئی تھی ان کے خیالات اور معتقدات کی اصلاح و درستگی کرنے والا اب کوئی نہ رہا .... ہم مولانا کی وفات حسرت آیات پر اسلئے مصروف ماتم ہیں کہ مولانا کی زندگی اسلام اور خدمت مسلمین کے لئے وقف تھی ۔ ہم دست بدعا ہیں کہ اللہ تعالی مولانا کو غریق رحمت فرمائے اور مسلمانوں میں ان کے نمونہ پھر پیدا کرے جو اسلام اور مسلمانوں کی خدمت کو اپنی زندگی کا مقصد قرار دیں ۔،،

مولانا کے شاگرد حافظ محمد صدیق مردلوی نے اپنی تعلیمی زندگی مولانا عبد العزیز کی صحبت میں شروع کی اور مولانا ہی کی سرپرستی میں تعلیم مکمل کرنے کے بعد اکثر آپ کی خدمت میں وقت گذارا ہے اور ابتداء سے آخر تک مولانا سے منسلک رہے ۔ انہوں نے ۱۲ ۔ ۱۹ مارچ ۱۹۲۰ء کے اہل حدیث میں آپ کی مختصر سوانح بھی لکھی تھی ۔

اخبار اہل حدیث امرتسر ۵ ۔ و ۱۲ جولائی ۱۹۱۸ء میں صدیق صاحب لکھتے ہیں:

جناب حضرت سیدی و شیخی و مولائی علامہ عبد العزیز رئیس و محدث رحیم آبادیؒ کی پاکیزہ حیات مبارک و جود میں جب ہم غور کرتے ہیں اور آپ کے مناقب و اوصاف فیوض و برکات حسن خدمات و کمالات پیش نظر رکھتے ہیں تو لاریب آپ کا عظیم الشان وجود، آپ کی عظیم البرکت ہستی خدا کی رحمت کا باعث تھی آخر دم تک (جب کہ چار ماہ کی مزید و اخیر بیماری میں جسم مبارک تحلیل ہو کر روح کے تابع ہو چکا تھا، اور صرف روح و روحانیت کام کر رہی تھی) اسلام کی خدمت میں تازہ دم رہے اور قرآن و حدیث کے وہ معارف و مطالب و نکات بیان فرماتے رہے جو نہ صرف صفحہ قرطاس پر لکھنے کے قابل بلکہ سویدائے قلب میں نقش کرنیکے لائق تھے بیان و نصیحت کے انداز کلام و موعظت کی بلاغت سے زرفت منها العیون و وجلت منها القلوب ..الخ کا حسرت ناک سماں ہوتا تھا اور ہر شخص یہی سمجھتا تھا کانها موعظة مودع اور اپنی بھرائی ہوئی آواز میں کہتا تھا

اے تماش گاہ عالم روئے تو      تو کجا بہر تماشہ می روی

سیتا مڑھی کے مقدمہ میں جس کی چند در چند شاخیں پھوٹ کر مسلمانوں کی سخت ابتلاء و مصیبت اور ان کے جان و مال کے نقصان کا باعث ہو گئی تھیں ہمارے اکثر علماء کی ہمتیں ان مقدمات کی اہمیت کے لحاظ سے قاصر ہو چکی تھیں اور وہ کام چھوڑ بیٹھے تھے۔ ایک حضرت مولانا کا وجود باجود کہ باوجود اس کے کہ دیرینہ علالت کے جس کے سبب سے نقل و حرکت دشوار تھی وہاں کے مصیبت زدہ مسلمانوں کی سوکھی ہوئی کھیتی اور مقدمات کی سخت زمین پر ابر رحمت بن کر روپیہ کی بارش کر رہا تھا اور اخیر مقدمہ ہائیکورٹ کلکتہ تک تقریباً ساٹھ ستر ہزار روپیہ صرف کر ڈالا۔ ان مقدمات کے علاوہ سیتا مڑھی، مدھوبنی، دربھنگہ، مظفر پور، بہیتیا، موتی ہاری، پٹنہ، آرہ، جمال پور، مونگیر، کلکتہ وغیرہ مقامات کے مذہبی مقدمات میں آپ ہی کا اثر تھا کہ لاکھوں کے قریب نوبت پہنچی۔ حضرت مولانا کا وجود ایک کامل انسان کا وجود تھا جس نے اپنے ایثار بذلی اور حسن سعی سے ابر مطیر کی طرح دینی و مذہبی ضرورت کے موقع پر روپیہ کی بارش کر کے کمال دیکھایا اور خوب دکھایا جس کی نظیر اب دنیا مشکل سے پیش کر سکتی ہے۔

(اخبار اہل حدیث امرتسر ۱۸ دسمبر ۱۹۱۴ء کے صفحہ ۱۳ پر سیتا مڑہی مقدمہ بارے ذیل کی خبر نکلی تھی : بہاء الدین :

ناظرین کو علم ہوگا اس مقدمہ میں مسلمانوں کی طرف سے قربانی البقرہ کے استحقاق کا دعوی تھا وہ دعوی ہائی کورٹ کلکتہ میں بحق مسلمانان فیصلہ ہوا تو فریق ثانی نے ولایت کی پریوی کونسل میں اپیل کرنے کی درخواست کی۔ قاعدہ یہ ہے کہ ولایت میں اپیل کی درخواست کو پہلے ہائی کورٹ کے جج دیکھتے ہیں۔ بھیجنا از روئے قانون جائز جانتے ہیں تو بھیجنے کی اجازت دیتے ہیں ورنہ نہیں۔ خبر آئی ہے کہ ججان ہائی کورٹ کلکتہ نے اس درخواست کو نہ بھیجنے کا فیصلہ کر کے ہمیشہ کے لئے اس تنازعہ کا دروازہ بند کر دیا۔ شکر ہے اوس نواح کے مسلمانوں کو چین ہوا۔ الحمد للہ ) ۔

## مسئلہ تقلید پر اڈیٹر العدل کا عادلانہ تبصرہ

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ رقم طراز ہیں :

جنگ کردی آشتی کن آنکہ نزد عاقلاں
ایں مثل مشہور اول جنگ آخر آشتی

قرآن مجید میں ارشاد ہے

بل الانسان علی نفسه بصیره و لوالقی معا ذیره ( القیامة ۱۴: ) انسان اپنے دل کا حال خو جانتا ہے چاہے کتنی حجتیں کرے

یہ ایک فطری اصول ہے کہ انسان بعض دفعہ صداقت کا مقابلہ کرتا ہے مگر صداقت اپنا کام اندر اندر کر جاتی ہے جسکا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ بعض دفعہ وہ صداقت بے ساختہ اپنا اظہار کر دیتی ہے۔ یہ مثال ہمارے مخاطب ( مولانا عبدالعزیز ) اڈیٹر العدل ( گوجرانوالہ ) اور ان کی جماعت جس سے کئی ماہ سے مسئلہ تقلید شخصی پر بحث ہو رہی ہے۔ اس بحث میں گو ہمارے مخاطب مولوی مرتضی حسن صاحب دیوبندی تھے تاہم اس میں شک نہیں کہ العدل کا سارا عملہ ان کا قوۃ بازو تھا اور ہے اور ہونا بھی چاہئے۔ اب بحث کو ہم آج دہرانا نہیں چاہتے وہ تو ناظرین کی نظر سے گذر چکی ہے آج ہم اڈیٹر العدل کا

تبصرہ ناظرین تک پہنچا کر اس بحث کو ختم کرنا چاہتے ہیں کیونکہ ہمارے خیال میں اس تبصرہ کے بعد کسی بحث کی ضرورت نہیں۔

ہم اپنے ناظرین سے درخواست کرتے ہیں کہ اس تبصرہ کو بڑی عزت اور غور سے دیکھیں کیونکہ یہ تبصرہ فیصلہ کن ہے۔ فاضل اڈیٹر تقلید کی تصویر بتاتے ہیں۔ آپ کے الفاظ یہ ہیں:

ہم تقلید کی کیفیت ظاہر کرنا چاہتے ہیں توجہ فرمائیں۔ تقلید کے یہ معنی نہیں کہ مقلد ہر مسئلہ پر محض اس لئے عمل کرے کہ یہ امام کا قول ہے کیونکہ یہ عمل امت میں آج تک کسی نے بھی نہیں کیا، بلکہ تقلید کا یہ مطلب ہے کسی مسئلہ پر جب قران وحدیث میں کوئی صریح دلیل نہ ہو اور انسان کو استنباط کا ملکہ بھی حاصل نہ ہو تو وہ امام کے قول پر عمل کرے کیونکہ آئمہ دین کو اسلام کی رعایت ہم سے زیادہ تھی، لہذا ان کے اقوال کتاب وسنت سے مستنبط ہیں۔ اگر ... ہمیں اقوال کا ماخذ معلوم نہیں تو اس کا مطلب یہ نہیں کہ امام کے نزدیک بھی ان کا کوئی ماخذ نہیں

دوسری صورت تقلید کی یہ ہے کہ ایک مسئلہ میں چند مختلف احادیث وارد ہیں اور امام اپنے ملکہ خداداد سے ان میں سے ایک کو ترجیح دیتا ہے۔ پس مقلد امام کی اس ترجیح دی ہوئی حدیث پر عمل کرتا ہے گو اس کو اپنی کم علمی سے وجہ ترجیح معلوم نہ ہو

الحاصل مقلد کو جب کسی مسئلہ میں قرآن اور حدیث سے دلیل نہ ملے اور اس مسئلہ میں قول مل جائے لیکن یہ نہ معلوم ہو کہ امام کی اپنے اس قول پر کیا دلیل ہے تو مقلد امام پر اعتماد کر کے اس پر عمل کرے تو اس کا نام تقلید ہے۔ تقلید کا یہ مطلب نہیں کہ مقلد کسی ایک مسئلہ کی دلیل بھی نہ جانے بلکہ تقلید کا یہ مطلب ہے کہ کوئی شخص کسی مسئلہ میں امام کے کسی ایسے قول پر عمل کرے جس کی دلیل مقلد کو معلوم نہ ہو۔ ہمارے خیال میں شائد صحابہ کے بعد امت میں کوئی بھی ایسا انسان ملے جو یہ عمل نہ کرتا ہو۔ خود مجتہد اہل حدیث کئی دفعہ مسئلہ بتا کر فقہ کی کسی کتاب کا حوالہ دے دیتے ہیں۔ یہی بعینہ وہ تقلید ہے جس پر احناف

عامل ہیں۔ ہم اپنے اس دعوی پر (کہ ہمارے نزدیک تقلید کا یہ معنی ہے کہ بعض ایسے مسائل میں جن میں قرآن وحدیث نہ ملے وہاں امام کا قول مانا جائے) کئی دلائل پیش کر سکتے ہیں جن میں ایک ..کا تعامل ہے کیا مجتہد پنجاب نے کبھی اپنے مقابلہ میں کسی کو یہ کہتے سنا ہے کہ ہم قرأت فاتحہ کو اسلئے ضروری نہیں سمجھتے کہ ابوحنیفہ نے ایسا کہا ہے۔ ہرگز نہیں سنا ہوگا بلکہ احناف تو اپنے دعوے کیلئے آیت اذاقریء القر آن.. الخ کو پیش کیا کرتے ہیں۔ اس طرح دوسرے مسائل میں بھی احناف حدیث اور قرآن پیش کرتے ہیں۔ ہاں بعض ایسے مسائل میں جہاں قرآن اور حدیث نہیں ملتے وہاں امام کے قول پر عمل کرتے ہیں اور اس طرح اہل حدیث جماعت بھی ہمیشہ کرتی ہے

(العدل گوجرانوالہ ۱۷۔ اگست ۱۹۲۷ء ص ۹)

ناظرین کرام! ہمیں اجازت دیجئے کہ ہم تھوڑی سی اس کیفیت کی تشریح کریں پھر اسکی تحسین کریں گے۔ان شاء اللہ

تشریح یہ ہے: ۱۔ ابتداء کسی شخص پر تقلید واجب نہیں بلکہ نصوص شرعیہ کی تلاش واجب ہے۔ ۲۔ جس مسئلہ میں آیت یا حدیث مل جائے کسی امام کے قول کا اتباع جائز نہیں۔ ۳۔ آیت یا حدیث کے ساتھ کسی امام کا قول مخالف ہو تو عمل نصوص شرعیہ پر ہو، اور قول امام متروک۔ ۴۔ مسائل اختلافیہ آمین بالجہر، رفعیدین اور قرأت فاتحہ خلف الامام وغیرہ میں ہمارے مخاطب باوجود حنفی ہونے کے مقلد نہیں بلکہ عامل بالحدیث ہیں۔

ہم اس ساری تقریر کی تحسین کرتے ہیں۔اب ایک سوال باقی رہ گیا امید ہے وہ بھی حل ہوجائیگا۔ وہ یہ ہے کہ فاضل اڈیٹر العدل (گوجرانوالہ) کا قول ہے کہ

تقلید کا یہ مطلب ہے کسی مسئلہ میں جب قرآن وحدیث میں جب کوئی صریح دلیل نہ ہو، اور انسان کو استنباط کا ملکہ حاصل نہ ہو تو وہ امام کے قول پر عمل کرے۔

جس شخص کو قرآن وحدیث کا علم نہ ہوگا اسے امام کے قول کا علم کیسے ہوگا۔ وہ بھی تو کسی عالم کے بتانے سے ہی ہوگا کہ یہ امام کا قول ہے۔ کیا مہربانی کرکے ہمارے مقلد برادران ان عالم صاحب کو ہدایت فرمائیں گے کہ وہ خدا ورسول کا حکم اس عامی کو

بتادیں جس میں ان کی خلاصی ہو اور اوس کی بھی نجات۔

یہاں تک تو تقلید کا مرحلہ طے ہو گیا۔ اب رہی ایک صورت کہ جس عالم صاحب سے اس عامی (غیر عالم) نے مسئلہ پوچھا ہے وہ بھی اس مسئلہ کی دلیل قرآن یا حدیث میں نہیں پاتے اور نہ ان کو ملکہ استنباط ہے تو وہ امام کا قول اس عامی کو بتا دیں تو (اس صورت کے وقوع میں ہم کو کلام ہے مگر) اس کی صحت میں کلام نہیں لیکن یہ شرط ہے کہ وہ عالم صاحب بھی اس تلاش اور جستجو میں رہیں کہ میرے بتائے ہوئے مسئلہ کیخلاف کوئی آیت یا حدیث ہوگی تو میں اس فتوے سے رجوع کرلوں گا۔

دوسری شرط یہ ہے کہ گو صورت مفروضہ میں ساری عمر ایک ہی امام کے قول پر فتوی دے مگر اس تعین کو شرعی وجوب نہ جانے۔ پس ان دو شرطوں کے ساتھ ہمارا بھی صاد اور مصالحت ہے۔

ہماری اس تسلیم کو کوئی شخص ہماری ذاتی رائے نہ جانے، اس لئے ہم اس پر ایک معتبر شہادت پیش کرتے ہیں۔

حضرت مولانا شمس العلماء سید محمد نذیر حسین صاحب (حضرت میاں صاحب دہلویؒ) رحمہ اللہ نے اپنی مشہور کتاب معیار الحق میں فرمایا ہے۔

> باقی رہی تقلید وقت لاعلمی۔ سو یہ چار قسم ہے۔ قسم اول واجب ہے اور وہ مطلق تقلید ہے کسی مجتہد کی مجتہدین اہل سنت سے لا علی التعیین، جس کو مولانا شاہ ولی اللہ نے عقد الجید میں کہا ہے کہ یہ تقلید واجب ہے اور صحیح ہے باتفاق امت، اور اس کی علامت یہ لکھی ہے کہ عمل مقلد کا ساتھ قول مجتہد کے اسی طرح پر ہو جیسے شرط کی ہوتی ہے کہ اگر وہ قول موافق سنت کے ہو تو عمل کئے جاؤنگا اور جبکہ معلوم ہو گا کہ مخالف ہے سنت کے تو اسکو پھینک دوں گا۔
>
> قسم ثانی مباح ہے اور وہ تقلید مذہب معین کی ہے بشرطیکہ مقلد اس تعین کو امر شرعی نہ سمجھے بلکہ اس نظر سے تعین کر لے کہ جب کہ امر اللہ تعالی کا واسطے اتباع اہل ذکر کے عموماً صادر ہوا ہے تو جس ایک مجتہد کا اتباع کریں گے اسی کے اتباع سے عہدہ تکلیف سے فارغ ہو جائیں گے اور اس میں سہولت بھی پائی جاتی ہے اور علامت اس تقلید کی یہ ہے کہ اگر دوسرے مذہب کے کسی

مسئلہ پر عمل کر سکے تو اس سے انکار نہ کرے اور کسی شخص عمل کرنے والے کو برا نہ جانے اور ملامت اور نکیر نہ کرے۔ مثلاً حنفی المذہب کو مسئلہ رفعید ین معلوم ہو تو اس کے استعمال سے نفرت اور انکار نہ کرے بلکہ کبھی کر بھی لے (مولانا رشید احمد صاحب گنگوہیؒ نے بھی آمین بالجہر و رفعید ین وغیرہ کرنے کو صحیح کہا ہے۔ دیکھو سبیل الرشاد۔مجتبائی ص ۲۳۔ اور فتاوی رشیدیہ جلد دوم ص ۸۵) اور حنفی ہو کر کرنے والے پر طعن نہ کرے۔ اور قسم ثالث حرام و بدعت ہے اور وہ تقلید ہے بطور تعیین کے بزعم وجوب کے برخلاف قسم ثانی کے۔ قسم رابع شرک ہے اور ایسی تقلید ہے کہ وقت لاعلمی کے مقلد نے کسی مجتہد کا اتباع کیا پھر اس کو حدیث صحیح غیر منسوخ غیر معارض مخالف مذہب اس مجتہد کے مثلاً معلوم ہوئی۔ اب وہ مقلد یا تو حدیث کو قبول ہی نہیں کرتا یا اس میں بدون سبب کے تاویل تحریف کر کے اس حدیث کو طرف قول امام کے لے جاتا ہے۔ غرضیکہ وہ مقلد مذہب اپنے امام کا نہیں چھوڑتا۔ (معیار الحق۔ ص ۴۱)

ناظرین کرام! اسی مضمون کی تشریح حضرت مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی رحمۃ اللہ نے کتاب سبیل الرشاد میں فرمائی ہے۔ غور کیجئے کہ اتنا بڑا معرکہ آرا مسئلہ جس کی وجہ سے میرے مکرم دوست مولانا مرتضی حسنؒ نے شیطان لعین کو اول غیر مقلد بنایا وہ ایسی آسانی سے حل ہو گیا تو ہم اڈیٹر صاحب العدل کے شکر گزار کیوں نہ ہوں۔

فاضل اڈیٹر نے کہا ہے کہ جس مسئلہ میں آیت یا حدیث نہ ملے اور استنباط بھی نہ کر سکے تو امام کی تقلید کرنی چاہئے۔ اس کے متعلق ہماری رائے یہ ہے کہ ہمیں تو کوئی ایسا حکم شرعی نہیں ملتا جو مسئلہ شرعی ہو مگر اس کے لئے ثبوت شرعی نہ ہو۔ اس لئے ہم ایسے مسائل کی فہرست سننے کے منتظر ہیں۔

حضرات! مقلدین غیر مقلدین میں اتنی لمبی نزاع کہ کئی ایک نسلیں اس میں ختم ہو گئیں، ایک نے دوسری پر تبرا بازی کی، گالی گلوچ اور دشنام دہی سے کام لیا، کوئی عقل مند کہہ سکتا ہے کہ یہ حرکت پسندیدہ ہے۔

اپنے احباب سے ہم مخاطب ہو کر کہتے ہیں کہ جو شخص یہی عقیدہ ظاہر کرے جو فاضل اڈیٹر العدل نے کیا (اور ان سے پہلے مولوی احمد علی صاحبؒ لاہوری نے اپنے رسالہ

میں ظاہر فرمایا) ایسے لوگوں سے مسئلہ تقلید میں آپ لوگوں کا کوئی مناظرہ مباحثہ نہیں ہونا چاہیئے۔ہاں شوق مباحثہ ہوتو دیگر مسائل خلافیہ میں شوق پورا کر سکتے ہیں مگر محض دلائل سے، نہ کہ دل آزاری اور حملہ آوری سے۔کیوں؟

مباش درپئے آزار و ہر چہ خواہی کن
کہ در شریعت ما غیر ازیں گناہے نیست

(اہل حدیث امرتسر ۱۹ ربیع الاول ۱۳۴۶ھ مطابق ۱۶ ستمبر ۱۹۲۷ء جلد۲۴۔ص ۱۔۳)

## العدل کا عدل یا عدول

حضرت مولانا ثناءاللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

گزشتہ پرچہ میں ہم بتا چکے ہیں کہ پنجابی اخبار العدل (گوجرانوالہ) جو دیوبندی خیال کا آرگن ہے، اہل حدیثوں کی تردید میں ادھار کھائے ہوئے ہے مگر اہل بدعت، جن کو وہ خود ہر بار اسی لفظ، اہل بدعت، سے یاد کرتا ہے ان کی کسی بات پر توجہ نہیں کرتا۔......

اڈیٹر العدل (مولانا عبدالعزیز) صاحب لکھتے ہیں:

اگر مولوی ثناءاللہ صاحب ہندوستان کے کسی کونے میں آج کل علماء کی کوئی ایسی جماعت بتائیں جو سجدہ لغیر اللہ کو فرض مانے اور ان کے منکرین کو کافر کہے تو ہم اس کی تردید کے لئے آمادہ ہے لیکن یہ یادرہے کہ اگر ایسے علماء فی الحال موجود ہوں اور سجدہ وغیرہ کے وجوب پر ان کے دستخط کرا کر ہمارے پاس ارسال فرمادیئے جائیں تو اس صورت میں ہم قائلین رسوم شرکیہ اور منکرین تقلید کی ساتھ ساتھ تردید کریں گے کیونکہ ایسے دونوں گروہ انکار نصوص میں مساوی ہیں لیکن اگر ایسا نہ ہو سکے تو پھر ہم یوں سمجھیں گے کہ امیر اہل حدیث ہمیں مشورہ دے کر کل حزب بما لدیھم فرحون کی تصدیق کررہے ہیں ورنہ درپردہ وہ جانتے ہیں کہ العدل غیر مقلدین کی تردید کو کیوں اہم خیال کرتا ہے (العدل گوجرانوالہ۔۷ جنوری ۱۹۲۸ء ص ۷)

مولانا ثناء اللہ امرتسری لکھتے ہیں:

ناظرین فاضل اڈیٹر کی جرأت اور جسارت ملاحظہ کریں کہ کس دلیری سے کہتے ہیں کہ، کوئی جماعت ایسی ہو جو سجدہ لغیر اللہ کو فرض جانے اور منکر کو کافر کہے تو اصحاب العدل اس کی اصلاح کرنے پر توجہ فرمائیں۔

کیوں صاحب! اگر سجدہ لغیر اللہ فرض نہ کہیں مگر جائز کہیں، آپ ان کو تو گمراہ نہ جانیں گے؟ کیا یہ مذہب اور منطق سے مذاق نہیں؟ جس کام کو مذہب حرام قرار دے اس کو جائز جاننا کفر ہے اور جس کو علم منطق ضروریہ سالبہ کہے اس کی نقیض ضروریہ مطلقہ موجبہ طلب کرنا علم منطق سے مذاق کرنا ہے کیونکہ ضروریہ کی نقیض ممکنہ عامہ ہے نہ ضروریہ ہے۔ مگر فاضل اڈیٹر ان دونوں اصولوں کیخلاف فرمارہے ہیں۔

ناظرین! یہی وہ لوگ ہیں جو اہل حدیث علماء کو بطور حقارت قل اعوذے کہا کرتے ہیں۔ آہ

ناز ہے گل کو نزاکت پہ چمن میں اے ذوق
اس نے دیکھے ہی نہیں ناز و نزاکت والے

اس پر لطف مزید یہ ہے کہ سجدہ لغیر اللہ کو فرض جاننے والا بھی العدل کے نزدیک قابل ملامت نہیں تاوقتیکہ وہ منکر سجدہ یعنی العدل پارٹی کو کافر نہ کہے۔ جناب یہ قضیہ مرکبہ خوب رہا۔ معلوم ہوا کہ محض سجدہ لغیر اللہ کو فرض جاننا کوئی اتنا برا عقیدہ نہیں۔ اس لئے ہم ایسے لوگ کہاں تلاش کریں جو پیروں کے پیروں پر سر بھی رکھیں اور ایسے سجدہ کے منکر کو کافر بھی کہتے ہوں

ہاں اگر محض سجدہ کے مجوز اور فاعلوں کے تلاش کرنے اور پالینے پر ہم سبکدوش ہو سکتے تو ہم العدل پارٹی کو مقام نظام الدین ضلع دہلی میں لے چلتے اور ان کو وہاں سے کتاب، پیر کو سجدہ، لے دیتے یا پنجاب کے مزارات پاکپٹن مکھڈ وغیرہ میں جانے کا مشورہ دیتے۔

اور سنئے اڈیٹر العدل موصوف لکھتے ہیں:

جب ہندوستان میں فتنہ غیر مقلدین کا آغاز تھا اور ان کے زہریلے عقائد ان کے سینوں ہی میں مخفی تھے تو اس وقت حضرات علماء دیو بند شکر اللہ سعیهم

اہل بدعت کے مفاسد سے لوگوں کو آگاہ کرنا زیادہ اہم خیال کرتے تھے ۔چنانچہ علماء دیوبند کی طرف سے اس موضوع پر ایسی ایسی کتابیں لکھی گئیں جن کا جواب اہل بدعت کیلئے ناممکن ہوگیا اور ہندوستان سے بدعت کا ایک حد تک استیصال ہوگیا۔لیکن آج جب کہ غیر مقلدین کے تمام عقائد واضح ہو چکے ہیں اور ثابت ہو چکا ہے کہ سبّ سلف اور شتم مقلدین اس جماعت کا طغرائے امتیاز ہے مقلدین آئمہ ان کے نزدیک مشرک اور واجب القتل ہیں ( ثبوت دربطن قائل ۔ثناء اللہ ) تو اس صورت میں کس کو انکار ہے کہ یہ فتنہ نہایت خطرناک اور مہلک ہے اور اس سے بچنا نہایت اہم اور ضروری ہے ۔ہم نے آج تک اس جماعت کی طرف سے شائع شدہ کتابیں اکثر ایسی دیکھی ہیں جن میں یا تو ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالی پر سبّ وشتم کیا ہے یاہدایہ پر طعن کئے ہیں یافاروق اعظم رضی اللہ تعالی عنہ پر بدعت کا الزام ہے (ایسی اکثر کتابوں کی فہرست ذرا بتا دیجئے وہی تو نہیں جن سے حضرت مجدد ،مولانا احمد رضا خان ، بریلوی نے دیوبندیوں کے خدا کا حلیہ دکھایا؟ ثناء اللہ ) اگر انہی چیزوں کا نام سنت ہے تو اہل حدیث ہی کو مبارک ہو۔العدل کو اس ورطہ ضلالت میں گرنے کی دعوت سے معاف کیا جائے ( العدل گوجرانوالہ ۷ جنوری ۱۹۲۸ء ص ۷ ) ( کیا مغالطہ ہے ۔ میں آپ کو ایسا کام کرنے کی دعوت دیتا ہے جو آپ کے نزدیک بھی ضروری ہے۔یعنی اہل شرک اور اہل بدعت کی اصلاح ، یہ کون کہتا ہے کہ آپ اہل حدیث بنیں ۔ اہل حدیث بنیں آپ کے دشمن ،آپ کو کیا غرض ایسا کام کریں،آپ وہ کام کریں جو آپ کا مذہب آپ کا دین آپ کو بتاتا ہے ۔ثناء اللہ )

مولانا ثناء اللہ امرتسری لکھتے ہیں :

اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ ہمارا مخاطب فاضل اڈیٹر العدل،نہ اہل حدیث کی تاریخ سے واقف ہے،نہ دیوبندی تحریک سے آشنا۔چونکہ بفضلہٖ ہم کو دونوں تحریکوں سے تعلق ہے

رند بھی ہوں میں پارسا بھی ہوں
میری نگاہ میں ہیں رند و پارسا ایک ایک

اس لئے ہم آپ کو بتاتے ہیں کہ آپ نے جو دو زمانے مختلف بتائے ہیں، غلط ہیں۔ سنئے سب سے بڑا مسئلہ جو اہل حدیث اور احناف میں متنازعہ ہے وہ وجوب تقلید شخصی ہے۔ یہی وہ مسئلہ ہے جسکو آپ جیسے ارباب علم وفضل فتنہ غیر مقلدین کہتے ہیں۔ اس کے متعلق سب سے پہلی کتاب معیار الحق مصنفہ حضرت سید محمد نذیر حسین محدث دہلوی رحمة الله علیه ہے جو ۱۲۹۷ھ میں طبع ہوئی۔اس وقت نہ مدرسہ دیو بند تھا، نہ تحریک دیو بندتھی، بلکہ ایک ہو کا عالم تھا۔ بتایئے اس وقت جبکہ بقول آپ کے فتنہ غیر مقلدین کا ہنوز آغاز تھا علماء دیو بند نے کون کون سی کتاب اہل بدعت کی تردید میں لکھی۔ ذرہ ان کی فہرست تو دیجئے۔

ہم سے سنئے! معیار الحق کے بعد اہل حدیث کی طرف سے لگا تار جب بدعات کی اصلاح پر توجہ ہوئی، بہت دنوں بعد علماء دیو بند کی طرف سے براہین قاطعہ وغیرہ ۱۳۲۱ھ میں شائع ہوئی جبکہ تحریک غیر مقلدین کمال کو پہنچ چکی تھی۔ ہاں ہمیں یہ سن کر خوشی ہوئی کہ علماء دیو بند کی سعی سے بدعت کا بہت کچھ استیصال ہو گیا، کاش کہ ہم آنکھوں سے بھی اس کا وقوع دیکھتے۔آپ کے قریب ہی علی پور میں جو کچھ ہوتا ہے، آپ سے مخفی نہیں۔ خاص آپ ہی کے ضلع گوجرانوالہ میں مزارات پر جو کچھ ہوتا ہے، آپ سے مخفی نہیں۔ پاک پٹن، لاہور، ملتان، اجمیر، پیران کلیر، بریلی اور کچھوچھہ وغیرہ میں آپ کے اہل سنت حنفی برادران جو کچھ کرتے ہیں آپ سے مخفی ہے؟ ان مقامات کو بچشم عبرت دیکھئے اور ہماری پیش کردہ بات کو سنئے کہ یہ سب لوگ ..... آپ کے حنفی بھائی ہیں۔ پس آپ کا فرض ہے کہ بحکم:

انذر عشيرتك الا قربين (الشعراء: ٢١٤)،

پہلے ان کو سمجھایئے۔ اگر خریداروں کی قلت کا خیال ہے تو سنئے خدائی وعدہ ہے

ان خفتم عيلة فسوف يغنيكم الله من فضله (التوبة: ٢٨)۔

اور اگر بغرض مشق اہل حدیث ہی کو تختہ مشق بنانا ہے تو اہلحدیث کا قول بھی سن رکھو

ہاں تامل دم ناوک فگنی خوب نہیں
میری چھاتی ابھی تیروں سے چھنی خوب نہیں

(اہل حدیث امرتسر ۲۴ شعبان ۱۳۴۶ھ مطابق ۱۷ فروری ۱۹۲۸ء جلد ۲۵ نمبر ۱۶۔ ص ۲۔۳)

## عقدہ تقلید حل ہو گیا

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

مولانا اشرف علی تھانویؒ دیوبندی جماعت میں ایک بزرگ عالم ہیں۔آپ کا ایک مضمون اخبار العدل (گوجرانوالہ) مورخہ ۱۶۔اپریل ۱۹۲۹ء میں نکلا تھا جو مسئلہ تقلید میں ہم نے فیصلہ کن جان کر اخبار اہل حدیث امرتسر مورخہ ۳ مئی ۱۹۲۹ء (۲۲ ذی قعد ۱۳۴۸ھ) میں نقل کیا تھا جس کے الفاظ یہ ہیں:

میرے دل میں تو تقلید کی تعریف یہ کہ ہم رسول اللہ ﷺ کی احادیث و ارشادات پر عمل کرتے ہیں۔اس تفسیر جو امام ابو حنیفہؒ نے بیان کی ہے کیونکہ وہ ہمارے نزدیک درایت وفقہ حدیث میں اعلی پایہ پر ہیں اور اس کا کوئی انکار نہیں کر سکتا کیونکہ امام صاحب کا فقیہ الامت ہونا تمام امت کو تسلیم ہے اور ان کے علوم اس پر شاہد عادل ہیں۔اب بتائیے اس تفسیر کی بنا پر تقلید میں شرک فی النبوت کیوں کر ہو گیا اس لئے کہ جس کے نزدیک تقلید کا یہ درجہ ہو گا اس کے نزدیک اتباع حدیث مقصود بالذات ہو گا اور امام ابو حنیفہ محض واسطه فی التفهیم ہوں گے۔جو شخص بلا واسطہ عمل بالحدیث کا دعوی کرتا ہے وہ حدیث کا اتباع اپنی فہم کے ذریعہ سے کرتا ہے اور جو شخص کسی امام مسلّم کا مقلد ہے وہ ایک بڑے شخص کی فہم کے واسطے سے حدیث کا اتباع کرتا ہے اور یقیناً سلف صالحین کی فہم و عقل و ورع وتقوی و دیانت وامانت وخشیت و احتیاط ہمارے اور آپ سے زیادہ تھے،تو بتلائیے عمل بالحدیث کس کا کامل ہوا ۔آپ کا جو اپنی فہم کے ذریعہ سے حدیث پر عمل کرتے ہیں یا مقلد کا جو سلف کے ذریعہ سے حدیث پر عمل کرتا ہے۔اس کا فیصلہ اہل انصاف خود کر لیں گے۔بہر حال تقلید کی جو تفسیر میں نے بیان کی ہے یہ علم عظیم ہے اس کو یاد رکھئے۔(العدل گوجرانوالہ۔۱۶،اپریل ۱۹۲۹ء ص ۳)

مولانا ثناء اللہ امرتسری لکھتے ہیں: اس معقول تقریر پر ہم نے مذکورہ پرچہ

اہل حدیث امرتسر میں العدل پارٹی یا بالفاظ دیگر دیوبندی جماعت سے سوال کیا تھا جس کے الفاظ یہ ہیں:

سوال یہ ہے کہ کتب صحاح درسیہ بلکہ جملہ کتب حدیث کی شرح میں امام ابو حنیفہؒ صاحب نے کوئی کتاب یا مجموعہ لکھا ہے جو مولانا اشرف علی صاحب اور دیگر علماء دیوبند کے پاس ہے جس کے مطابق وہ درس دیتے ہیں۔ اگر کوئی مجموعہ ہے تو بڑی مہربانی ہوگی اگر اس کو طبع کرا کر شائع کر دیا جائے۔ پھر ہم شافعی مذہب کے علماء سے بھی عرض کریں گے کہ وہ بھی اپنے امام کی تشریحات اور تطبیقات شائع کر دیں۔ دونوں کو دیکھ کر لوگ حسب منشاء عمل کر لیں گے۔

عرصہ تک ہم منتظر رہے کہ ہمارے اس سوال کا جواب (اخبار) العدل (گوجرانوالہ) میں نکلے گا، مگر ہماری نظر سے نہ گذرا۔ ہاں عرصہ کے بعد العدل کے بڑے بھائی اخبار الفقیہ (امرتسر) میں اسی اشرفی اصول کی تائید کا ایک مضمون نکلا جس کا اقتباس یہ ہے:

بہر حال اتنا بلا اختلاف ثابت ہے کہ ہر فریق (غیر مقلدین بھی ؟ ثناء اللہ) اپنے دلائل قرآن و حدیث سے لاتا ہے ہاں صرف اتنا فرق ہے کہ کوئی بالواسطہ نصوص پیش کرتا ہے اور کوئی بلاواسطہ۔ بس یہی ایک چیز ہے جو مقلدین و غیر مقلدین میں مابہ الامتیاز ہے۔ (الفقیہ امرتسر ۷۔ اگست ۱۹۲۹ء)

اخبار الفقیہ میں جب یہ مضمون نکلا تو اخبار اہل حدیث امرتسر مورخہ ۳۰۔ اگست ۱۹۲۹ء میں ان حضرت سے حسب ذیل چند سوال کئے تھے:

۱۔ پختہ قبریں بنانا۔ ۲۔ مردگان سے امداد مانگنا۔ ۳۔ شیئاً للہ پڑھنا۔ ۴۔ مروجہ مولود کرنا۔ ۵۔ پیر (عبد القادر جیلانی) صاحب کی گیارھویں دینا وغیرہ، کی بابت امام اعظم (ابوحنیفہؒ) کی بتائی ہوئی حدیثیں بتایئے۔

ہم منتظر تھے کہ چھوٹے بھائی العدل نے اگر ہمارے مطالبہ کا جواب نہیں دیا تو بڑا بھائی دے گا۔ اس نے بھی ہمارے مطالبات کے جوابات نہ دیئے۔ ہاں ایک بات ایسی کہہ دی کہ ہم اس میں ان کا جتنا شکریہ ادا کریں، تھوڑا ہے۔

الفقیہ کے معزز نامہ نگار (مولوی مصطفیٰ علی صدیقی حیدر آبادی) نے جواب دیا ہے جس پر ہم ان کو مرحبا، صد مرحبا کہتے ہیں

ایں کار از تو آید مرداں چنیں کنند

آپ فرماتے ہیں:

مولانا (اڈیٹر اہل حدیث امرتسر) نے چھ سوال کئے ہیں جن کا خلاصہ یہ ہے پختہ قبریں، قبے، مردگان صلحاء سے امداد شیئاً للہ وغیرہ اوراد وظائف، مروجہ مجلس مولود، پیر صاحب کی گیارھویں، نذر نیاز بزرگان اور مسئلہ تقلید شخصی ہیں، احناف جو جو آیات وحدیث پیش کرتے ہیں ان کی تشریحات جن کے واسطہ سے حدیثوں کو ماننے کے مدعی ہیں یعنی امام اعظم سے پیش کریں

اس کے متعلق صرف اس قدر کہہ دینا کافی ہے کہ پہلے کسی حنفی کا ایسا دعوی پیش کریں کہ امام ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ نے آج کل کی موجودہ تمام احادیث کی تشریح بیان فرمائی ہے یا کسی حنفی کا ایسا دعوی پیش کریں جس نے یہ دعوی کیا ہو کہ ہمارا ہر ایک فعل جس کو ہم کرتے ہیں وہ ان احادیث سے ثابت ہے جن کی تشریح امام اعظمؒ نے بیان فرمائی ہے۔ اگر کسی حنفی نے ایسا دعوی نہیں کیا ہے تو یہ زبردستی اپنے نزدیک ایک چیز ٹھہرا کر اسی پر سوال کرنا کون سی عقل مندی ہے۔ ہمارا دعوی تو یہ ہے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے احادیث و ارشادات پر عمل کرتے ہیں اس تفسیر پر جو امام اعظم ابو حنیفہؒ نے بیان فرمائی ہے۔ یہ دعوی تو نہیں ہے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے کل احادیث وارشادات پر جو آج پائے جاتے ہیں، امام اعظم کے واسطہ سے عمل کرتے ہیں۔ اگر ہمارا یہ دعوی ہوتا تو بے شک مذکورہ سوالات کا جواب آپ کے حسب منشا دیتے۔ جب ہمارا دعوی ہی نہیں تو جواب دینا کیا معنی، کیا اب بھی آپ اپنے مطالبہ کی نامعقولیت کو سمجھے یا نہیں (الفقیہ امرتسر ۲۸ ستمبر ۱۹۲۹ء ص ۳)

مولانا ثناء اللہ امرتسری لکھتے ہیں: ہم آپ کے مشکور ہیں کہ آپ نے العدل کی طرح خاموشی نہیں اختیار کی بلکہ جواب دیا اور خوب دیا۔ آپ کے جواب کے دو حصے ہیں:

الف۔ امام ابو حنیفہ صاحبؒ نے آج کل کی مروجہ حدیثوں کی تشریح نہیں فرمائی۔

ب۔ مذکورہ بالا مسائل ان مروجہ حدیثوں پر مبنی ہیں جن کی امام صاحبؒ سے نہ روایت آئی ہے، نہ تشریح۔

بہت خوب۔ پس جناب! اب ہمارا نتیجہ سنئے کہ

ا۔علم حدیث میں آپ، امام (ابوحنیفہ) صاحبؒ سے بڑھے ہوئے ہیں۔

۲۔جن حدیثوں کی تشریح امام (ابوحنیفہ) صاحب سے آپ کو نہیں ملی اور آپ خود ان کی تشریح کر کے عمل کرتے ہیں، ان احادیث کے اعتبار سے آپ کو غیر مقلد سمجھنے والا حق بجانب ہے؟ کیا شک ہے کہ اتنی حدیثوں پر عمل کرنے سے بقول خود آپ غیر مقلد ہیں لہذا یہ سچ ہے کہ

راہ پر ان کو لگا لائے تو ہیں باتوں میں
اور کھل جائیں گے دو چار ملاقاتوں میں

حقیقت یہ ہے کہ علم اور تقلید، ضدّان مفترقان ایّ تفرق ،اس لئے اس کے ثابت کرنے میں اصحاب تقلید کو بڑی تکلیف ہوتی ہے۔لہذا وہ اس تکلیف کی پریشانی میں کچھ کا کچھ کہہ جاتے ہیں چنانچہ انہی صاحب نے ایک شعر یوں لکھا ہے

آنکہ قال است قال الرسول
فضل بود فضل مخواں اے فضول

اس میں شک نہیں کہ قال اول کی ضمیر خدا کی طرف ، اور قال ثانی کی ضمیر رسول ﷺ کی طرف ہے۔مگر مولانا ان دونوں کے مقولہ کو فضول کہہ کر پڑھنے سے منع فرماتے ہیں۔کیا یہ معنی صحیح ہیں ۔ہاں ہمارے سوالات کی پریشانی کا اثر ہے، ورنہ مولوی صاحب تو بڑے ہوشیار ہیں۔کسی شاعر نے کہا ہے

ساحری کرد دو چشم تو وگرنہ زیں پیش
بود ہشیار ترا ز تو دیوانۂ ما

آج ہم ارباب تقلید کی دونوں جماعتوں کو تقلید کی اس (اشرفی) تعریف کے مطابق سوال کرتے ہیں کہ ہمارے سوالات کے جواب دیں تو مسئلہ صاف ہو جائے

بس اک نگاہ پہ ٹھہرا ہے فیصلہ دل کا

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۸ نومبر ۱۹۲۹ء۔ص ا تا ۳)

# شاہ ولی اللہ قدس سرہ مقلد تھے؟

زبان پہ بار خدایا یہ کس کا نام آیا
کہ میرے نطق نے بوسے میری زباں کے لئے

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی شخصیت ہندوستان میں کسی تعارف کی محتاج نہیں ہے۔ حضرت مولانا شمس العلماء سید نذیر حسین دہلوی معروف بہ میاں صاحب دہلوی، شاہ ولی اللہ صاحب کے متعلق مختصر الفاظ میں فرمایا کرتے تھے کہ شاہ صاحب کی قوت استدلالیہ امام غزالیؒ اوران کے ہم پلہ علماء سے بڑھ کرتھی۔

شاہ صاحب کو ہندوستان میں جوقبولیت حاصل ہے اسکی مثال یہ سمجھنی چاہئے کہ جس طرح حضرت ابراہیمؑ کو یہود ونصاری اور اہل اسلام میں یکساں قبولیت حاصل ہے اسی طرح شاہ صاحبؒ کومقلدین اور اہل حدیث سب عزت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں بلکہ ان کو اپنا مقتداء اور پیشوا سمجھتے ہیں اسلئے یہ دونوں فریق اسی کوشش میں لگے رہتے ہیں کہ حضرت شاہ صاحبؒ ہمارے ہی ہم مذہب ثابت ہو۔ یہود ونصاری بھی حضرت ابراہیم کو اپنا ہم مذہب سمجھتے تھے دیکھئے قرآن شریف میں ان کے خیال کی تردید کیسے صاف الفاظ میں آئی ہے ارشاد ہے

یا اھل الکتاب لم تحاجّو ن فی ابراھیم و ما انزلت التّوراۃ و الانجیل الامن بعدہ افلاتعقلون (آل عمران:٦٥)

حضرت ابراہیمؑ سے مروجہ یہودیت اورنصرانیت کی نفی کرنے کیلئے یہ آیت برہان قطعی ہے اس برہان کی تشریح مختصر لفظوں میں یہ ہے کہ جووصف کسی سے متضاد ہو اس سے اس کوموصوف کرنا جائزنہیں مثلاً سید کو افغان ہنا یا افغان کوسید کہنا کسی طرح جائزنہیں ہے۔ اس تمہید کے بعد ہم اصل مطلب پرآتے ہیں۔

رسالہ الفرقان بریلی کاایک خاص نمبر حضرت شاہ ولی اللہ صاحب کے متعلق نکلا ہے جس میں کئی ایک اہل قلم کے مضامین شائع ہوئے ہیں۔ کسی نے شاہ صاحب کو

مصنف کی حیثیت سے جانچا ہے، کسی نے آپ پر مصلح کی حیثیت سے نظر ڈالی ہے، اور کسی نے آپ کو مجدد کی حیثیت سے پیش کیا ہے۔ بعض مضمون نگاروں نے شاہ ولی اللہ صاحب کو مقلد لکھا ہے۔

بہت اچھا ہم تو اس کو استاد غالب کے اس مصرع کے ماتحت جانتے ہیں:

دل کے بہلانے کو غالب یہ خیال اچھا ہے

اس لئے آیت موصوفہ کی روشنی میں اگر ہم بھی اس امر کی تنقیح کریں تو غالباً ہمیں اس کا حق حاصل ہے۔ اس کی پوری تحقیق کیلئے ہم تقلید اور عدم تقلید کے مبحث پر غور کرنا چاہتے ہیں تاکہ معلوم ہو سکے کہ تقلید کا وصف شاہ ولی اللہ صاحبؒ سے کیا نسبت رکھتا ہے۔ کتب اصول میں مسلّم الثبوت ایک بلند پایہ کتاب ہے جو درسی کتاب ہونے کی وجہ سے بڑی وقعت کی نظر سے دیکھی جاتی ہے۔ اس کتاب میں علم فقہ کی تعریف یوں کی گئی ہے:انه العلم با لاحکام الشر عیة العملیة مع ادلتها التفصیلیة یعنی علم فقہ وہ علم ہے جس سے شرعی احکام کی پوری معرفت تفصیلی دلائل کے ساتھ حاصل ہوتی ہے صاحب مسلّم الثبوت اس پر تفریع کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

لایقا ل علی المقلد لتقصیره عن الطاقة (ص۔۳)

یعنی فقیہ کا معزز لقب مقلد پر نہیں بولا جائے گا بوجہ اس کی کم لیاقتی کے

صاحب توضیح نے بھی علم فقہ کی یہی تعریف کر کے تفریع کی ہے کہ

فخرج التقلید یعنی علم فقہ کی تعریف سے تقلید نکل گئی۔

حضرت امام غزالی قدس سرہ فرماتے ہیں:

لیس ذلك (التقلید) طریقاً الی العلم فی الاصول والفرو ع

(المستصفی ج ۲۔ص ۳۸۷) یعنی تقلید علم کا کوئی درجہ نہیں، نہ اصول میں نہ فروع میں۔

کیونکہ مقلد کی تعریف یہ ہے کہ وہ احکام کو دلائل تفصیلیہ سے نہ جانتا ہو۔

مثال: کوئی طالب علم جب تک کنز قدوری پڑھتا ہے مقلد کہلا سکتا ہے کیونکہ ان کتابوں میں مسائل دلائل کے بغیر ہوتے ہیں لیکن جب ہدایہ پڑھ چکتا ہے تو احکام کو دلائل تفصیلیہ سے جان لیتا ہے۔ چونکہ ہدایہ میں مسائل کے ساتھ دلائل بھی مذکور ہیں، اس لئے ہدایہ پڑھا ہوا شخص مقلد نہیں بلکہ فقیہ ہے۔ اس کو بھی اگر مقلد کہا جائے، یا وہ خود

مقلد کہلائے تو وہ اپنے رتبے سے تنزل اختیار کرتا ہے۔

مسائل کے دلائل جاننے کے باوجود خود کوئی شخص اپنے کو مقلد کہے یا کوئی دوسرا شخص اس کو مقلد کہے، تو اس سے اس کی شان اس قدر کم ہو جاتی ہے جس قدر اس شخص کی جس کو اسمبلی کا ممبر ہونے کے باوجود اسمبلی ہال میں بٹھانے کے بجائے باہر بٹھا دیا جائے۔ جس کا نتیجہ یہ نکلے گا کہ اس کا ووٹ بھی شمار میں نہ آئے۔ ایسی حالت میں اس ممبر کی جتنی توہین ہوگی، اسے کوئی منصف مزاج گوارا نہیں کرے گا۔

پس غور کیجئے کہ علماء اصول کے نزدیک یہی حالت اس مقلد عالم کی ہے جو مسائل کا تفصیلی علم رکھنے کے باوجود مقلد کہلاتا ہے۔ ہمارے الفاظ شائد کسی کو مکروہ معلوم ہوں اس لئے ہم علمائے اصول کے الفاظ پیش کرتے ہیں

صاحب مسلّم الثبوت اجماع میں مقلد کو غیر معتبر قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں

و عبرة للكا فر اما المقلد فالاكثر على انه كذلك ولوكان عالماً

(مسلّم الثبوت۔ص ۲۱۶) اجماع میں کافر کا کوئی شمار نہیں اکثر علماء اصول کے نزدیک مقلد کا بھی کوئی اعتبار نہیں چاہے وہ مسائل کا عالم ہو۔

ہماری طبیعت گوارا نہیں کرتی، شائد حضرات علمائے مقلدین کی غیرت بھی تقاضا نہ کرے کہ وہ اپنے حقیقی مرتبہ سے اتنا تنزل اختیار کریں جسکا ذکر اس عبارت میں ملتا ہے

آج کل کے مروجہ اصطلاحی الفاظ میں مقلد اور فقیہ کا امتیازی فرق یوں سمجھنا چاہئے کہ مسائل فقہیہ کو دلائل کے ساتھ جاننے والا فقیہ تو اسمبلی کا ممبر ہے اور بے دلیل مسائل کو جاننے والا چاہے اپنے کو عالم کہے ایک وزیٹر (زائر) کے درجہ میں ہے کیونکہ اس کی رائے کی نہ کوئی وقعت ہے نہ شمار۔

اس اصولی بحث کے بعد ہم اصل مطلب پر آتے ہیں۔ الفرقان کے جن مضمون نگاروں نے حضرت شاہ شاہ ولی اللہ صاحب کو حنفی مقلد لکھا ہے، انہوں نے اپنے مذہب کی تائید کا فرض خوب ادا کیا ہے۔ مگر قدرت بھی گھات میں ہے۔ اس نے انہی کے قلم سے ان کے خیالات کی تردید کرا دی، مگر ان کو اس کی خبر تک نہیں ہوئی کیونکہ یہ در اصل تصرف قدرت کا کرشمہ ہے۔ مثلاً مولوی محمد یوسف صاحب بنوری استاد جامعہ ڈابھیل ضلع سورت لکھتے ہیں:

حضرت شاہ صاحبؒ کی زندگی اور علمی و عملی کمالات کے اتنے گوشے ہیں کہ ہر ایک مستقل تصنیف کا محتاج ہے مثلاً حضرت ممدوح کی جامعیت اور تبحر، دقت نظر، ظاہری و باطنی علوم کا حیرت انگیز اجتماع، مکاشفات و کرامات تصنیف و تالیف، ترجمہ قرآن کی بنیاد، نصاب حدیث کی تاسیس، درس کی اصلاح، اسرار شریعت کی دل نشین اور موثر تشریح، کلام تصوف، فلسفہ اخلاق، اور نظام حکومت میں ان کے خاص خاص قابل قدر نظریات، اصول تفسیر و اصول حدیث میں خاص خاص تحقیقات، جہاد کا شوق، حکومت اسلامیہ کی خلافت راشدہ کے اصولوں پر تشکیل و تاسیس وغیرہ وغیرہ اتنے کمالات و خصائص ہیں جو اہل فکر و نظر کیلئے اور اہل دل و اہل ذوق ارباب قلم کیلئے کافی جولانگاہ تحقیق و تدقیق ہیں۔ حضرت موصوف کیا تھے؟ خداتعالیٰ کی ایک حجت قاطعہ تھی جو بارھویں صدی میں ہندوستان میں ظاہر ہوئی۔

(الفرقان بریلی۔ ص ۳۶۰۔ ولی اللہ نمبر)

مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں: یہ پرزور الفاظ اپنے معنی بتانے میں بالکل واضح ہیں جن کی تشریح کی ضرورت نہیں علمائے اصول کی تصریحات کو سامنے رکھا جائے تو کسی بڑے سے بڑے مجتہد کے حق میں بھی ان الفاظ سے زیادہ نہیں کہا جاسکتا۔ باوجود ان اوصاف جمیلہ اور مراتب عالیہ کے مولوی صاحب موصوف کے ضمیر نے یہی فتوی دیا کہ حضرت شاہ صاحب حنفی مقلد تھے اس بارے میں آپ کے سارے الفاظ ہم ناظرین کے سامنے رکھ دیتے ہیں آپ فرماتے ہیں:

اس موقع پر مناسب معلوم ہوتا ہے کہ کچھ تفصیلی نظر اجتہاد و تقلید پر ڈال سکتا تاکہ کسی قدر واضح ہو جاتا کہ حضرت شاہ صاحب مجتہد تھے یا مقلد۔ لیکن مضمون بہت طویل ہو جائے گا اسلئے اس کے متعلق چند اشارات ہی پر اکتفا کرتا ہوں اور وہ اشارات بھی نہایت مجمل ہوں گے لیکن ان شاء اللہ اہل علم کیلئے وہ کافی بھی ہوں گے

ا۔ اگر قدماء میں سے قاضی بکار اور امام طحاوی اور ابو بکر خصاف اور ابو بکر جصاص، قاضی ابو زید دبوسی، شمس الآئمہ سرخسی وغیر وغیرہ اور متاخرین میں

سے امیر کاتب القانی ، ، علاؤ الدین ماردینی ، ابن الہمام، ابن امیر الحاج ، قاسم بن قطلو بغا، وغیرہ مقلد ابو حنیفہ ہو سکتے ہیں حالانکہ یہ حضرات بھی اپنے خصوصی مختارات رکھتے تھے تو پھر حضرت شاہ صاحب کا انہی کی طرح حنفی ہونا کیوں مستبعد ہے۔

نیز جبکہ قاضی اسماعیل ، حافظ ابن عبد البر، قاضی ابوبکر بن عربی ، حافظ اصیلی ، ابن رشد کبیر مالکی ہو سکتے ہیں اور دار قطنی ،بیہقی، خطابی، ابو المعالی، امام الحرمین، غزالی، ابن عبد السلام ،ابن دقیق العید وغیرہ شافعی ہو سکتے ہیں اور علی ہذا جبکہ ابن جوزی ، ابن قدامہ ،ابن تیمیہ، ابن قیم وغیرہ حنبلی ہو سکتے ہیں تو پھر اسی درجہ میں حضرت شاہ صاحب کو مقلد مذہب حنفی ماننے میں کیا اشکال ہوسکتا ہے۔ (الفرقان بریلی۔ ولی اللہ نمبر۔ص ۳۶۱)

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسری لکھتے ہیں: اہل علم کسی ایسے بیان کو جو بغیر اظہار دلیل کے اپنے اندر دلیل رکھتا ہو: قضایا قیاسا تھا معھا کہا کرتے ہیں۔ اس مقولہ کے ماتحت ہم کہہ سکتے ہیں مولوی محمد یوسف اوران کے ہم نواؤں کے بیانات جو شاہ صاحب کے مقلد ہونے سے متعلق الفرقان میں شائع ہوئے ہیں اسی قسم کے ہیں جو اپنے اندر اپنی نقیض رکھتے ہیں۔

اللہ اللہ ! اس قدر علمی جلالت اور بلند شان والا بزرگ، جس کی تعریف میں زبان سوکھتی ہو اور جو اتنے اوصاف سے موصوف ہو اور اتنے علوم کا ماہر ہو اس کو بھی اگر مقلد کہا جائے تو حیرت کا مقام ہے۔ ہم اس مقام پر بادل نخواستہ صرف اتنا عرض کرتے ہیں کہ شاہ صاحب کے زمانہ میں اگر کسی مسئلہ پر اجماع قائم کرنے کیلئے مجتہدین جمع ہوتے تو حضرت شاہ ولی اللہ صاحب کو (بقول رقیباں) بوجہ مقلد ہونے کے اس مجلس میں داخلہ کی اجازت نہ ملتی انا اللہ

ایسے ہی مدح خوانوں کے حق میں استاد غالب مرحوم نے کہا ہے:

ہوئے تم دوست جس کے دشمن اس کا آسماں کیوں ہو

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۲۸ مارچ ۱۹۴۱ء مطابق ۲۹ صفر ۱۳۶۰ھ ص ۳۔۵)

# حضرت شاہ ولی اللہ قدس سرہ مقلد تھے؟ تتمہ

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

گذشتہ پرچے میں سلسلہ بحث یہاں تک پہنچا تھا کہ شاہ ولی اللہ صاحب حنفی مقلد نہ تھے جیسا کہ رسالہ الفرقان بریلی کے مضمون نگاران نے دعوی کیا ہے۔ آج ہم اسی بحث کے ساتھ تھوڑا سا حصہ اور منضم کرتے ہیں۔

گذشتہ قسط میں ہماری بحث اصولی رنگ میں تھی جو کہ کتب فقہ پر مبنی تھی۔ آج ہم شاہ صاحب کے چند مسائل پیش کرتے ہیں جو حنفی مذہب کے خلاف ہیں۔

۱۔ بوقت مصیبت نازلہ قنوت پڑھنے میں امام احمد بن حنبلؒ کا مذہب شاہ ولی اللہ صاحبؒ نے اقوی فرمایا ہے حالانکہ یہ حنفی مذہب کیخلاف ہے

۲۔ سفر میں کوئی مسافر کم سے کم پندرہ روز کی اقامت کا ارادہ کرے تو حنفیہ کے نزدیک مقیم کے حکم میں ہوگا چودہ روز اقامت کرنے والا مقیم نہیں۔ شاہ ولی اللہ صاحب اقامت کی مدت چار روز قرار دیتے ہیں جو حنفیہ کے صریح خلاف ہے۔

۳۔ سفر اور مطر میں دو نمازوں میں جمع حقیقی کرنا حنفیہ کے نزدیک جائز نہیں ہے، مگر شاہ ولی اللہ صاحبؒ اس کو جائز فرماتے ہیں اور حنفیہ کی تاویل جمع صوری کو تکلف قرار دیتے ہیں (مصفی شرح موطا امام مالک)

۴۔ حنفیہ کے نزدیک رفع الیدین عند الرکوع عمل شرعی موجب ثواب نہیں ہے، مگر شاہ ولی اللہ صاحب اس کو احبّ الیّ کہہ کر اپنے نزدیک بہت محبوب اور موجب ثواب قرار دیتے ہیں۔ (حجۃ اللہ البالغہ)

ان کے علاوہ کئی ایک اور مسائل ہیں جن کو شاہ ولی اللہ صاحب نے اپنی مشہور کتاب مصفی شرح موطا امام مالک میں تحریر فرمایا ہے۔

ایسے مسائل کو اگر جمع کیا جائے جن میں حضرت ممدوح حنفیہ کے خلاف رائے رکھتے ہیں تو ایک ضخیم کتاب بن سکتی ہے۔

یہ واقعات ایسے ہیں کہ جن سے کوئی فریق انکار نہیں کر سکا۔ ہاں یہ عجیب خوش طبعی ہے جو کہا جاتا ہے کہ شاہ ولی اللہ صاحب سے پہلے بھی چند بزرگ گذرے

ہیں جوکئی مسائل میں حنفی مذہب کے خلاف رائے رکھتے تھے اسکے باوجود ان کوفقہائے حنفیہ میں شمار کیا جاتا ہے (الفرقان بریلی، ولی اللہ نمبر۔ص ۳۶۹)

ہم حیران ہیں کہ شاہ ولی اللہ صاحب کو حنفی مقلد ثابت کرنے کیلئے واقعات سے کس قدر چشم پوشی کی جاتی ہے۔ اس موقع پر ہم دو واقعات پیش کرتے ہیں جو چشم بصیرت رکھنے والے اصحاب کیلئے کافی ہوں گے۔

طبقات لکھنے والوں کا تو یہ حال ہے کہ طبقات سبکی میں امام احمدؒ جیسے جلیل القدر فقیہ کو طبقہ شافعیہ میں شمار کیا گیا ہے اور ہمارے زمانے کے جید عالم نواب صدیق حسن خان مرحوم جیسے غیر مقلد اہل حدیث کو ان کے صاحبزادہ نے آپ کے سوانح میں پختہ حنفی لکھا ہے۔ باوجود اس کے مولوی خیر محمد صاحب جالندھری اپنے رسالہ تقلید میں ان کو اہل حدیث لکھتے ہیں ۔آج یہ بات کوئی نئی نہیں ہے بلکہ زمانہ سابق سے چلی آئی ہے چنانچہ شیعہ حضرات عموماً حضرت ابراہیم علیہ السلام شیعہ کہا کرتے ہیں اور اپنے دعوی پر قرآنی آیت انّ من شیعته لابراهیم بھی پیش کیا کرتے ہیں۔ اخبار العدل گوجرانوالہ میں ایک دفعہ حنفیت کے دلدادہ حضرات نے لکھا تھا کہ حضرت جبریل بھی حنفی المذہب ہیں۔ ہمارے خیال میں یہ سب باتیں مرزا غالب مرحوم کے اس مصرعہ کے ماتحت ہیں

دل کے بہلانے کو غالب یہ خیال اچھا ہے

حق بات وہی ہے جو کتب اصول سے مستنبط ہے کہ مقلد کی رائے کوئی چیز نہیں ہے اور نہ وہ اپنی رائے کا اظہار کرسکتا ہے۔ ملاحظہ ہو مسلم الثبوت جہاں لکھا ہے:

اما المقلد فمستنده قول مجتهده لا ظنه۔

یعنی مقلد کا سہارا اس کے مجتہد کا قول ہوتا ہے نہ کہ اس کی اپنی رائے۔

صاحب توضیح نے کمال صفائی سے مقلد کا طریق استدلال یوں لکھا ہے

هذا عندی لانه ادّی الیه راء ابی حنیفة وکل ما ادّی راء ابی حنیفه فهو عندی صحیح۔

یعنی مقلد یوں کہے کہ میرے نزدیک یہ مسئلہ اس لئے صحیح ہے کہ امام ابوحنیفہ کی رائے اسی طرف رہنمائی کرتی ہے اور جس امر کی طرف امام موصوف کی رائے رہنمائی کرے

وہی میرے نزدیک صحیح ہے

حضرت شاہ ولی اللہ صاحب کے معتقدین متبعین مداحین ہمیں بتائیں کہ شاہ صاحب کا یہی طریق عمل تھا جو کتب اصول میں مقلد کا لکھا ہے۔ ایسا کہنا شاہ صاحب کی سخت توہین نہیں تو کیا ہے؟ ایسی ہجو کرنے والے معتقدین کے حق میں مرزا غالب مرحوم کا یہ مصرع بالکل موزوں ہے

ہوئے تم دوست جس کے دشمن اس کا آسماں کیوں ہو

سوال قابل غور یہ ہے کہ جن مسائل میں شاہ ولی اللہ صاحب نے حنفی مذہب کو چھوڑا، آپ نے جانب ثانی کو از روئے دلیل قوی سمجھ کر اختیار کیا، یا محض تقلید سے حنفی مذہب کو چھوڑ کر دوسرے مذہب کو اختیار کیا۔

محض اپنے خیال سے ترک کر دینے کے قائل تو غالباً الفرقان کے نامہ نگار صاحبان بھی نہ ہوں گے کیونکہ وہ اس کو دین کے ساتھ تلاعب سمجھتے ہیں۔ باقی رہی شق اول تو ہم بھی اسی کے قائل ہیں، یعنی شاہ صاحب کی تقلید بلکہ ان کی تاسی میں ہماری تقلید بھی دراصل اتباع رسالت ہے داغ مرحوم نے کیا اچھا کہا ہے

اے داغ مقلد ہیں اسی طرز کے ہم بھی
ہر شعر میں ہو بلبل شیراز کا انداز

پس نتیجہ صاف ہے کہ شاہ ولی اللہ صاحب کو حنفی المذہب مقلد کہنا باصطلاح اصول فقہ ایسا بدیہی البطلان ہے جیسا شیعہ حضرات کا حضرت ابراہیمؑ کو شیعہ کہنا یا کسی حنفی کا جبرئیل کو حنفی کہنا۔، اس قسم کے خیالات دراصل اپنے اندرونہ کا عکس ہوتے ہیں جن کے حق میں کہا گیا ہے

جدھر دیکھتا ہوں ادھر تو ہی تو ہے

اللہ اکبر! شاہ ولی اللہ اور تقلید : ضدان مفتر قان ای تفرق

ہماری تحقیق میں (جو نہائت اخلاص مندی پر مبنی ہے) حضرت شاہ صاحب قدس سرہ دونوں گروہوں (اہل حدیثوں اور حنفیوں) کے معزز مورث اعلی ہیں جیسے حضرت ابراہیمؑ اہل کتاب اور اہل اسلام دونوں مذاہب کے مشترک بزرگ ہیں اسی لئے آج بھی ان مذاہب میں سے ہر ایک حضرت ممدوح کو اپنی طرف کھینچنے کی کوشش کرتا ہے

۔یہی حال شاہ صاحب کے معتقدین کا ہے۔ہم اہل حدیث کی طرف سے اپنے موروثی بھائیوں کو دعوت دیتے ہیں کہ وہ کسی جگہ بیٹھ کر اس مسئلہ پر ہمارے ساتھ تبادلہ خیالات کرلیں۔ مقام گفتگو دہلی ہو یا لاہور۔ ہم اپنے مورث اعلی کے حالات برادرانہ طور پر دریافت کریں جس میں کسی قسم کی رنجش و کدورت کا شائبہ نہ ہو

آ عندلیب مل کے کریں آہ و زاریاں
تو ہائے گل پکار میں چلاؤں ہائے دل

(اہل حدیث امرتسر ۴۔ اپریل ۱۹۴۱ء مطابق ۶ ربیع الاول ۱۳۶۰ھ جلد ۳۸ نمبر ۱۴۔ص ۳۔۴)

## حضرت شاہ ولی اللہ قدس سرہ مقلد تھے؟ ۳

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

ہمارا مسلک ہے کہ ہم جس فن کے متعلق گفتگو کریں اس فن کے اصول اور ائمہ فن کی تصریحات کو ملحوظ رکھتے ہیں کیونکہ ہمارا عقیدہ ہے کہ علمائے سلف نے ہم کو اصول سازی اور تجویز قواعد کی زحمت سے مستغنی کردیا ہے۔ شکر اللہ سعیهم۔ اسی لئے ہم نے گزشتہ نمبروں میں علمائے اصول کی تصریحات پیش کرکے ثابت کیا ہے کہ تقلید کرنا کسی عالم کا کام نہیں۔، عالم وہی ہے جو ہر مسئلہ کو دلیل سے سمجھے۔ چاہے وہ حنفی کے موافق ہوجائے یا شافعی کے۔ صاحب جلالین کو عام طور شافعی کہا جاتا ہے بلکہ بعض من چلے حضرات ترقی کرکے امام بخاریؒ کو بھی شافعی کہتے ہیں، حالانکہ تفسیر جلالین اور صحیح بخاری میں یہ دونوں حضرات کئی ایک مسائل میں امام شافعیؒ کیخلاف گئے ہیں۔ امام بخاریؒ تو امام شافعیؒ کا نام بھی ابن ادریسؒ سے زیادہ نہیں لیتا۔ بایں ہمہ تقلید پسندوں نے اتنے بڑے جلیل القدر عالم کو بھی امام شافعیؒ کا مقلد لکھ دیا ہے۔

اسی طرح ہماری حیرت کی حد نہیں رہتی جب ہم سنتے ہیں کہ شاہ ولی اللہ صاحبؒ جیسے جلیل القدر بزرگ کو بھی مقلد کہا گیا اور کہا جاتا ہے۔ اور لطف یہ ہے کہ فاضل مضمون نگار (محمد یوسف) بنوری صاحب کے قلم سے یہ فقرہ بھی نکل گیا کہ:

آپ (شاہ صاحب) کو اپنے طبعی رجحان ے میلان کے خلاف ان مذاہب کی

تقلید پر مامور کیا گیا (الفرقان بریلی۔شاہ ولی اللہ نمبر۔ص ۳۶۸)

یہ فقرہ اگر سہو قلم سے نہیں نکلا تو بڑا پر معنی ہے، کیونکہ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ شاہ ولی اللہ صاحب کا رجحان اور میلان تقلید کیخلاف تھا۔ کیوں تھا؟ اس لئے تھا کہ حسب تصریح فاضل محمد یوسف بنوری، حضرت شاہ ولی اللہ صاحب خداتعالیٰ کی حجت قاطعہ تھی۔ (الفرقان بریلی۔شاہ ولی اللہ نمبر۔ ص ۳۶۰)

جو شخص اس درجہ کمال کو پہنچا ہو اس کو خواب میں یا کشف میں تقلید کا حکم دیا جائے تو یہ خواب یا کشف تعبیر طلب ہو گا بس تعبیر اس کی یہی ہے کہ شاہ ولی اللہ صاحب کو ارشاد ہوا کہ

آپ اپنے خداداد علم سے کام لے کر مذاہب اربعہ بلکہ مذاہب شتی کے جس مسئلہ کو قرآن وحدیث کے موافق پائیں اس پر عمل کرلیں چنانچہ شاہ صاحب کا یہی طرز عمل رہا۔ آپ ہر مسئلہ کو قرآن وحدیث سے جانچتے تھے۔ یہ کہنا بھی واقعات کے خلاف ہے کہ آپ آئمہ اربعہ کے دائرے میں مقید تھے ہماری ناقص نظر میں چند مصنف ایسے باکمال تارک تقلید ہیں کہ وہ اپنی تحقیق کے مقابلہ میں کسی کی پرواہ نہیں کرتے چاہے ان کی رائے ساری دنیا کے خلاف ہو ان حضرات میں سے بعض کے اسماء گرامی یہ ہیں، حافظ ابن حزم اندلسیؒ، امام داؤد ظاہریؒ، شیخ ابن تیمیہؒ، قاضی شوکانیؒ، حضرت شاہ ولی اللہؒ وغیرھم

ان بزرگوں کے طرز کلام سے یہ امر صراحتہً معلوم ہوتا ہے کہ وہ آنحضرت ﷺ کے بعد کسی شخص کو اپنا مطاع نہیں سمجھتے۔ یعنی کسی کے محض قول کو اس کی دلیل معلوم کئے بغیر حجت شرعی یا واجب الاتباع نہیں جانتے تھے۔

چونکہ اس وقت شاہ ولی اللہ محدثؒ دہلوی کا مسلک زیر بحث ہے اس لئے ہم شاہ صاحب کی حریت ضمیر کے ثبوت میں یہاں ایک اور مثال پیش کرتے ہیں۔

آیت قرآنیہ و علی الّذین یطیقو نه فدیة طعا م مسکین، میں جملہ اسلاف واخلاف سے دو قول مروی ہیں بعض تو یطیقو نه پر لا محذوف مانتے ہیں جیسے جلالین میں لکھا ہے دوسرے علماء کہتے ہیں کہ لا محذوف نہیں بلکہ یہ آیت ہی منسوخ ہے جیسے صحیح بخاری میں بعض صحابہ سے منقول ہے کہ ابتداء اسلام میں یہ حکم

ہوا تھا کہ روزہ کی طاقت رکھنے والا اگر روزہ نہ رکھے تو اس کی بجائے ایک مسکین کو کھانا کھلا دے

شاہ ولی اللہ محدثؒ ان ہر دو اقوال کو ناپسند کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

مترجم گوید ہمیں دو توجیہ از سلف منقول است و قلق خاطر از ہر دو نمے رود زیرا کہ حذف لا جائز دراں جاست کہ معنی مشتبہ نشود و ایں جا معنی مشتبہ مے شود ولہذا جمع عظیم از سلف قائل شدہ اند بوجہ ثانی وفرود آوردن آیت بایں معنی باوجود اِبا لفظ گویا برہم کردن.... ہست وامن از معانی قرآن برمے خیزد و آنانکہ قائل بر نسخ شدہ اند زیادہ از مفہوم آیت و عمل مستمر مسلمین شاہد ایشاں نیست و وجوب قول بہ نسخ دریں صورت اگرچہ از صحابی (اس لفظ پر کافی غور کریں۔ ثناء اللہ) منقول شود محل نظر است۔ زیرا کہ امر اجتہادیست پس وجہ دیگر بر خاطر ایں فقیر ریختند کہ قلق ازاں برخاست واللہ اعلم، یعنی و واجب است فدیہ نفس خود بانفس ولد و مملوک خود آں فدیہ طعام یک مسکین یعنی فراخور یک مسکین است با اہل او باشد بر آنانکہ باقت دادن آں فدیہ دارند پس مراد صدقۃ الفطر است کہ در ہر سال یکبار در روز فطر از خود و ولد و مملوک خود مے باید داد۔ (مصفی فارسی شرح موطا۔ ص ۲۲۲)

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں: اس عبارت کا خلاصہ مطلب یہ ہے کہ شاہ ولی اللہ صاحبؒ فرماتے ہیں کہ میرے لئے سلف کے دونوں قول تسلی بخش نہیں ہیں۔ میرے دل میں خدا کی طرف سے جو ڈالا گیا جس سے میری تسلی ہوگئی وہ یہ ہے کہ ان لوگوں پر جو فدیہ دینے کی طاقت رکھتے ہیں روزہ رکھنے کے علاوہ ایک مسکین کو اس کے عیال سمیت کھانا دینا واجب ہے جس سے مراد صدقہ فطر ہے۔

اس ترجمہ میں شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے دو تفرد اختیار کئے ہیں، ایک تو یہ کہ آپ نے اس آیت کو حکم صیام سے الگ کر دیا حالانکہ صحیح بخاری میں بعض صحابہ سے منقول ہے کہ وہ اس کو رمضان کے روزوں سے متعلق سمجھتے تھے۔ دوسرے یطیقونہ میں ضمیر منسوب فدیہ کی طرف پھیری ہے جو اضمار قبل الذکر ہے جس کا قائل علماء سلف میں سے کوئی نہیں ہے۔

اللہ اللہ! کس قدر حریت ضمیر ہے کہ کچھ پرواہ نہیں کہ میرا قول سب کے خلاف ہے بایں ہمہ ایسے ذی شان حریت پسند بزرگ کو بھی تقلید پسند حضرات اگر تقلید کی چار دیواری میں مقید کرنے کی کوشش کریں تو کہا جائیگا فیا للعجب وضیعة الادب

فاضل محمد یوسف بنوری نے شاہ ولی اللہ دہلوی کا مسلک بطور اختصار چند فقروں میں یوں لکھا ہے:

۱۔ آئمہ اربعہ کے اختلافات کے بارہ میں آپ کی پوری تشفی ہوگئی ہے اور اسکا صحیح منشاء بھی سمجھ گئے ہیں۔

۲۔ نبی کریم ﷺ نے آپ کو وصیت فرمائی ہے کہ مذاہب اربعہ کے دائرے سے باہر نہ نکلیں اور جہاں تک ممکن ہو ان میں تطبیق دیں۔

۳۔ آپ کو اپنی طبعی رجحان یا میلان کیخلاف ان مذاہب کی تقلید پر مامور کیا گیا۔

۴۔ آپ کو حکم دیا گیا کہ فروعی مسائل میں بھی حنفیہ کے خلاف نہ کریں جب تک صراحتًہ کسی حدیث کی مخالفت نہ ہو۔

۵۔ اللہ تعالی نے آپ کو اتنے علم وفہم سے نوازا جس کے ذریعہ ہندوستان میں رائج حنفیت کی اصلاح کرسکیں عام حنفی علماء کے غلو سے جو اس کے حقیقی خدوخال چھپ گئے ہیں اس کو واضح کرسکیں۔

۶۔ حنفیہ شافعیہ جس پر متفق ہوں اس پر آپ ضرور عمل کرتے ہیں اگر ان میں اختلاف ہو تو اس جانب کو اختیار کرتے ہیں جس کی تائید حدیث سے ہوتی ہو۔

۷۔ آپ مجتہدین امت کی اتباع ضرور کرتے ہیں۔

متاخرین کی تخریجات جو وہ قدماء کے کلام سے کرتے ہیں یہ ضروری نہیں کہ اسے بھی آپ قبول کریں۔

ان نتائج میں غور کرنے سے یہی معلوم ہوا کہ حضرت شاہ صاحب ایک فقیہ النفس حنفی محدث ہیں، (الفرقان بریلی۔ ولی اللہ نمبر۔ ص ۳۶۸)۔

مولانا ثناء اللہ لکھتے ہیں: اگر ہم ان سب فقرات کو صحیح تسلیم کرلیں تو بھی

شاہ صاحب کو مقلد کہنا صحیح نہیں ہوسکتا کیونکہ مقلد کی تعریف میں دلیل کا عدم علم داخل ہے اور حسب تصریح امام غزالی تقلید علم کے کسی درجے میں نہیں ہے (مستصفی) اس لئے ہم ان فقرات کو صحیح مان کر بھی یہ کہہ سکتے ہیں کہ شاہ ولی اللہ صاحب جس قول کو پسند کرتے تھے اپنی تحقیق سے کرتے تھے۔

ان فقرات میں سے چوتھا فقرہ قائلین تقلید کیلئے کیسا دل خوش کن ہے کہ:

شاہ صاحب کو حکم دیا گیا کہ فروعی مسائل میں بھی حنفیہ کا خلاف نہ کریں جب تک صراحتہً کسی حدیث کی مخالفت نہ ہو۔

یہ فقرہ عجیب ذومعنی ہے جو بہت دور اندیشی سے لکھا گیا ہے لیکن باوجود ذومعنی ہونے کے قائلین تقلید کیلئے مضر ہے اور منکرین کو مفید ہے۔ مثلاً شاہ ولی اللہؒ کا یہ فرمانا:

و الذی یر فع احب الیّ ممن لایر فع (حجۃ اللہ البالغہ) جو شخص عند الرکوع رفع یدین کرتا ہے وہ مجھے نہ کرنے والے سے محبوب تر ہے)

حنفی مذہب میں رفعیدین سنت یا مستحب نہیں ہے کیونکہ ان کے نزدیک یہ فعل افعال صلوۃ میں سے نہیں ہے۔ شاہ ولی اللہ صاحب نے اپنے اس کلام ہدایت التیام میں حنفی مذہب کے خلاف ارشاد فرمایا ہے۔ یقیناً کسی حدیث کی بنا پر آپ نے اختلاف کیا ہوگا، وہ حدیث حضرت ابن عمر کی ہو یا ابوحمید ساعدی کی۔ پھر کیا نامہ نگار ان الفرقان یا بالفاظ دیگر متبعین تقلید تسلیم کریں گے کہ حنفیہ کا یہ مسئلہ حدیث کے خلاف ہے۔ صحیح جواب ہماری خوشی کا موجب ہوگا۔

قابل محمد یوسف بنوری کے مقالہ کی تشریح مولوی خیر محمد صاحب جالندھری کے قلم سے اسی رسالہ (الفرقان۔ ولی اللہ نمبر) میں شائع ہوئی ہے۔۔ موصوف نے اپنی تشریح کا موضوع بتاتے ہوئے لکھا ہے کہ

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ تقلید کی حقیقت کے متعلق مختصراً کچھ عرض کر دیا جائے چنانچہ آپ نے تقلید کی تعریف یوں نقل کی ہے:

التقلید اتباع ا لانسان غیرہ فے ما یقول او یفعل معتقداً للحقیقۃ من غیر نظرٍ الی الدلیل

اس کا ترجمہ آپ نے خود ہی یوں کیا ہے:

تقلید (اصطلاح میں کہتے ہیں) کسی آدمی کا کسی دوسرے کے قول یا فعل کی محض حسن ظن یا عقیدت سے اتباع کرنا (ایسی اتباع جو ابتداءً دلیل پر غور کرنے پر مبنی نہیں ہے) (الفرقان بریلی۔ ولی اللہ نمبر۔ص ۳۵۲)

بہت اچھا! آپ کی اس تعریف سے بھی صاف ثابت ہوتا ہے کہ تقلید کی ماہیت میں مسئلے کی دلیل سے بے علمی داخل ہے۔ منطقی اصطلاح میں اس کو قضیہ مشروطہ عامہ بنا کر یوں کہا جائے تو بالکل صحیح ہے کہ: زید مقلّد مادام جاهلًا بالدلیل۔ یعنی زید مقلد ہے جب تک وہ دلیل سے جاہل ہے۔

مقلد کی اس جہالت اور بے علمی کو ملحوظ رکھ کر شاہ ولی اللہ صاحب کے ان الفاظ پر غور کیجئے جو فاضل بنوری صاحب نے نقل کئے ہیں۔ شاہ صاحب پر سوال وارد ہوا تھا جس کا جواب حسب بیان فاضل بنوری انہیں کے الفاظ میں درج ذیل ہے

سوال: آنکہ عمل تو در مسائل فقہیہ بر کدام مذہب ست؟

گفتم بقدر امکان جمع می کنم در مذاہب مشہورہ مثلاً صوم وصلاۃ و وضو وغسل و حج بوضعے واقع می شود کہ ہمہ اہل مذاہب صحیح دانند وعند تعذر الجمع باقوی مذاہب از روئے دلیل (شاہ صاحب کو مقلد کہنے والے حضرات تقلید کی تعریف کو سامنے رکھ کر اس لفظ کو غور سے پڑھیں۔ ثناء اللہ) وموافقت صریح حدیث عمل می نمائیم وخدائے تعالی ایں قدر علم دادہ است کہ فرق میان ضعیف وقوی کردہ شود (الفرقان بریلی، ولی اللہ نمبر۔ص ۳۷۰)

مولانا ثناء اللہ لکھتے ہیں: حضرت شاہ ولی اللہ صاحب کا یہ قول حضرت ممدوح کی ذات خاص کے متعلق فیصلہ کن ہے۔ فاضل یوسف بنوری اور قابل خیر محمد جالندھری ہر دو صاحب تقلید کی منقولہ تعریف اور حضرت شاہ ولی اللہ صاحب کے قول کو ملحوظ رکھ کر بتائیں کہ ایسا شخص جو دلیل سے کسی بات کو اختیار کرتا ہے جیسا کہ شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ از روئے دلیل عمل کرتا ہوں، مقلد ہوسکتا ہے؟

اہل علم ناظرین! علمائے محققین کسی شیء کی تعریف اسی غرض سے کرتے ہیں کہ اس کے مصادیق معلوم ہوسکیں اس لئے وہ تعریف کو معرف کہا کرتے ہیں یعنی معرفت کرانے والی چیز، چنانچہ اہل منطق کا قول ہے معرّف الشیء مایقال علیه

لافادة تصوره
پس اس مسلمہ قانون کے ماتحت تقلید کی تعریف کوملحوظ رکھ کر شاہ ولی اللہ دہلویؒ کے مسلک کو جانچا جائے۔ مطلع بالکل صاف ہے کہ تقلید آپ کے خواب وخیال میں بھی نہ آئی تھی۔ بایں ہمہ آپ کو مقلد کہا جائے، تو آپ عالم ارواح میں بخوشی ومسرت یہ شعر پڑھتے ہوں گے

اے داغ! مقلد ہیں اسی طرز کے ہم بھی
ہر شعر میں جو بلبل شیراز کا انداز

(بلبل شیراز سے یہاں مراد ارشادخداوندی اور حدیث نبوی ہے۔ ثناء اللہ)

نوٹ: مجتہد دوقسموں (مجتہد مطلق اور مجتہد فی المذہب) میں تقسیم کرنا متاخرین کی دل خوش کن اصطلاح ہے جس سے ہمیں بحث نہیں ورنہ ہم بتادیتے کہ ایسا کہنا درحقیقت لامعنی تحتہ کا مصداق ہے۔ ہاں ہم اپنے ناظرین کو اطلاع دیتے ہیں کہ اس موضوع پر ہمارا رسالہ تقلید شخصی وسلفی قابل ملاحظہ ہے۔

یہاں تک تو بحث شاہ ولی اللہ قدس سرہ کی ذات خاص کے متعلق تھی۔ باقی رہی یہ بات کہ تقلید شخصی جو ملک میں مروج ہے اس کی ابتداء کب سے ہے؟ اس کا صحیح جواب بالاتفاق یہ ہے کہ

حسب تسلیم فاضل جالندھری دوسری صدی ہجری کے بعد شروع ہوئی
(الفرقان بریلی۔ ولی اللہ نمبر۔ ص ۳۷۶)

بہت خوب! اس سے پہلے مسلمانوں میں کیا رواج تھا۔

اسی تقلید غیر شخصی کا (الفرقان مذکور۔ ص۔ ۳۷۳)

تقلید غیر شخصی کس کو کہتے ہیں؟ بقول شاہ ولی اللہ صاحبؒ اور حسب تسلیم فاضل جالندھری کوئی شخص جس عالم سے چاہتا فتوی پوچھ کر عمل کرلیتا۔ مثلاً جالندھر کے لوگ مولوی خیر محمد صاحب سے پوچھ لیتے اور دہلی والے علماء دہلی سے پوچھ لیتے۔ غرض جو جس سے چاہتا مسئلہ پوچھ کر عمل کرلیتا اور مفتی کی جو تحقیق ہوتی وہی بتادیتا۔

فاضل مولانا خیر محمد جالندھری اور ان کے ہم نوا دوسرے علماء للہ ہمارے اس سوال کا جواب دیں کہ یہ دو مسلک جن میں پہلا مسلک وہ ہے جو دوسری صدی

ہجری میں رائج تھا دوسرا مسلک وہ جو دوسری صدی کے بعد شروع ہوا۔ ان دونوں میں سے سلف صالحین کا مسلک کس کو کہا جائے گا۔

بس گفتگو کا سارا مدار اسی سوال کے جواب پر ہے

ادا سے دیکھ لو جاتا رہے گلہ دل کا
بس اک نگاہ پہ ٹھہرا ہے فیصلہ دل کا

مولانا خیر محمد صاحب جالندھری نے تقلید کے مضمون پر ایک رسالہ بھی لکھا ہے جس میں بڑی بات ہم نے یہ دیکھی ہے کہ آپ نے تقلید کا محل بتایا ہے یعنی کن امور میں تقلید جائز ہے اور کن امور میں ناجائز۔ آپ نے صرف مسائل اجتہادیہ کو محل تقلید قرار دیا ہے، چنانچہ اس بارے میں آپ کے الفاظ یہ ہیں:

مسائل فرعیہ دو قسم کے ہیں، ایک وہ جن کا ثبوت ایسی آیات اور ایسی احادیث صحیحہ سے صراحۃً ہے کہ جن میں بظاہر کوئی تعارض نہیں معلوم ہوتا اور وہ کئی وجوہ کو بھی محتمل نہیں بلکہ ان مسائل پر ان کی دلالت قطعی ہے ایسے مسائل کو منصوصہ غیر متعارضہ کہتے ہیں ایسے مسائل میں مجتہد اجتہاد نہیں کیا کرتا کیونکہ اجتہاد کرنے کیلئے یہ شرط ہے کہ وہ حکم صراحۃً منصوص نہ ہو جب یہ محل اجتہاد ہی نہ ہوئے تو پھر ایسے مسائل میں کسی کی تقلید کی حاجت نہ رہی۔
دوسری قسم کے وہ مسائل ہیں جن کا ثبوت صراحۃً کسی آیت یا حدیث صحیح سے نہیں پایا جاتا یا ثبوت تو پایا جاتا ہے مگر وہ آیت یا حدیث کئی وجوہ سے محتمل ہے یعنی ایک معنی پر دلالت کرنے میں قطعی نہیں، یا وہ کسی دوسری آیت و حدیث سے بظاہر متعارض ہے۔ ایسے مسائل کو اجتہادیہ اور غیر منصوصہ کہتے ہیں۔ ان کا صحیح حکم مجتہد کے اجتہاد سے معلوم ہوسکتا ہے چونکہ تمام جزئیات اس طرح منصوص نہیں کہ ہر کس و ناکس بلا تکلف ان کا ..سمجھ سکے اور ان میں اجتہاد کو دخل نہ ہو بلکہ بہت سے مسائل اجتہادیہ ہیں کہ جن میں اجتہاد کی سخت ضرورت ہے لہذا امت کے بعض افراد کو ایسی قوت استنباط و اجتہاد کا عطا کیا جانا ضروری تھا کہ جس کے ذریعہ وہ نصوص میں غور و فکر کر کے مسائل جزئیہ اجتہادیہ غیر منصوصہ کے احکام نکال کر عامہ امت کیلئے عمل کرنے کا

راستہ آسان کردیں۔(خیر التنقید فی سیر التقلید ص ۷۔۸)

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسری لکھتے ہیں: مولوی خیر محمد صاحب کے ان الفاظ سے تقلید کا مسئلہ بہت کچھ حل ہوگیا کیونکہ جتنے احکام اور نواہی قرآن وحدیث میں منصوص ہیں، ان پر عمل کرنا تقلید نہیں ہے۔ مثلاً ایک شخص مسئلہ رفعیدین کو حدیث میں مصرح پاکرعمل کرتا ہے وہ غیر مقلد ہے۔ دوسرا شخص اسی فعل کو غیر مثبت پاکرعمل نہیں کرتا وہ بھی غیر مقلد ہے۔ اسی طرح آمین بالجہر اور قرأت فاتحہ خلف الامام وغیرہ ان کے علاوہ زکوۃ صیام اور حج وغیرہ کے متعلق جتنے احکام بھی منصوص ہیں ان پر عمل کرنے والا مقلد نہیں ہے بلکہ غیر مقلد ہے۔

اب (مولانا خیر محمد جالندھری) موصوف مہربانی کرکے ہم کو ان مسائل کی فہرست دے دیں جو منصوص نہیں ہیں اور ان میں تقلید ضروری ہے تاکہ ہم بھی ان پر غور کریں۔ ہم شکر گزار ہیں کہ موصوف کی سعی سے تقلید کی نزاع بڑی حد تک ختم ہوگئی اور جو باقی رہ گئی وہ شائد اتنی کم ہو کہ اس کی ضرورت بھی نہ پڑے

شکر للہ کہ میانِ من او صلح فتاد
صلح جوین بخوشی سجدہء شکرانہ زدند

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۱۔اپریل ۱۹۴۱ء مطابق ۱۳ ربیع الاول ۱۳۶۰ھ۔ص ۳۔۶)

# شاہ ولی اللہ قدس سرہ مقلد تھے؟

## تتمہ بحث تقلید۔۴

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

گزشتہ تین نمبروں میں ہم نے جو کچھ لکھا ہے وہ حضرت شاہ ولی اللہ قدس سرہ کی ذات خاص کے متعلق ہے کیونکہ الفرقان (بریلی) کے ولی اللہ نمبر میں حضرت ممدوح کو مقلد بتایا گیا ہے جس سے جماعت اہل حدیث کو بہت نقصان پہنچنے کا احتمال تھا جس کی تفصیل ہم شروع مضمون میں کر آئے ہیں کیونکہ شاہ صاحب مرحوم دونوں گروہوں (اہل حدیث اور اہل تقلید) کے مسلّمہ استاد ہیں لہذا ان کے مقلد ثابت ہونے کی صورت

میں اہل حدیث پر بہت سا بوجھ پڑ جاتا ہے اس لئے ہمارے حلقہ اشاعت میں سے بعض احباب نے تقاضا کیا کہ ہم اس خاص امر پر توجہ کریں چنانچہ اپنے ناقص علم کے مطابق ہمنے تین نمبروں میں کتب اصول کے علاوہ مضمون نگاروں کے کلام سے بھی ثابت کر دیا کہ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی پر تقلید کا کوئی اثر نہ تھا اس کے بعد ہم نے الفرقان میں مولوی مناظر احسن صاحب گیلانی کا مضمون دیکھا تو اس میں بھی ایک فقرہ فیصلہ کن پایا جس کے الفاظ یہ ہیں:

جبلتی تابی التقلید و تانف منه راسا۔ (فیوض الحرمین)

اس کا ترجمہ مولوی مناظر احسن صاحب موصوف نے خود ہی کیا ہے کہ:

تقلید سے میری جبلت انکار کرتی ہے اور بالکلیہ اس سے بھڑکتی ہے

(الفرقان بریلی۔ ولی اللہ نمبر۔ص ۱۸۸)

شاہ ولی اللہ صاحبؒ کی اس قلبی شہادت حقہ کو ملحوظ رکھ کر آپ کا مندرجہ ذیل فقرہ پڑھئے تو مطلب صاف ذہن میں آ جاتا ہے (اگر صرف لاتقربوا الصلوۃ پر کفایت کریں تو سراسر گمراہی میں پڑنے کا اندیشہ ہے)۔شاہ صاحب کا دوسرا قول جو الفرقان میں نقل کیا گیا ہے مع ترجمہ درج ذیل ہے

ولکن طلب منی التعبد به بخلاف نفسی۔

لیکن میں کیا کروں کہ میرے اقتضائے نفسی کے خلاف ان مذاہب اربعہ کی پابندی ہی کا مجھ سے مطالبہ ہے اور اس بارہ میں مجھے سر نیاز جھکا دینے ہی کا حکم ہے (الفرقان۔ ولی اللہ نمبر۔ص ۱۸۸)

مولانا ثناء اللہ لکھتے ہیں: ان دونوں حوالوں میں تطبیق دینا ہمارا فرض ہے۔ علم اصول اور علم معانی کا ایک مسئلہ یہ بھی ہے کہ کسی کلام کے معنی متکلم کیخلاف منشاء نہیں لینے چاہئیں۔ پس اس اصول کے ماتحت ہم سوچتے ہیں تو مطلع صاف ہو جاتا ہے کہ شاہ ولی اللہ صاحبؒ فرماتے ہیں میرا دل تقلید سے سخت متنفر ہے باوجود اس کے مجھے مذاہب کی تقلید کرنے کا حکم دیا گیا

اچھا تو آپ نے ان مذاہب کی تقلید کس طرح کی۔اس کا جواب ہم شاہ ولی اللہ صاحب ہی کے الفاظ میں پہلے بتا چکے ہیں اب دوبارہ عرض کرتے ہیں، شاہ

صاحب فرماتے ہیں:

**باقوی مذاہب از روئے دلیل وموافقت صریح حدیث عمل مے نمایم۔**

(الفرقان بریلی۔ ولی اللہ نمبر۔ص۳۷۰)

ارباب تقلید اس ارشاد شاہی (شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی عبارت) پر غور کر کے ہمیں اطلاع دیں کہ کیا آپ لوگ بھی اسی طرز کی تقلید کرتے ہیں اگر آپ کی تقلید بھی ایسی ہی ہے تو نزاع ختم۔ مگر کتب اصول کی اصطلاح میں اس کو تقلید شخصی بلکہ مطلق تقلید بھی نہیں کہتے کیونکہ تقلید کی تعریف میں دلیل کا عدم علم داخل ہے۔

مسئلہ تقلید کے متعلق شاہ ولی اللہ کے ارشادات تین حصوں میں منقسم ہو سکتے ہیں:

اول: دوسو سال تک تقلید شخصی وجود میں نہ آئی تھی۔

۲۔ میری طبیعت تقلید سے نفرت کرتی ہے

۳۔ مجھے خواب میں آنحضرت ﷺ حکم دیا کہ ان مذاہب اربعہ سے خروج نہ کروں۔

تیسرا فقرہ ارباب تقلید کے نزدیک مدار کار ہے۔ لہذا ہم اس کے متعلق اہل علم سے ایک بات پوچھتے ہیں کہ

آپ حضرات خوب جانتے ہیں بلکہ اپنے شاگردوں کو پڑھاتے ہیں کہ ادلہ شرعیہ چار ہیں۔ قرآن، حدیث، اجماع اور قیاس۔ یہ بحث الگ رہی کہ اجماع اور قیاس حجت الذات ہیں یا حجت بالغیر۔ سردست ہم اس کو زیر بحث نہیں لاتے بلکہ یہ تسلیم کئے لیتے ہیں کہ ادلہ شرعیہ یہ چاروں چیزیں ہیں۔ کسی بزرگ کا خواب یا کشف ان میں داخل نہیں ہے۔ اگر اس کو بھی دلیل بنایا جائے گا تو ادلہ شرعیہ چار نہ رہیں گی بلکہ پانچ ہو جائیں گی، حالانکہ چار ہی ہیں۔ اور یہ تو کھلی بات ہے کہ خواب یا کشف اگر کچھ ہو بھی تو نصوص کے مقابلہ میں کوئی چیز نہیں اور یہ بات بھی بدیہی ہے کہ جس امر کا رواج دوسو سال تک نہیں ہوا حالانکہ خیر القرون بھی اسی عرصہ میں داخل ہے، تو وہ امر شریعت کی طرف سے ماموره بہ کیوں کر ہو سکتا ہے۔ پھر اس کو دوسری صدی کے بعد ماموربہ بنانا علم شرعیات کے صریح خلاف ہے ورنہ ہر اہل بدعت اپنی بدعت اسی اصول صحیح سے ثابت کرے گا تعزیہ ہو یا مجلس مولود ہر ایک بدعت جائز ٹھہرے گی۔ ظاہر ہے کہ اس سے دین میں سخت تفرقہ پیدا ہو جائے گا جو کسی طرح پسندیدہ نہیں۔ مسئلہ تقلید

شخصی کے متعلق ہمارے مندرجہ ذیل رسائل قابل مطالعہ ہیں۔ اجتہاد وتقلید، فقہ اور فقیہ ،تقلید شخصی وسلفی ،حدیث نبوی اور تقلید شخصی ،تنقید تقلید۔

تقلید اور عدم تقلید کے مسئلہ پر بحث ہو جانے کے بعد ہم دونوں گروہ اس مرحلے پر پہنچ گئے ہیں کہ دوسو سال تک یعنی صحابہ تابعین بلکہ تبع تابعین کے زمانے تک تقلید شخصی نہ تھی آج بھی جو فریق تقلید شخصی کا منکر ہے وہ زمانہ سلف صالحین کا متبع ہے اور جو فریق تقلید شخصی کا قائل ہے وہ بقول خود تیسری چوتھی صدی ہجری کے مسلمانوں میں شمار ہوتا ہے۔ پس ہماری دعا ہے

ربنا توفنا مسلمین و الحقنا بالصالحین

(اہل حدیث امرتسر ۱۸۔اپریل ۱۹۴۱ء مطابق ۲۰ ربیع الاول ۱۳۶۰ھ۔ص ۳۔۴)

# شاہ ولی اللہ قدس سرہ کا مذہب

## بحث تقلید کا مزید تکملہ۔۵

حضرت مولانا ثناءاللہ امرتسری لکھتے ہیں:

گزشتہ چارنمبروں میں ہم نے شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی علمی شان کے متعلق مفصل بحث کی ہے۔اس کے بعد ہم نے الفرقان کے ولی اللہ نمبر کو پھر دیکھا تو اس میں ہم کو بعض نامہ نگاروں کے مضامین ایسے مل گئے جو آپ کے مسلک پر کافی روشنی ڈالتے ہیں۔ ان میں سے ایک نامہ نگار مولانا مودودیؒ صاحب ہیں۔آپ کا مضمون بھی ولی اللہ نمبر میں درج ہوا ہے۔آپ نے شاہ ولی اللہ صاحبؒ کا اپنا کلام ان کی کتاب تفہیمات سے نقل کیا ہے۔ جو یہ ہے:

میں ان پیرزادوں میں سے جو کسی استحقاق کے بغیر باپ دادا کی گدیوں پر بیٹھے ہیں کہتا ہوں کہ یہ دھڑے بندیاں تم نے کر رکھی ہیں؟ کیوں تم میں سے ہر ایک اپنے طریقہ پر چل رہا ہے اور کیوں اس طریقہ کو سب نے چھوڑ رکھا ہے جسے اللہ نے محمد ﷺ پر اتارا تھا؟ تم میں سے ہر ایک امام بن بیٹھا ہے اپنی طرف سے لوگوں کو بلا رہا ہے، اور اپنے آپ کو ہادی ومہدی سمجھتا ہے

حالانکہ وہ ضال ومضل ہے ہم ہرگز ان لوگوں سے راضی نہیں ہیں جو دنیا کے فوائد کی خاطر لوگوں سے بیعت لیتے ہیں یا اس لئے علم حاصل کرتے ہیں کہ اغراض دنیوی حاصل کریں یا لوگوں کو اپنی طرف دعوت دیتے ہیں اور اپنی خواہشات نفس کی اطاعت ان سے کراتے ہیں یہ سب رہزن ہیں، دجال ہیں، کذاب ہیں، خود بھی دھوکہ میں ہیں اور دوسروں کو بھی دھوکہ دے رہے ہیں۔ میں ان طالبان علم سے کہتا ہوں جو اپنے آپ کو علماء کہتے ہیں کہ بے وقوفو! تم یونانیوں کے علوم اور صرف ونحو ومعانی میں پھنس گئے اور سمجھے کہ علم اس کا نام ہے حالانکہ علم تو کتاب اللہ کی آیت محکمہ ہے یا وہ سنت ہے جو رسول اللہ سے ثابت ہو.... تم پچھلے فقہاء کے استحسانات اور تفریعات میں ڈوب گئے۔ کیا تمہیں خبر نہیں کہ حکم صرف وہ ہے جو اللہ اور اسکے رسول نے فرمایا ہو۔ تم میں سے اکثر لوگوں کا حال یہ ہے کہ جب کسی کو نبی کی کوئی حدیث پہنچتی ہے تو وہ اس پر عمل نہیں کرتا اور کہتا ہے کہ میرا عمل تو فلاں کے مذہب پر ہے نہ کہ حدیث پر۔ پھر وہ یہ حیلہ پیش کرتا ہے کہ صاحب حدیث کا فہم اور اس کے مطابق فیصلہ تو کاملین و ماہرین کا کام ہے اور یہ حدیث آئمہ سلف سے چھپی تو نہ رہی ہوگی پھر کوئی تو وجہ ہوگی کہ انہوں نے اسے ترک کردیا۔ جان رکھو کہ یہ ہرگز دین کا طریقہ نہیں ہے۔ اگر تم اپنے نبی پر ایمان لائے ہو تو اس کا اتباع کرو خواہ کسی مذہب کے موافق ہو یا مخالف... میں ان متقشف واعظوں عابدوں اور خانقاہ نشینوں سے کہتا ہوں کہ اے زہد کے مدعیوں! تم ہر وادی میں بھٹک نکلے اور ہر رطب و یابس کو لے بیٹھے۔ تم نے لوگوں کو موضوعات اور اباطیل کی طرف بلایا۔ تم نے خلق خدا پر زندگی کا دائرہ تنگ کردیا حالانکہ تم فراخی کے لئے مامور تھے نہ کہ تنگی کے لئے۔ تم نے مغلوب الحال عشاق کی باتوں کو اپنا مدار علیہ بنا لیا ہے حالانکہ یہ چیزیں پھیلانے کی نہیں لپیٹ کر رکھ دینے کی ہیں۔

(الفرقان بریلی، ولی اللہ نمبر ص ۸۳-۸۴)

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسری لکھتے ہیں:

الفرقان کے نامہ نگار صاحبان آپ اور ہم دونوں فریق حضرت شاہ ولی اللہ صاحب کی جلالت شان پر متفق ہیں۔ پس ہم ہر دو فریق کو یہ چاہئے کہ آپ کی عبارات منقولہ کو غور سے پڑھ کر دیکھیں کہ کس طرح شاہ صاحب کی شان ارفع کا ثبوت دیتی ہیں اور فیصلہ کریں کہ شاہ صاحب اپنے زمانے کے علماء اور صوفیا کو کیا تعلیم دیتے ہیں اور کس چیز کی اشاعت کرنی چاہئے یہ بات ایسی صاف اور واضح ہے کہ مزید تشریح کی محتاج نہیں ہے۔ ان مفصل عبارات کا خلاصہ ممدوح کا ایک ہی شعر ہے یہ شعر صرف شعر ہی نہیں بلکہ کوزے میں سمندر ہے۔ شاہ ولی اللہ صاحب فرماتے ہیں

علمے کہ نہ ماخوذ ز مشکوۃِ نبی ست
واللہ کہ سیرابی ازاں تشنہ لبی ست

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۲۵۔ اپریل ۱۹۴۱ء۔ ص ۶۔ ۷)۔

## شاہ ولی اللہ محدث اور دیوبندی جماعت۔ ۱

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

ناظرین کو معلوم ہوگا کہ حضرت شاہ ولی اللہ قدس سرہ کے متعلق الفرقان بریلی کا ایک خاص نمبر شائع ہوا ہے اس کی تنقید میں اخبار اہل حدیث امرتسر مورخہ ۲۸ مارچ سے ۲۵۔ اپریل (۱۹۴۱ء) تک مسلسل پانچ نمبر شائع ہو چکے ہیں، جن میں ثابت کیا گیا ہے کہ حضرت شاہ صاحب اپنے زمانہ کے بے نظیر و متبحر عالم تھے۔ آپ کی نکتہ رس طبیعت میں تقلید کا شائبہ تک نہ تھا۔ جو بات کہتے تھے، اپنی خداداد علمی لیاقت سے کہتے تھے۔ یہ روش تقلید کے صریح خلاف ہے۔ ہم نے اس بحث میں مندرجہ مضمون کو کافی سمجھ کر یہ سلسلہ بند کر دیا تھا مگر بعض احباب نے ہمیں مزید توجہ دلائی ہے کہ ہم مولانا عبید اللہ صاحب پنجابی المعروف سندھی کے مقالے پر نظر ڈالیں۔ ہم نے مولانا موصوف کا مقالہ پڑھا تو واقعی قابل توجہ پایا۔ مولانا عبید اللہ سندھی سے میرا تعلق جو ایام طالب علمی میں ہوا تھا، آج تک اس میں ترقی ہوتی رہی ہے اور آئندہ بھی ہوتی رہے گی ان شاء اللہ اس قسم کے اختلاف سے اس میں کمی نہیں آئے گی۔

میں پہلے بھی یہ بات بتا چکا ہوں اور آج مکرر عرض کرتا ہوں کہ اہل توحید کی دو جماعتوں (اہل حدیث اور دیو بندی) میں وہی نسبت ہے جو بنی اسماعیل اور بنی اسرائیل میں تھی جن کے مورث اعلی حضرت ابراہیم تھے۔ اسی طرح شاہ ولی اللہ محدث ہمارے مورث اعلی ہیں۔ اس لئے ہر جماعت ممدوح سے اپنا ارتباط پیدا کرنے کی کوشش کرتی ہے جس پر ہم ان کو ملامت نہیں کر سکتے۔ الفرقان بریلی کے باقی نامہ نگاروں نے تو حضرت شاہ ولی اللہ صاحب کو مقلد لکھنے سے بھی دریغ نہیں کیا جن کے جوابات پہلے نمبروں میں ہو چکے ہیں، مگر مولانا عبید اللہ سندھیؒ نے تھوڑی سی ترقی کر کے آپ کو مجتہد منتسب لکھا ہے۔

ہمارے خیال میں میں برادران دیو بند یہ اس خاص موضوع پر علوم مدونہ کی پابندی میں گفتگو کریں، تو مطلع صاف نظر آجاتا ہے۔ مگر ہمیں گلہ ہے کہ وہ اس کی پرواہ نہیں کرتے۔ علوم مدونہ سے ہماری مراد فقہ اور اصول فقہ وغیرہ ہیں۔ مولانا عبید اللہ سندھی کا ہمیں خاص گلہ ہے کہ آپ باوجود روشن خیال ہونے کے ان علوم سے کنارہ کش ہو گئے ہیں۔ ہمارے اس مقالہ میں اسی گلہ کی تفصیل ہوگی۔ ان شاء اللہ

شکایتوں کے کھلیں گے دفتر

اودھر تمہارے ادھر ہمارے

مجتہد منتسب کس کو کہتے ہیں اس کی تعریف کیا ہے؟ وہ کس حکم میں ہوتا ہے؟ ہماری تحقیق یہ ہے کہ وہ دنیا میں عنقا کے حکم میں ہے یعنی کوئی وجود پذیر شیء نہیں ہے۔ اس کی تعریف یہ کی جاتی ہے کہ اصول میں اپنے امام کا متبع ہو کر فروع میں اجتہاد کرے۔ اس کی مثال میں سب سے پہلے امام محمدؒ اور امام ابو یوسفؒ کو پیش کیا جاتا ہے حالانکہ بقول علامہ سبکیؒ اور امام غزالیؒ وہ بہت سے اصولوں میں اپنے استاد محترم ابو حنیفہؒ کے مذہب سے اختلاف کرتے تھے۔

قاضی دبوسیؒ نے خاص اس موضوع پر ایک کتاب لکھی ہے جس میں ان اصولوں کی تفصیل بتائی ہے جن میں صاحبین اپنے استاد سے مختلف تھے۔ قاضی صاحب موصوف کی اس کتاب میں سے کئی ایک اقتباسات ہم نے اپنے رسالہ، تقلید شخصی اور سلفی، میں نقل کئے ہیں۔ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے کہیں اپنے لئے

اس منصب کا اظہار نہیں کیا، نہ تو قولاً نہ فعلاً بلکہ آپ نے ہمیشہ اپنا طریق عمل وہی ظاہر کیا جو ایک مجتہد مستقل کی شان ہے۔ آپ کے الفاظ الفرقان بریلی ولی اللہ نمبر میں یوں منقول ہیں

> بحد امکان جمع مے کم در مذاہب مشہورہ، وعند تعذر الجمع باقوی مذاہب از روئے دلیل وموافقت صریح حدیث عمل مے نمائم وخدا تعالی ایں قدر علم دادہ است کہ فرق میانِ ضعیف وقوی کردہ شود۔ (الفرقان مذکور ص ۳۷۰)

تعجب ہے کہ مقالہ نویس فاضل محمد یوسف بنوری صاحب نے اس سے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ

> شاہ صاحب مجتہد مطلق نہ تھے بلکہ ان محدثین وفقہائے امت میں سے تھے جو مذاہب کے احکام وادلہ سامنے رکھ کر قوی وضعیف کا فیصلہ بخوبی کر سکتے ہیں ورنہ جو شخص درجہ اجتہاد مطلق کو پہنچ جائے اس پر دوسرے کی تقلید حرام ہو جاتی ہے (اس موقع پر تقلید کا ذکر کرنا سوائے محبت تقلید کے اور کوئی وجہ نہیں رکھتا ورنہ یہاں اس کے ذکر کا کوئی موقع نہیں تھا کیونکہ شاہ ولی اللہ صاحب نے کسی امام کی تقلید نہیں کی کہ اس کے نفی کرنے کی ضرورت ہوتی بلکہ تقلید کے خلاف اظہار فرماتے ہیں کہ میں جس بات کو لیتا ہوں دلیل کے ساتھ لیتا ہوں۔ ایسا کہنا دراصل اس مقولے کی طرف اشارہ ہے جو امام احمدؒ سے منقول ہے۔ آپ نے فرمایا تھا: لا تقلد نی و لاتقلدنّ مالکا خذوا عما اخذوا (عقد الجید) یعنی نہ میری تقلید کرو نہ امام مالک وغیرہ کی بلکہ وہاں سے احکام لیا کرو جہاں سے انہوں نے لئے، یعنی قرآن وحدیث سے۔ نکتہ رس اصحاب غور کریں تو ان دو فقروں میں ایک منفی ہے دوسرا مثبت۔ منفی تقلید ہے۔ مثبت اتباع قرآن وحدیث۔ یعنی قرآن وحدیث سے احکام اخذ کرنا تقلید کی نقیض ہے۔ دیکھنا یہ ہے کہ شاہ ولی اللہ صاحب کا عمل منفی پر ہے یا مثبت پر؟ لاریب مثبت پر اور مثبت مرادف نقیض تقلید ہے۔ فافهم فانه دقیق۔ ثناء اللہ).. پس یہ جامعیت کا مسلک ہی ہمیں بتا رہا ہے کہ آپ مجتہد نہ تھے، ورنہ جواب میں صاف فرما دیتے کہ میں اپنے عصر کا مجتہد ہوں کسی خاص مذہب کا پابند نہیں ہوں (الفرقان بریلی، ولی اللہ نمبر۔ ص ۳۷۰)

مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں: کیا اپنے معاصرین اور سابقین کے اقوال کو سامنے رکھ کر اس قول کو اختیار کرنا جو قرآن وحدیث کی دلائل سے مدلل ہو مجتہد کی شان کے خلاف ہے؟ ہرگز نہیں۔ امام محمدؒ کی کتاب الآثار دیکھنے والا کبھی یہ بات نہیں کہہ سکتا۔ شاہ ولی اللہ صاحب صاف لکھتے ہیں کہ خدا نے مجھے اتنا علم دیا ہے کہ میں ہر ایک مسئلہ کو قرآن وحدیث کی دلیل سے سمجھ سکتا ہوں اسی لئے آپ اس امر میں کسی امام کی موافقت کا التزام نہیں فرماتے اس کی تفصیل گزشتہ نمبروں میں ہو چکی ہے۔ مختصر یہ ہے کہ باصطلاح علمائے اصول امت کی قسمیں ہیں۔

۱۔ عوام مقلدین۔ ۲۔ مجتہد منسب، ۳۔ مجتہد مطلق

ان تین درجوں میں وہی فرق ہے جو ریل گاڑی کے تین درجوں اول دوم اور سوم میں ہے۔

الفرقان ولی اللہ نمبر کے کئی نامہ نگاروں نے شاہ ولی اللہ صاحب کو مقلد کے درجے میں رکھا ہے۔ ان میں سے ایک صاحب مولانا خیر محمد صاحب جالندھری ہیں جنہوں نے شاہ ولی اللہ صاحب کو حنفی المذہب مقلد لکھا ہے (الفرقان مذکور۔ ص ۳۷۷) ایسا کہنا شاہ صاحب کی سخت توہین ہے کیونکہ علماء کا قول ہے کہ مقلد عالم نہیں ہوتا (اعلام الموقعین لابن قیم، المستصفی للغزالی) مگر اس کے برعکس مولانا عبید اللہ سندھی نے ترقی کر کے آپ کو دوسرے درجے کا ٹکٹ دیا ہے۔ یعنی آپ کو مجتہد منتسب قرار دیا ہے۔ مگر ہم ممدوح کے لئے فسٹ کلاس (اول درجہ) سے کم درجہ کسی طرح تجویز نہیں کر سکتے۔ کیونکہ اس سے کم شد درجہ تجویز کرنا آپ کی شان کے خلاف سمجھتے ہیں۔ ممدوح نے جو فرمایا ہے کہ مجھے ہر مسئلے کو دلیل کے ساتھ جاننے کا علم دیا گیا ہے یہی شان اجتہاد ہے۔

حضرات! آپ لوگ ہر قسم کے علوم پڑھتے پڑھاتے ہیں، اس لئے ہم آپ کو عزت کی نظر سے دیکھتے ہیں۔ آپ سے مخفی نہ ہوگا کہ حسب تصریح علماء اصول ادلہ شرعیہ چار ہیں: قرآن، حدیث، اجماع اور قیاس۔ کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ فیوض الحرمین جس کے حوالے آپ لوگ اکثر دیتے رہتے ہیں اصولی طور پر ان ادلہ اربعہ میں سے کس دلیل کے درجے میں ہے؟

یہ تو ظاہر ہے کہ قرآن یا حدیث نہیں ہے۔ اسی طرح اجماع یا قیاس بھی نہیں ہے۔آخر اس کیلئے پانچواں درجہ کون سا ہے؟ اس سوال سے میرا مطلب یہ ہے کہ اس کتاب میں جو ذکر ہے کہ شاہ ولی اللہ صاحب کو آنخضرت ﷺ نے وصیت فرمائی کہ اپنے زمانے کے عوام کی مخالفت نہ کرو، اور نہ مذاہب اربعہ سے خروج کرو، یہ قول نبوی حدیث مرفوع کے حکم میں ہے یا موقوف کے حکم میں؟۔حسب تصریح علماء اصول یہ حدیث کیسی ہے؟ استدلال سے پہلے اس کا نام تجویز فرمائیں

خیر یہ تو ایک جملہ معترضہ تھا اب ہم اصل بات پر آتے ہیں۔ان دونوں بزرگوں (امام ابو یوسفؒ اور امام محمدؒ جن کو مجتہد منتسب کہا جاتا ہے) کی بابت علامہ سبکیؒ کی رائے یہ ہے:

فانهما يخالفان اصول صاحبهما (اى ابى حنيفه) طبقات سبکی ج ۲ص ۲۴۳) یہ دونوں صاحب اصولوں میں بھی اپنے استاد کی مخالفت کرتے تھے)

مولانا عبدالحی لکھنوی مرحوم لکھتے ہیں:

علماء طبقات نے امام ابو یوسفؒ اور امام محمدؒ کو مجتہد فی المذاہب میں شمار کیا ہے جو اپنے اصول مقررہ میں اختلاف نہیں کرتے تھے حالانکہ یہ بات صحیح نہیں ہے کیونکہ ان دونوں کی اپنے امام سے اصول میں جو مخالفت ہے وہ بہت زیادہ ہے یہاں تک کہ امام غزالیؒ نے کتاب منخول میں کہا ہے کہ ان دونوں (امام ابو یوسفؒ وامام محمدؒ) نے اپنے امام سے دو ثلث مذہب میں اختلاف کیا ہے (مقدمہ شرح وقایہ۔ص ۸)

ان دو شہادتوں کے علاوہ کئی ایک اور شہادتیں ہیں جن سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہ دونوں صاحب مجتہد منتسب نہیں تھے بلکہ مجتہد مطلق تھے۔مولانا عبید اللہ سندھی کی مراد مجتہد منتسب سے اگر ایسے ہی مجتہد ہیں جو اپنے امام کی اصول میں بھی مخالفت کرتے ہوں ،تو ہمیں بھی اس سے اختلاف نہیں ہے لامشاحة فی الاصطلاح۔،ہمیں پورا یقین ہے کہ مجتہد منتسب محض ایک اصطلاحی لفظ ہے جسکے کوئی معنی نہیں ہیں۔ یہ اصطلاح دراصل اس خیالی قلعے کو مضبوط کرنے کیلئے وضع کی گئی ہے ہے کہ اوس زمانے میں ان چار مشہور مجتہدین کے علاوہ کوئی اور مستقل مجتہد پیدا نہیں ہوا بلکہ سب انہی کی تقلید کرتے رہے ہیں، اس لئے جو شخص ایسے اوصاف سے موصوف نظر

آتا ہے جو مجتہد کی شان سے مخصوص ہیں اس کو مجتہد منتسب بنادیتے ہیں۔ افسوس ہے کہ مولانا عبید اللہ سندھی نے بھی اسی ہوائی قلعے کی پشتیبانی کرنے کی کوشش کی ہے، مگر کتب فن سے اس کا کوئی ثبوت پیش نہیں کیا۔ ہم اس بارے میں شاہ ولی اللہ صاحب کی ایک عبارت پیش کرتے ہیں جس میں آپ محدثین اور فقہاء کا طریق افتاء ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

باید دانست کہ سلف در استنباط مسائل وفتاوی بر دو وجہ بودند یکے آنکہ قرآن و حدیث وآثار صحابہ جمع مے کردند و از آنجا استنباط مے نمودند ایں طریقہ اصل راہ محدثین است و دیگر آنکہ قواعد کلیہ کہ جمعے از آئمہ تنقیح وتہذیب کردہ اند یاد گیرند بے ملاحظہ ماخذ آنہا پس ہر مسئلہ کہ وارد مے شد جواب آن از ہماں قواعد طلب مے کردند وایں طریقہ اصل راہ فقہاء است

اس صریح عبارت کے ساتھ شاہ ولی اللہ محدث صاحب کے وہ الفاظ بھی منضم کیجئے جو ہم نے ابھی الفرقان سے نقل کئے ہیں تو مطلع صاف ہوجاتا ہے چونکہ وہ الفاظ اس مصرع کے مصداق ہیں هو المسك ما كرّرته يتضوع، اس لئے ہم ان کو اس جگہ مکرر نقل کئے دیتے ہیں:

عند تعذر الجمع باقوی مذاہب از روئے دلیل وموافقت صریح حدیث عمل مے نمائم (الفرقان بریلی، ولی اللہ نمبر۔ص ۳۷۰)

یہ عبارت شاہ صاحب کا جو طریق عمل بتا رہی ہے وہ بالکل محدثین کے موافق ہے۔ اہل علم، شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی کے دونوں مقولوں کو سامنے رکھ کر ارشاد خداوندی: اعدلوا هو اقرب للتقوى، پر عمل پیرا ہوں تو مضمون بالکل صاف ہے کہ شاہ صاحب اجلہ مجتہدین میں سے تھے۔ اس موقع پر مجھے حضرت مولانا سید نذیر حسین معروف میاں صاحب کا مقولہ یاد آتا ہے جو میں نے خود سنا تھا آپ فرماتے تھے کہ:

حضرت شاہ ولی اللہ صاحبؒ کی قوت استدلالیہ امام غزالیؒ کی قوت استدلالیہ سے زیادہ تھی۔

(اہل حدیث امرتسر ۳ جمادی الاول ۱۳۶۰ھ مطابق ۳۰ مئی ۱۹۴۱ء جلد ۳۸ نمبر ۲۲۔ص ۳۔۵)

# شاہ ولی اللہ محدث اور دیوبندی جماعت۔۲

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

بعض احباب کے توجہ دلانے پر یہ مضمون اس مقالے کے جواب میں لکھا گیا ہے جو مولانا عبید اللہ صاحب سندھی نے رسالہ الفرقان کے ولی اللہ نمبر میں شاہ ولی اللہؒ کے حالات کے سلسلہ میں شائع کرایا ہے۔ ناظرین اس دل چسپ مضمون کو غور سے پڑھیں جو موحدین کی دو بڑی جماعتوں (اہل حدیث اور دیوبندی جماعت) میں فیصلہ کن ہے۔

مولانا عبید اللہ سندھی نے تارکین حنفیت پر ایک عجیب فتوی لگایا ہے گو یہ فتوی شرعی نہیں جو زیر بحث آنے کا مستحق ہو پھر بھی ہم اس پر نظر کرتے ہیں، اس بارے میں آپ کے الفاظ ایسے شیریں ہیں کہ بار بار پڑھنے کو جی چاہتا ہے موصوف فقہ حنفی اور ہند کی ضمنی سرخی دے کر لکھتے ہیں:

ہندوستان جب سے فتح ہوا اس میں حنفی فقہ برسر اقتدار رہی۔ ہم ہندوستان میں اسی لئے فقہ حنفی کے خصوصی واجب ہونے کا فتوی دیتے ہیں کہ شروع اسلام سے یہاں سوائے فقہ حنفی کے اور کوئی فقہ معلوم ہی نہیں ہوتی ایران کے اثر سے شیعہ حکومت یہاں قائم ہوئی مگر وہ اسکول ہی علیحدہ ہے اس سے ہماری بحث نہیں مسلمانان ہند کی اکثریت حنفی مذہب کی پابند ہے۔ ہند میں جب اسلام آیا تو یہاں کے ایک بڑے حصے نے اس کو اجنبی چیز سمجھا۔ مگر کافی زمانے کے تعامل تعاون اور بڑی بڑی سلطنتوں اور بڑے بڑے حکماء اور صوفیہ کی محنتوں سے ہندوستانی قوم نے اسلام کو اپنی چیز بنالیا۔ یہ اسلام ان کے قلوب واذہان میں حنفی صورت میں آیا اس لئے حنفیت ہندوستانی قوم کا قومی مذہب ہے۔ اب یہاں کوئی مصلح ومجدد اس طرح کبھی کام نہیں کرے گا کہ جہاں حنفیت کی رعایت ممکن ہو وہاں بھی اس کی پرواہ نہ کرے اس مذہب نے ہندوستان میں اتنا توسع پیدا کرلیا ہے کہ ہر محقق کیلئے حنفیت

سے باہر جانے کی ضرورت ہی پیش نہیں آتی اس کو شاہ صاحب نے فیوض الحرمین میں ضبط کر دیا ہے اور کئی بار لکھا ہے کہ مجھے حکم دیا گیا کہ

لا تخالف عوام بلا دك

اسی بنا پر ہم نے شاہ صاحب سے تعلق رکھنے والے ایسے لوگوں کو جو حنفی بننا نہیں چاہتے ہندوستانیت سے خارج کر دیا ہے۔ انہیں کوئی حق نہیں ہے کہ ہندوستانی معاملات میں دخل دیں۔ (ولی اللہ نمبر، الفرقان بریلی۔ص ۳۰۸)

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

بہت اچھا صاحب! مگر اتنی اجازت تو دیجئے کہ یہ لوگ (تارکین حنفیت) مسلم لیگ کے ممبر تو بن سکیں۔ مولانا چونکہ لیگی نہیں بلکہ کانگریسی ہیں اسلیئے شائد آپ لیگی بننے کی اجازت نہ دیں، لہذا مولانا کو چاہئے کہ ایسے مسلمانوں کو کانگریس میں داخل ہونے کی اجازت مرحمت فرمائیں۔ اگر ان کو اس کی بھی اجازت نہیں ہے تو غور کریں کہ گاندھی جی اور مسٹر بھولا بھائی ڈیسائی اور پنڈت جواہر لال نہرو وغیرہ جو نہ مسلم ہیں نہ حنفی، وہ تو آپ کے اصول پر ہندوستانیت سے بالکل خارج ہونے کے لائق ٹھہریں گے۔ اور سنئے! مولانا ابوالکلام آزاد کانگریس کی صدارت تو کیا کانگریس کی ممبری کے بھی قابل نہیں رہ سکتے کیونکہ وہ بھی اسی فعل ترکِ حنفیت کے مرتکب ہیں اس بنا پر ہمیں امید رکھنی چاہئے کہ آئندہ کانگریس کا نام انڈین نیشنل حنفی کانگریس رکھا جائے گا۔

لطف یہ ہے کہ خود مولانا عبید اللہ سندھی لکھتے ہیں کہ مسلمانان ہند کی اکثریت حنفی مذہب کی پابند ہے۔ اگر یہ بات مان لی جائی تو اقلیت کو ہندوستانیت میں دخل دینے کے حق سے کیوں محروم کیا جائے۔

مولانا سندھی کا فتوی تو بالکل ویسا ہی ہے جیسا کہ ڈاکٹر مونجے نے کہا تھا کہ ہندوستان میں مسلمان چونکہ اقلیت میں ہیں اس لئے انہیں نظر انداز کر دینا چاہیے

اچھا مولانا! آپ کی مہربانی سے اگر ہم ہندوستانیت بلکہ ہندوستان سے بھی نکال دیئے گئے تو ہم اسی ملک (حجاز) میں چلے جائیں گے جہاں ہماری حکومت ہے۔ مولانا!

گھر سے نکالنا ہے تو اے جاں نکالئے
ناحق کی حجتیں نہ میری جاں نکالئے

اب میں مولانا سندھی کی مندرجہ بالا عبارت پر ذرہ تفصیل سے نظر ڈالتا ہوں

سب سے پہلے جو مسلمان فاتحانہ حیثیت سے ہندوستان میں آئے تھے ان کا مذہب کیا تھا، یعنی محمد بن قاسم فاتح سندھ اور اس کی جماعت کا کیا مذہب تھا؟ یہ بھی فرمایئے کہ اس زمانے میں حنفیت کسی ملک میں پائی جاتی تھی یا ابھی معرض وجود میں بھی نہ آئی تھی؟

سب سے پہلے جو جماعت اس ملک (ہندوستان) میں فاتحانہ حیثیت سے داخل ہوئی وہ حنفی المذہب نہ تھی، بلکہ حنفیت کے نام سے بھی واقف نہ تھی۔ اگر آپ کے نزدیک قاعدہ الفضل للمتقدم کے خلاف، پچھلے فاتحین مراد ہیں تو فرمایئے کہ ہمایوں اور اکبر کس مذہب کے فرماں روا تھے۔ بابر کو بھی نہ بھول جائیں جس کا قول ہے۔ بابر بعیش کوش کہ عالم دوبارہ نیست

ہاں یہ بھی غور فرمایئے کہ اس زمانہ میں حنفیت کی کیا صورت تھی۔ یقیناً وہی تھی جو آج اجمیر اور پاکپٹن وغیرہ میں نظر آرہی ہے جسکے حق میں غالباً آپ فرمائیں گے کہ وہ حنفیت دراصل حنفیت نہ تھی، بلکہ رسوم قبیحہ کا مجموعہ تھی۔ تو ہمیں ان فاتحین میں اس حنفیت کا نشان بتایئے جو آپ کی مراد ہے۔ پھر آپ کو اس حنفیت کی تنقیح کرنے کا کیا حق ہے۔

اگر علمائے دیوبند کو سابقہ حنفیت کی تنقیح کرنے کا حق حاصل ہے تو منکرین حنفیت کو اسلام کی تنقیح کرنے کا حق کیوں نہیں؟ بلکہ منکرین حنفیت کا حق زیادہ ہے کیونکہ بقول شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی، حنفیت چوتھی صدی ہجری میں اسلام کے ساتھ منضم ہوئی۔

مولانا! آپ کو منطق کا یہ قاعدہ یاد ہوگا: لازم الشیء لا ینفك عنه۔ (کسی شئے کا لازم اس سے جدا نہیں ہوتا) جو مفہوم کسی چیز سے تین سو سال تک الگ رہا، اس کو لازم غیر منفک کہنا آپ جیسے محصل کا کام نہیں ہوسکتا۔

اب میں ایک دو مثالیں ایسی پیش کرتا ہوں جن میں شاہ ولی اللہ صاحب قدس سرہ حنفیہ سے بالکل ہو گئے ہیں۔

رفع یدین عندالرکوع کی ترجیح کا ذکر پہلے نمبروں میں آچکا ہے کہ شاہ صاحب

حجۃ اللہ البالغہ میں فرماتے ہیں:

والذی یرفع احب الیّ ممن لا یرفع (حجۃ اللہ البالغہ)

رفع یدین کرنے والا، میرے نزدیک نہ کرنے والے سے محبوب ہے

اس کی تائید میں شاہ ولی اللہ صاحبؒ احادیث کے علاوہ حضرت عمرؓ خلیفہ ثانی کا فعل نقل کرتے ہیں کہ آپ عندالرکوع رفعیدین کیا کرتے تھے (ازالۃ الخفا)

مولانا عبیداللہ سندھی نے زیر بحث رسالہ کے صفحہ ۳۱۰ پر فیوض الحرمین کے حوالہ سے لکھا ہے کہ حنفی مذہب تینوں اصحاب (حضرت امام ابوحنیفہ، امام ابویوسف، اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہم اجمعین) کے اقوال کا مجموعہ ہے یعنی ان میں سے جو قول سنت کے موافق ہو، وہی حنفی مذہب ہے۔

اگر یہ ٹھیک ہے تو ان تینوں کی فقہ سے باہر جو مسئلہ ہوگا وہ یقیناً حنفی مذہب نہ ہوگا۔ کیا مولانا سندھی اور ان کے ہم نوا حضرات از راہ مہربانی بتاسکتے ہیں کہ رفع الیدین عندالرکوع کے متعلق ان تینوں بزرگوں میں سے کسی کا قول ملتا ہے جسے شاہ صاحب نے پسند فرمایا ہے۔

اگر اس بارے میں کسی کا قول نہیں ہے، تو بلا شبہ یہ مسئلہ حنفیت سے خارج ہے۔ جس سے ثابت ہوا کہ شاہ ولی اللہ صاحب حنفی مذہب کا التزام نہ رکھتے تھے۔

نصاب شہادت کو پورا کرنے کے لئے میں دوسرا گواہ پیش کرتا ہوں جس سے معلوم ہو جائے گا کہ شاہ ولی اللہ صاحب حنفی مذہب کے ملتزم نہ تھے بلکہ آپ کامل محقق اور متبع کتاب وسنت تھے۔ وہ مسئلہ یہ ہے:

جن حدیثوں میں جمع صلوتین کا ذکر آیا ہے حنفیہ ان کو جمع صوری پر حمل کر کے جمع حقیقی کا انکار کرتے ہیں۔ جمع صوری کے معنی ہیں، پہلی نماز کا آخری وقت اور دوسری نماز کا اول وقت ملا کر دونوں نمازیں اپنے اپنے وقت میں ادا کرنا۔ مثلاً نماز ظہر کو اتنا مؤخر کر کے پڑھنا کہ عصر کا وقت شروع ہو جانے کے قریب ہو۔ اس کو جمع صوری کہتے ہیں۔ حنفیہ صرف اسی جمع کے قائل ہیں، مگر شاہ ولی اللہ صاحب ایسی جمع کی بابت فرماتے ہیں کہ:

حمل بر جمع صوری تکلف است (فارسی ترجمہ موطا امام مالک ص ۱۴۷۔۱۴۸)

(یعنی جمع صوری مراد لینا تکلف وتصنع ہے )

کیا مولانا سندھی یا ان کے ہم نوا علماء اصحاب ثلاثہ میں سے کسی کا قول دکھا سکتے ہیں جس کی بنا پر شاہ ولی اللہ صاحب نے ایسا فرمایا ہو کلا ۔( ہرگز نہیں )

اس قسم کے کئی ایک مسائل ہیں جن میں شاہ صاحب نے حنفیہ کے آئمہ ثلاثہ (امام صاحب اور صاحبین ) بلکہ سب آئمہ حنفیہ سے تفرد اختیار کیا ہے ۔اس قسم کے مسائل کو وہ حضرات توجہ سے سنیں جن کا دعوی ہے کہ حنفی مذہب کا کوئی مسئلہ کتاب وسنت کے خلاف نہیں ہے۔ اسی دعوی کو نبھانے کے لئے انہوں نے یہ اصول مقرر کیا ہے کہ حنفی مذہب سے مراد صرف امام ابو حنیفہؒ کے اقوال نہیں ہیں، بلکہ امام ابو یوسفؒ اور امام محمدؒ کے اقوال بھی حنفی مذہب میں داخل ہیں۔ ہم دیکھتے ہیں کہ ہماری پیش کردہ مثالیں ان تینوں حضرات کے خلاف ہیں۔

شاہ ولی اللہ محدث کے بعض مختارات ایسے بھی ہیں جو حنفیہ اور شافعیہ وغیرہ کے مجتہدین کے علاوہ جملہ محدثین اور متکلمین اسلام کے بھی خلاف ہیں۔ ہم کسی مصلحت کی بنا پر ان کو نقل نہیں کر سکتے تا کہ اہل زیغ کیلئے مزید ضلالت کا موجب نہ ہوں

مصلحت نیست کہ از پردہ بیرون افتد راز
ورنہ در مجلس رنداں خبرے نیست کہ نیست

ہاں ہم اپنے مخاطب مکرم مولانا عبید اللہ سندھی کو توجہ دلاتے ہیں کہ وہ اپنی معتمد کتاب تفہیمات الٰہیہ (جس کے حوالے دیو بندی جماعت عموماً دیا کرتی ہے ) کو صفحہ ۵۸۰ سے ۵۹۰ تک مطالعہ فرمائیں

مولانا عبید اللہ سندھی نے شاہ ولی اللہ صاحب کا ایک عجیب فقرہ نقل کیا ہے جس کے الفاظ ہیں:

لاتخالف بلاد عوامك ،یعنی آنحضرت ﷺ نے شاہ صاحب کو خواب میں حکم دیا کہ اپنے ملک کے عام لوگوں کی مخالفت نہ کریو۔

مولانا! اس زمانہ کے عوام کس خیال تھے؟ وہی نہ جنہوں نے شاہ ولی اللہ صاحب پر فارسی میں ترجمہ قرآن کرنے کی وجہ سے قاتلانہ حملہ کیا تھا؟
یا وہی نہ تھے جو گھر گھر مجالس مولود رچایا کرتے تھے؟

یا وہی نہ تھے جو مزارات پر قوالیاں کیا کرتے تھے؟

یا وہی نہ تھے جو ہر مہینے میں گیارھویں کی نیاز دیا کرتے تھے؟

آخر وہ کون لوگ تھے جن کی مخالفت نہ کرنے کا حکم آپ کو دیا گیا تھا۔ پھر کیا شاہ ولی اللہ صاحبؒ نے اس پر عمل بھی کیا یا نہیں؟

مولانا! آپ حضرات (علمائے دیو بند) کو تو حکم ہوا کہ عوام کی پرواہ نہ کریں اسی لئے آپ لوگ مسئلہ امکانِ کذب وحلتِ زاغ کے اظہار سے بھی خاموش نہیں رہے۔ بلکہ رسمی مولود اور گیارھویں وغیرہ بدعات کی پوری تردید کرتے آئے ہیں۔ اس کے خلاف شاہ ولی اللہ صاحب کو حکم ہوا کہ عوام کی مخالفت نہ کرنا۔

مہربانی کر کے اس فقرہ کی تشریح فرمایئے تا کہ آپ کے اور شاہ ولی اللہ صاحب کے افعال میں سے تضاد وتبائن اٹھ جائے نیز یہ فقرہ قرآن مجید کے اس ارشاد کے مخالف نہ رہے

لا تتبعان سبيل الذين لايعلمو ن (یونس:۸۹)

مختصر یہ ہے کہ ہم دونوں فریق دیو بندی اور اہل حدیث اپنے مورث اعلی شاہ ولی اللہ صاحب قدس سرہ کو علمی حیثیت سے اعلی مرتبہ پر فائز سمجھتے ہیں۔ دیو بندی حضرات کے نزدیک شاہ صاحب کے لائق اعلی مرتبہ صرف اتنا تھا کہ وہ ایک مذہب کے مقلد نہ تھے، بلکہ چاروں مذاہب میں پھر سکتے تھے۔ حالانکہ واقعہ یہ ہے کہ امر میں شاہ صاحب جیسے عالم بے بدل کی کوئی خصوصیت نہیں رہتی۔ بلکہ بقول صاحب ردالمختار (حاشیہ درمختار) ایک عامی بھی ایسا کرسکتا ہے کہ ایک روز حنفی طریقہ پر نماز پڑھے دوسرے روز شافعی طریق پر۔ علی ہذاالقیاس چاروں مذاہب میں پھرنے والے کے حق میں فرمایا فلا یمنع یعنی اس کو منع نہ کیا جائے (جلدا ص۵۳ مطبوعہ مصر)

مولانا عبید اللہ سندھی نے شاہ ولی اللہ صاحب کو معمولی درجے کا مقلد رکھنا پسند نہیں کیا، اسی لئے آپ نے ان کو مجتہد منتسب کا درجہ دیا ہے جو حقیقت میں مقلد ہی کی دوسری قسم ہے۔ ہم اس کو بھی شاہ صاحب کی شان کے شایان نہیں سمجھتے۔ اس کی تفصیل ہم پہلے کر آئے ہیں ہمارے نزدیک مجتہد مطلق سے کم کوئی درجہ شاہ صاحب کی شان کے لائق نہیں۔ ہم آپ کے حق میں اپنی عقیدت کا اظہار اس شعر میں کرتے

ہیں جو بہت ہی کم ہے

حسیں ہو مہہ جبین ہو دل نشین ہو
لقب جن کے ہیں اتنے وہ تمہیں ہو

## جماعت دیوبندیہ سے التماس

اس میں کچھ شک نہیں کہ آپ لوگوں کی جماعت اہل علم کی جماعت ہے اور مدرسہ دیوبند حقیقی معنی میں دار العلوم ہے، اس لئے آپ حضرات سے اس امر کی توقع رکھنا بے جا نہیں ہے کہ اہم مسائل شرعیہ کے اثبات میں (جن میں تقلید حنفیت بھی ہے) ان دلائل شرعیہ سے کام لیا کریں گے جو فریق مخالف کے نزدیک بھی برہان اور حجت ہیں، نہ ایسے کمزور ملفوظات سے جن سے رسوم پسند احناف (بریلوی وغیرہ) کام لیتے ہیں۔ شیخ سعدی بھی آپ کو یہی مشورہ دیتے ہوئے فرماتے ہیں

آنکس کہ ز قرآن و خبر زو نہ رہی
ایں است جوابش کہ جوابش نہ دہی

مسئلہ تقلید اتنا اہم ہے کہ اس سے شاہ ولی اللہ محدثؒ کی طبیعت نفرت کرتی ہے (ملاحظہ ہو الفرقان ولی اللہ نمبر ص ۳۱۰ کا حاشیہ)، اس پر دلائل ایسے کمزور جن کو کلام شعری کہنا بالکل بجا ہے۔ ایسے دلائل سے دعویٰ کا ثبوت تو کیا ہوسکتا ہے، الٹا آپ کے علمی وقار پر دھبہ لگنے کا اندیشہ ہے۔ میرا یہ مشورہ برادرانہ حیثیت میں ہے ورنہ

من نگویم کہ ایں مکن آں کن
مصلحت بیں و کار آسان کن

(اہل حدیث امرتسر ۱۰ جمادی الاول ۱۳۶۰ھ مطابق ۶ جون ۱۹۴۱ء۔ جلد ۳۸ نمبر ۲۳۔ ص ۳۔ ۵)

## تقلید اور اقتدا

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں:

اس عنوان سے اخبار سچ لکھنو میں ایک سلسلہ مضمون نکلا ہے، فاضل مضمون نگار (مولانا مناظر احسن استاد جامعہ عثمانیہ حیدر آباد دکن) کا نام دیکھ کر ہم نے اس مضمون

کو بغور دیکھا۔ گمان تھا کہ موصوف مسئلہ تقلید کو اپنے علم و فضل سے کما حقہ منقح کر کے ناظرین کو مستفید فرمائیں گے مگر سارا مضمون دیکھ کر ہماری تشنگی بحال رہی کیوں؟

اس لئے کہ بحکم و أتوا البیوت من ابوابھا ،مسئلہ تقلید کی تنقیح اور تحقیق کرنے والے کا فرض ہوتا ہے کہ پہلے تقلید کی تعریف کرے، پھر اسکی تقسیم، پھر اس کا حکم ہونا چاہیئے۔ سلسلہ مذکورہ کو ہم نے اس سے خالی پایا، بلکہ مولانا موصوف ان سب مراتب سے آگے جا کر ایک فقرہ لکھ گئے جس کی وجہ سے ہمیں یہ نوٹ لکھنا پڑا، ورنہ ہم اس پر توجہ نہ کرتے۔ مولانا (مناظر احسن) فرماتے ہیں:

سچ ہے کہ ائمہ اسلام اصول میں نہیں بلکہ بہت دور کے بعض فروعی مسائل میں باہم کچھ اختلاف ضرور رکھتے ہیں، لیکن ان اختلافات کو تم اتنی اہمیت کیوں دیتے ہو۔ اختلاف جس سے تفرق پیدا ہوتا ہو، قابل ملامت ہے۔ ہم سے کہا گیا ہے:

و لاتکونوا کالذین تفرّقوا واختلفوا من بعد ما جاء ھم البیّنات۔ (آل عمران: ۱۰۵) اور نہ ہو جانا ان لوگوں کے مانند جو بکھر گئے اور مختلف ہوئے کھلی باتوں کے آجانے کے بعد)

لیکن کون کہہ سکتا ہے کہ حنفیت و شافعیت کے اختلاف نے باہم مسلمانوں کو جدا کیا۔ حنفیوں نے ہمیشہ شافعیوں تعلیم حاصل کی۔ شافعیوں نے بسا اوقات حنفیوں کے ہاتھ پر بیعت کی، مرید ہوئے۔

اور دیکھو! عرب میں، عجم میں، مصر میں، مراکو میں، کیا مالکیوں نے حنفی امام کے پیچھے نمازیں نہیں پڑھیں؟

کتنے حنفی تھے جن کو شافعی غزالی نے صوفی بنایا اور کتنے شافعی تھے جو حنبلی شیخ الشیوخ قطب الاسلام (عبد القادر) گیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے توسل سے فلاح و فوز کی بلندیوں تک پہنچے (سچ لکھنو۔۱۴۔ اگست ۱۹۳۱ء)

مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں: اس دعوی کی تحقیق کیلئے ہم آئمہ اصول کے اقوال سامنے رکھ کر پوچھیں گے کہ خدارا انصاف۔

تقلید کی جامع مانع تعریف یہ ہے کہ:

التقليد اخذ قول من غير معرفة دليله ۔ (متن جمع الجوامع للسبکی)۔
یعنی کسی غیر نبی کا قول بغیر اس کی دلیل پہچاننے کے قبول کرنا تقلید ہے
اس کا نتیجہ شارح کے الفاظ میں یوں ہے:

و اخذ قول الغير مع معرفة دليله اجتهاد و افق اجتهاد القائل ۔ (شرح جمع الجوامع ۔ ج ۲ ص ۲۵۱)

یعنی کسی غیر نبی کی بات کو اس کی دلیل کے ساتھ قبول کرنا تقلید نہیں بلکہ اجتہاد ہے۔

فاضل مضمون نگار (مولانا مناظر احسن) حیدر آباد میں رہتے ہیں اسلئے تعریف تقلید میں حیدر آباد کے ایک بزرگ کا قول ہم نقل کرتے ہیں:

تقلید کے معنی یہ ہیں کسی شخص کو معتبر سمجھ کر اس کے قول و فعل کی پیروی بغیر طلب دلیل کی جائے (حقیقۃ الفقہ مصنفہ مولانا انوار اللہ حیدر آبادی حصہ دوم ص ۵۱)

اس تعریف کے بعد تقلید کی تقسیم تقلید مطلق اور تقلید شخصی کی طرف ہے۔ تقلید مطلق یہ ہے کہ بغیر تعیین کسی عالم سے مسئلہ پوچھ کر عمل کیا جائے جو اہل حدیث کا مذہب ہے۔ تقلید شخصی یہ ہے کہ خاص آئمہ اربعہ میں سے ایک امام کی بات مانی جائے جو مقلدین کا مذہب ہے۔ یہ ہے تعریف اور تقسیم۔

اب سوال یہ ہے کہ تقلید کا حکم کیا ہے؟ اصحاب تقلید کہتے ہیں کہ تقلید فرض واجب ہے۔ اس پر غور طلب یہ امر ہے کہ جس صورت میں تقلید کی تعریف میں، عدم معرفت دلیل، داخل ہے اور ان کے نزدیک دلیل نام ہے قرآن وحدیث اجماع اور قیاس کا، تو اس صورت میں تقلید کے فرض واجب ہونے کا صاف نتیجہ ہے کہ مقلد کو بوقت تقلید قرآن وحدیث وغیرہ پڑھنا حرام ہے کیونکہ اس سے تقلید کی فرضیت میں نقص آتا ہے۔ یاللعجب

خیر یہ تو ہے تقلید کی تعریف، تقسیم اور حکم پر بحث۔ اب ہم فاضل مضمون نگار کے مقولہ پر متوجہ ہوتے ہیں۔ آپ نے لکھا ہے کہ:

آئمہ اسلام اصول میں مختلف نہیں تھے

حالانکہ علماء اصول کی تصریحات اس کے خلاف ہیں علامہ تاج الدین سبکی لکھتے ہیں

فان ابا يوسف و محمداً يخالفان اصول صاحبهما (طبقات

سبکی ۔ ج ۱۔ص ۲۴۳)۔یعنی صاحبین امام صاحب کے اصول میں مخالف ہیں۔

مولانا عبدالحی لکھنویؒ لکھتے ہیں:

فان مخالفتهما لامامهما فی الا صو ل غیر قلیلة حتی قال الامام الغزا لی فی المنحول انهما خالفا ابا حنیفه فی ثلثی مذهبه (مقدمہ شرح وقایہ۔ص ۸)۔یعنی امام ابو یوسفؒ اور امام محمدؒ کی امام صاحب سے اصول میں مخالفت بہت زیادہ ہے۔یہاں تک کہ امام غزالیؒ نے لکھا ہے کہ یہ دونوں امام ابوحنیفہؒ کے مذہب کے دوثلث میں مخالف تھے۔

قاضی دبوسیؒ نے کتاب تاسیس النظر میں اون اصول کی تفصیل دی ہے جن میں شاگرد اپنے اصول معظم کے مخالف تھے اس کے سوا وہ اصول بھی لکھے ہیں جن میں آئمہ اربعہ باہمی مخالف ہیں۔(اس بحث کی تفصیل ہمارے رسالہ تقلید شخصی اور سلفی میں ملتی ہے۔ثناء اللہ)

اب ہم بتانا چاہتے ہیں کہ فاضل مضمون نگار (مناظر احسن) نے جو حنفیت شافعیت وغیرہ کو موجب تفریق ہونا تسلیم نہیں کیا ہماری دلی تمنا ہے کہ موجب تفریق نہ ہومگر علماء اصول کی تصریحات اس کے خلاف ہیں۔

علم اصول کی مستند کتاب توضیح کے مصنف صدر الشریعۃ حنفی مقلد کی دلیل اور طرز استدلال بتاتے ہیں:

هذا عندی صحیح لا نه ادّی الیه راء ابی حنیفه و کلّ ما ادّی الیه راء ابی حنیفة فهوعندی صحیح (توضیح تعریف علم الفقہ)

یعنی حنفی مقلد کی دلیل یوں ہونی چاہئے کہ: یہ قول ابوحنیفہ کا ہے اور جو قول ابوحنیفہ کا ہے وہ میرے نزدیک صحیح ہے۔

ٹھیک اسی طرح شافعیہ کا اصول ہے اور ہونا چاہئے کہ:

یہ قول شافعی کا ہے اور جو قول شافعی کا ہے میرے نزدیک وہی صحیح ہے۔

علی ہذا دوسرے مقلدین کا۔

فرمایئے جب ہر فریق کے نزدیک ان کے امام کی شخصیت یا نسبت داخل فی الدلیل ہے تو تفریق ہوئی یا وحدت۔

منطقی اصطلاح میں اس کی مثال یوں ہے کہ جنس فصول مختلفہ سے مل کر انواع

مختلفہ بنتی ہے۔ اور انواع مختلفہ باہمی قسیم ہیں جو یقیناً الگ الگ ہیں۔ اسی طرح دلیل (قرآن اور حدیث) کی حجیت میں جب امام کا فہم داخل ہے تو قرآن حدیث بمنزلہ جنس کے ہوئے جو فہم ابوحنیفہ اور فہم شافعی وغیرہ سے مل کر انواع بنتے ہیں۔ پس تفریق لازم۔

اسی کا نتیجہ ہوا کہ کعبہ شریف جیسے واحد مرکزی مقام میں چار مصلے بنائے گئے جسکا اثر یہ ہوا کہ ایک گروہ کے جماعت کراتے ہوئے دوسرا، اور دوسرے کے کراتے ہوئے تیسرا، اور تیسرے کے کراتے ہوئے چوتھا گروہ گروہ بیٹھا رہتا تھا، حتی کہ کسی عارف خدا کو کہنا پڑا

دین حق را چار مذہب ساختند
رخنہ در دین نبی انداختند

خدا جزائے خیر دے جلالۃ الملک عبدالعزیز ابن سعود کو جن کی حکمت عملی سے چار مصلوں کی بجائے ایک ہی جماعت ہوگئی۔ فلہ الحمد

(ہفت روزہ اہل حدیث امرتسر ۱۲ جمادی الاول ۱۳۵۰ھ۔ مطابق ۲۵ ستمبر ۱۹۳۱ء۔ ص ۳۔۴)

## ایک فتوی متعلقہ تقلید اور اس کا جواب

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ کو ضلع مظفرگڑھ، پنجاب سے ایک خط آیا:

بستی ہڈانیاں موضع خیر پور سادات تحصیل علی پور ضلع مظفرگڈھ میں اہل حدیث کی ایک چھوٹی سی جماعت ہے ان علاقوں میں سید عطاء اللہ شاہ صاحب بخاری کے مریدین زیادہ ہیں۔ احناف اور اہل حدیث افراد میں بہترین طریق پر مسائل میں گفتگو ہوتی رہتی تھی اور ہر دو خیال کے آدمی یک جا نماز وغیرہ پڑھ لیا کرتے تھے۔ تھوڑے عرصہ سے ایک قلمی فتوی سید عطاء اللہ شاہ صاحب کا کسی صاحب نے منگوایا ہے جس سے حالات بدل گئے ہیں۔ وہ فتوی جناب کی خدمت میں ارسال کیا جاتا ہے اس کو اخبار میں مع جواب الجواب درج فرما کر ہمیں مشکور فرمائیں۔

از امرتسر۔ عزیزی مقبول احمد وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ

آپ کا خط ملا۔ حالات معلوم ہوئے۔ عزیز من! آپ کو معلوم ہونا چاہئے کہ ہندوستان میں خواجہ معین الدین چشتی اور خواجہ قطب الدین بختیار کا کی اور حضرت مخدوم و مجدد شیخ احمد سرہندی اور خواجہ نظام الدین اولیاء اور حضرت بابا شیخ فرید شکر گنج، اور حضرت داتا گنج بخش اور حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی حضرت شاہ عبدالعزیز اور شاہ عبدالغنی، شاہ محمد اسحاق، شاہ محمد اسماعیل اور بیرون ہند کے تمام اکابر امت سب کے سب مقلد ہی گزرے ہیں۔ ان حضرات کے علم کا اندازہ لگانے والے آج دنیا میں ناپید ہیں، چہ جائیکہ ایسا علم رکھنے والے موجود ہوں۔ میں بے چارہ کیا حیثیت رکھتا ہوں اور آپ کی بھی کیا حیثیت ہے۔ ہمارے لئے تقلید کے سوا چارہ نہیں، ہاں جو شخص ان تمام بزرگان دین سے زیادہ علم رکھتا ہو اس کے متعلق میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔ ساری دنیا کے تمام مسلمان بھی مقلد ہیں اور میرا عقیدہ تو یہ ہے کہ جو شخص غیر مقلد ہونے کا دعوی کرتا ہے وہ غلط بیان کرتا ہے، وہ مقلد ہے۔ فرق اتنا ہے کہ ہم امام ابو حنیفہؒ کے مقلد ہیں جنکی دنیا بھر میں اکثریت ہے اور کچھ حضرت امام شافعی کے اور کچھ امام مالکؒ کے اور کچھ حضرت امام احمد حنبلؒ کے اور یہ بزرگ یا مولانا ثناء اللہ صاحب کے مقلد ہوں گے یا مولانا ابراہیم سیالکوٹی کے مقلد ہوں گے یا دہلی کے کسی اور مولانا صاحب کے مقلد ہوں گے فاتحہ امام کے پیچھے تمام حنفیہ نہیں پڑھتے۔ میں بھی نہیں پڑھتا۔

والسلام۔ دعا گو سید عطاء اللہ شاہ بخاری

حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ لکھتے جواباً لکھتے ہیں:

ان بزرگوں کے حالات جو ان کی تصنیفات سے معلوم ہوتے ہیں وہ تو صریح عدم تقلید کی شہادت دیتے ہیں۔ ہم ایک دو مثالیں پیش کرنا کافی سمجھتے ہیں۔ حضرت شاہ ولی اللہ مرحوم نے کتاب حجۃ اللہ میں تقلید کی بابت صاف لکھا ہے کہ تین سو سال تک اس کا وجود نہ تھا۔ مولانا شہید نے کتاب تنویر العینین میں تقلید کی صاف تردید کی ہے۔ شاہ عبدالعزیز صاحب کے اقوال بھی تفسیر عزیزی میں تقلید کے خلاف ملتے ہیں۔ معلوم نہیں کہ ان حضرات کو متبحر عالم مان کر بھی مقلد کہہ کر ان کی توہین کیوں کی جاتی ہے، کیونکہ مقلد تو ایسا ادنی درجہ ہے کہ بقول صاحب مسلّم الثبوت (اصول فقہ کی مستند کتاب) مقلد کو اجماع میں بھی دخل نہیں ہے، جیسے کافر کو دخل نہیں۔ یہ الفاظ

ہمارے نہیں بلکہ صاحب مسلم الثبوت کے ہیں۔ ملاحظہ ہو کتاب مذکور پھر جو مسئلہ تین سو سال تک یعنی خیر القرون سے دو سو سال بعد بھی رائج نہ ہوا ہو، اس کو شریعت کا مسئلہ بتانا غالباً زور آوری ہے۔ اسی لئے مولانا عبدالحی صاحب نے فتاوی لکھنوی میں لکھا ہے کہ حنفی شافعی ہونا اسلامی حکم نہیں ہے (فتاوی لکھنوی جلد اول۔ص ۲۸۵)

ہاں یہ کہنا کہ اکثریت دنیا میں حنفیوں کی ہے یہ دعوی ثبوت طلب ہے عرب جو دنیائے اسلام کا مرکز ہے وہاں تو حنفیوں کی بہت قلت ہے۔ دوسری جگہ کا شمار مدعی صاحب پیش کریں۔ ہاں اس موقع پر یہ بات ظاہر کرنے سے بھی ہم نہیں رک سکتے کہ ان حنفیوں کی بے شک کثرت ہے جن کو خود شاہ صاحب گمراہ جانتے اور کہتے ہوں گے یعنی قبروں کے پجاری، مجاور، قوال اور قوالی کے سننے والے، طبلہ سارنگی بجانے والے، مجالس میلاد میں سر و قد کھڑے ہو جانے والے، ایام محرم میں تعزیہ بنانے والے، گلوں میں سیلی ڈالنے والے، بیوی کی صحنک کرنے والے، بغداد کی طرف نماز کے بعد گیارہ قدم مارنے والے، یا علی یا حسین کا وظیفہ پڑھنے والے، جنکا پورا نقشہ مولانا حالی نے یوں کھینچا ہے

کرے غیر بت کی پوجا تو کافر
جو ٹھہرائے بیٹا خدا کا تو کافر
کواکب میں مانے کرشمہ تو کافر
جھکے آگ کو بہر سجدہ تو کافر
مگر مومنوں پر کشادہ ہیں راہیں
پرستش کریں شوق سے جن کی چاہیں
نبی کو جو چاہیں خدا کر دکھائیں
اماموں کا رتبہ نبی سے بڑھائیں
مزاروں پہ دن رات نذریں چڑھائیں
شہیدوں سے جا جا کے مانگیں دعائیں
نہ توحید میں کچھ خلل اس سے آئے
نہ اسلام بگڑے نہ ایمان جائے

ہاں ایسے حنفیوں کی بھی کثرت ہے اور ان کو شاہ صاحب خوب جانتے ہیں جن کا یہ وظیفہ ہے

بندرابن وچہ گئواں چرائے ، لنکا دے وچہ ناد بجائے
عبداللہ دے گھر جائی دا۔ ساتھوں کی لکائی دا

ہاں ان مقلدوں کی بھی کثرت ہے جن کا عقیدہ اس شعر میں ہے

وہی جو مستوی عرش ہے خدا ہو کر
اتر پڑا وہ مدینے میں مصطفٰی ہو کر

نوٹ : سید عطاء اللہ شاہ صاحب کے حالات سے جہاں تک ہم واقف ہیں ہم اس فتوے کو ان کی طرف نسبت کرنا صحیح نہیں جانتے ۔ باوجود اس کے ہم نے جواب دیا وہ اس حیثیت سے دیا کہ عام طور پر مقلد علماء کے مقولے یہی ہیں۔ رہا مسئلہ فاتحہ خلف الامام سریہ نمازوں میں امام محمد کا قول بھی ہدایہ میں موجود ہے۔ باقی جہری میں اختلاف ہے اس کی تحقیق مولانا عبدالحی کی کتاب امام الکلام میں مفصل ملتی ہے ۔اس کے علاوہ حضرت پیر بغداد شیخ عبدالقادر جیلانی کی کتاب غنیۃ الطالبین میں بھی یہ مسئلہ ملتا ہے ۔ متقدمین علماء نے بھی اس پر پوری توجہ کی ہوئی ہے امام بخاری اور جزءالقرأۃ بیہقی میں پوری تفصیل ملتی ہے ۔شاہ صاحب اور دیگر اعیان ان کتابوں پر غور کریں اور کامل توجہ سے غور کریں ان میں بلاتعصب بدیہی تحقیق سے کام لیا گیا ہے ۔

(ہفت روزہ اہلحدیث امرتسر ۶ ربیع الثانی ۱۳۵۸ھ مطابق ۲۶ مئی ۱۹۳۹ء ۔ص ۱۲ ۔ ۱۳)

## تقلید اور اجتہاد ۔ ۱

حضرت مولانا ثناءاللہ امرتسریؒ لکھتے ہیں :

مسئلہ تقلید ہندوستان میں عرصہ سے منجھ رہا ہے یہاں تک کہ ہمارے خیال میں یہ مسئلہ بالکل صاف ہو گیا تھا مگر دارالعلوم دیوبند کا ماہوار رسالہ دارالعلوم دیکھ کر ہمیں افسوس ہوا۔ یہ رسالہ ابھی اس بحث کے ابتدائی حصہ میں بھٹک رہا ہے۔ ابتداء میں یہ مسئلہ اس طرح پیش کیا جاتا تھا کہ دلائل علمیہ سے قطع نظر کر کے ایک دوسرے پر طعن

